بتوفیق رنگین نمای ہای حسن چمن عروس خرمی فزای یاسمین سخن




در مطبع [illegible]گلشن آگره طبع مزین مطبوع شد





بسم اللہ الرحمن الرحیم

سرنامہ حمد خدائے کریم
کہ ہے کردگار غفور و رحیم

کبھی دے فریدون کو وہ دستگاہ
کرے گاہ جمشید کو وہ تباہ

جن و دیو و انسان و حور و پری
مہ و مہر اور زہرہ و مشتری

کیا اوسنے پیدا یہ بالا و پست
زبر دست دنیا مین اور زیر دست

عجب اسکی قدرت عجب شان ہے
عیان اوسپہ سب راز پنہان ہے

بہے دم حباب اسکا دریا مین ہان
دکھے موج ذکر اسکا وردِ زبان

چمن مین کیا سرو کو سرفراز
بہار و خزان سے ہوا بے نیاز

خداوند کون و مکان ہے وہی
نگہدار خلق جہان ہے وہی

اگر وہ نہ دے قوت و زندگی
تو پھر ہستی کوئی کیا کر سکے

کرتا ہے وہ آپ اور زور مند
توہی ہو خداوند پست و بلند

گدا و شہ اوسکے ہین فرمانپذیر
وہ سب کا ہے ہادی ہے دستگیر

کبھی بخش شاہنشہان ہے وہی
بلندی دہ خسروان ہے وہی

کبھی ناتوانون کو بخشے وہ زور
سلیمان کو گاہی کرے مثل مور

کئے اوسنے قدرت سے پیدا تمام
نہان تھے ہوئے سب ہویدا تمام

بلند اوسنے چرخ برین کو کیا
فراخ اوسنے یکسر زمین کو کیا

پرستار اسکا ہے ہر اک مدام
کرین ذکر اسکا سبھی خاص و عام

کیا اوسنے آراستہ باغ دہر
عنایت سے اسکی ہے گل غنا دہر

جہاندار ہے پاک پروردگار
پرستار اسکے ہین سب تاجدار

دلیرونکو اوسنے کیا ہے دلیر
کیا نرہ شیرونکو اوسنے ہی شیر

گدا کو وہ چاہے تو دے خسروی
ضعیفون کو دم مین وہ کردے قوی

وہ بخشے جسے عزت و افتخار
تو ہے تاب کسکی کرے پھر جو خوار

تو اے مفتی اسکی ہی کر التجا
کہ شاہ و گدا کا ہی حاجت روا

تو درگاہ مین اسکی ہو ہمزبان
تضرع کنان اور مناجات خوان

## مناجات بدرگاہ حق سبحانہ تعالے

مین افتادہ و بیکس و خاک ہون
ستمدیدہ و درد ... ہون

یہ پھرتا ہون بخت برگشتہ آہ
رکھے ہے یہ سرگشتہ شام و پگاہ

نگاہ کرم مجھ پہ کر یا خدا
... والسلام جزا

دکھا اب بہار گل آرزو
پلا مجھکو جام مل آرزو

ستانی ہے اب گردش روزگار
مجھے خواہ رسکے ہی لیل و نہار

نہین ہے کوئی اور فریادرس
توہی داد خواہون کا ہی دادرس

... کر ... باغ مراد
مرا کرتو روشن چراغ مراد

گنہگار ہون اور عصیان شعار
دلے توہی غفار و آمرزگار

خدیو زمان شاہ عالی وقار
شہ دادگر خسرو نامدار

جہان پرور و کامبخش جہان
سر سرفرازان کس یکسان

در دولت شاہ عالم پناہ
فقیر و غنی کا ہے امیدگاہ

بنے کام یان ہر کسیکا شتاب
بیان آگے ہر کوئی ہو کامیاب

یہ وہ بارگہ ہے کہ امیدوار
نہ محروم یان سے گیا زینہار

سخاوت مین دیکھا تو بحر سحاب
حضور اُس کے خجلت سے ہے غرق آب

کف جود سلطان والا گہر
گہر بار رہتا ہے شام و سحر

اگرچہ ہو فرمانبرون سے خطا
کرے عفو از روی لطف و عطا

جہان سرکشان ہوویں سجدہ کنان
وہ ہے آستان خدیو زمان

جھکایا یہان جو سر انکسار
تو چرخ برین نے یہ پایا وقار

نہ یہ رتبہ شمس ہوتا کبھی
اوٹھاتا نہ گر وہ اُسکی سیج لکھی

کواکب ہین سب اس سخن کے گواہ
کہ مشعلچی اُسکا ہے رخشندہ ماہ

عطارد ہے منشی جہاندار کا
سپاہی ہے مریخ سرکار کا

جو یان مشتری گرم طاعت ہوئی
تو اُسکو میسر سعادت ہوئی

نہ کیونکر ہو زہرہ کا یان فخر شان
کہ ہے نغمہ سنجان کا چاکر یہان

زحل نے اطاعت جو کی اختیار
تو پایا فلک پہ بڑا اختیار

بلطف شہنشاہ عالی جناب
فقط دوستان ہی نہین کامیاب

جو دشمن بھی ہوں آنکر عذر خواہ
کرے اون پہ احسان شہ دین پناہ

شہنشہ کے اوصاف ہین بیشمار
نہیں تاب کلک و زبان زینہار

کرے جو بیان وصف شاہ زمن
دعا پر ہے ناچار ختم سخن

یہ منشی کی ہو آرزو ہر زمان
یہی ہے دعا اُسکی ورد زبان

کہ یارب شہنشاہ شاہان رہے
ترا لطف دایم نگہبان رہے

رہے اُسکی شمشیر کشورستان
زخاک خون ہو سر دشمنان

جہاندار اکبر بہ نیروی بخت
ہمیشہ جہانمین ہو با تاج و تخت

## بیان سبب تالیف کتاب

عزیزان معنی شناس ایک روز
کہ تھا شغل نوروز بہجت فروز

بہم محفل آرا تھے ہنگام شب
مہیا تھے سامان عیش و طرب

وہ مجلس تھی رشک بہار چمن
ہر اک لحظہ تھا ذکر شعر و سخن

تواریخ کا ہی جو مذکور تھا
تو پھر ہر کسی نے بیان یون کیا

کہ ہے شاہنامہ تماشا کتاب
عجب نظم دلکش ہے با آب و تاب

دلے ہر کسی کو میسر نہین
یہ تاریخ فرخ نہیں ہر کہین

توکل کہ فرد سخن سنج تھا
کیا ترجمہ اُس نے شہنامہ کا

لکھا نثر مین نسخہ مختصر
کہ احوال معلوم ہو سربسر

یہ شمشیر خانی وہ موسوم ہے
تمام اُسمین احوال مرقوم ہے

یہ سنکر بہ ادب مرے مہربان
سخن فہم و دانشور و نکتہ دان

کہ زور آوران کا جہانمین ہے نام
بخلق پسندیدہ مشہور عام

یہ بولے کہ اے منشی اس نامہ کو
تم اب ریختی کی زبان مین لکھو

کرو نظم ترتیب با آب و تاب
بنام شہنشاہ گردون جناب

وہ سلطان کہ ہے تاج شاہنشہان
وہ خاقان کہ ہے خسرو خسروان

چراغ شبستان سلطان پسر
جہاندار بخشندہ لعل و زر

خدا نے جسے شاہ اکبر کیا
خداوند اورنگ و افسر کیا

سنا یہ سخن جب تو با صد طرب
وہیں کر کے شمشیر خوانی طلب

ہوا مین دل و جان سے مصروف کار
لکھی نظم یہ دلکش و آبدار

بجز فکر اشعار شام و سحر
نہ تھی مجھکو زنہار فکر دگر

معانی شناسان فرخ نہاد
سخن آشنایان با دین و داد

ہوئے سنکے اس نظم کو شادکام
وہ منصفی سے یہ بولے تمام

کہ واللہ یہ نامہ دل پذیر
بہت خوب ہے ملک ہے بینظیر

بجا ہے جو ہوں اسپہ گوہر نثار
کہ ہے یہ بنام شہ نامدار

مرتب یہ شہنامہ جب ہو چکا
کیا فکر تب سال تاریخ کا

تو پھر ہاتف غیب نے صبحدم
کہا قصہ خسروان عجم

## نخستین ذکر سلطنت کیومرث و جنگ با لشکر دیو سار

سخن گوئے روشن دل و ہوشمند
یہ کہتا ہے زیر سپہر بلند

ہوا پہلے جو کوئی کشور کشا
شہ داد گستر کیومرث تھا

سدا کوہ میں تھا وہ مسکن گزین
بجز چرم پوشاک تھی کچھ نہیں

سیامک تھا اُس شاہ کا اک پسر
خردمند مثل پدر نامور

کیومرث کا دشمن اک دیو تھا
ارادہ اسی اُس سے تھا جنگ کا

غرض بچہ اُس دیو کا ایک بار
پدر سے لگا کہنے اے نامدار

یہ ہے عرض میری کہ جو حکم ہو
تو جاؤں کیومرث کی جنگ کو

سنا اُس نے جب یہ بیان پسر
تو دیو ونکی فوج اُسکے ہمراہ کر

کیا اوسکو وہیں روان سوئے شاہ
کہ ہو کیومرث سے کینہ خواہ

سیامک نے جب دم سنی یہ خبر
کیا عرض جا کر حضور پدر

کہ اب حکم کا ہوں میں امیدوار
جو ہو حکم جاؤں پئے کارزار

کیومرث نے اُس کو رخصت کیا
بہت اُس کے ہمراہ لشکر کیا

جو وہ بادشہ زادہ جنگ جو
ہوا بچہ دیو کے روبرو

تو پھر بچہ دیو کے ہاتھ سے
نہ ہرگز ہوئی پھر رہائی اوسے

سیامک ہوا رزمگہ میں ہلاک
ملا جسم اُسکا تہ خون و خاک

یکایک جو لشکر نے کہائی شکست
سپہر بریں نے کیا اُسکو پست

حضور کیومرث آئے دوان
ہوا شاہ غمگین و گریہ کنان

سیامک کا یک سال ماتم رہا
دل و جان کو اپنے پر غم رکھا

سنی بعد اُسکے اک آواز غیب
ہوا شاہ کو یون عیان ازغیب

کہ بس اب صبوری کو کر اختیار
زیادہ نہ ہو نوحہ گر زینہار

ذرا رکھ تو دلکو قرین خوشی
کہ اب جا کے دیوونپہ لشکر کشی

مظفر تو ہوگا بفضل آلہ
دلیرانہ دیوون کی ہو کینہ خواہ

زمین دیو ناپاک سے پاک کر
بہ تیغ دیو سرکش تہ خاک کر

کیومرث نے جب سنی یہ ندا
تو ہو شاد و آمادہ وہ شاہ تھا

کیا اپنی آراستہ فوج کو
ہوا ساتھ دیوونکے پھر جنگجو

سیامک کا اک پور ہوشنگ تھا
کہ سرتا بپا ہوش و فرہنگ تھا

دلیر و ہنرمند و اہل تمیز
کیومرث کا جان و دل سے عزیز

کیا شاہ نے اُسکو سردار فوج
روانہ ہوا پھر وہ مانند موج

درندا و چرندا اور ہر جانور
سدا تھے مطیع شہ نامور

کیومرث کے ساتھ سب دام و دد
روانہ ہوئے وان سے بہر مدد

جو ہو یکجا دو لشکر تو پھر دیو بھی
ہوا آکے شہ کے مقابل تبھی

پئے رزم شاہنشہ نامدار
وہ لایا بہت لشکر دیو سار

ہوا گرم بازار رزم و ستیز
ہوئی ایک برپا وہان رستخیز

زبس گرم کین ہر دلاور ہوا
تو مغلوب دیوونکا لشکر ہوا

ہوئے دیو عاجز دد و دام سے
خفا زندگی کے ہوئے نام سے

ہزاروں ہوئے کشتہ و خستہ بس
رہی جنگ کی پھر نہ جی میں ہوس

کیومرث کی ہاتھ سے دیو سار
ہوا کشتہ خنجر آبدار

غرض دیو سار اور بچہ دیو بھی
ہوئے قتل اور اُسکا لشکر سبھی

کیومرث کی فتح شامل ہوئی
تمنائے دل اُسکی حاصل ہوئی

کیومرث شاہ خجستہ خصال
جہان میں رہا حکمران تیس سال

بظفر خندہ فالی ہوا بعد ازان
تو وہ ہوشنگ فرمانروائے جہان

## بیان احوال سلطنت ہوشنگ

ہوا جبکہ ہوشنگ فیروز بخت
بصد فرخی مالک تاج و تخت

جہان پر رہی اُسکی ہی اختیار
کیا عدل و انصاف لیل و نہار

جہان داد سے اسکی آباد تھا
نہ تنہا عجم کا ہر اک شاد تھا

کیا اور یہ کام فرہنگ سے
کہ آتش نمودار کی سنگ سے

جب آیا یہی پیش بینش نظر
تو شاہ جہاندار فرخ سیر

سپاس خداوند لایا بجا
یہ ارشاد تاکید سے پھر کیا

کہ آتش ہے نور الٰہی تمام | کرے خلق آتش پرستی تمام
سوئے شہر لایا وہی آب جو | بآئین و عجیب و طرز نکو
نشان اُسنے دی رسم نان طعام | دل مردمان کو کیا شاد کام
جہان مین یہ آہنگری کا ہنر | کیا اُس نے ظاہر نہ تھا پیشتر

جہاندار نے پھر بہ آئین نیک | کیا جشن شاہانہ ترتیب ایک
بجز میوہ و غیر برگ و شجر | نہ پوشاک تھی نہ خورش پیشتر
سمور اور سنجاب اور پوستین | کئے اُسنے پیدا بروئے زمین
چہل سال با داد و دانش رہا | جہاندار ہوشنگ فرمان روا
جو عمر اُسکی آخر ہوئی بعد ازان | ہوا شاہ طہمورث شاہِ جہان

## در بیان احوال سلطنت طہمورث

وہ طہمورث شاہ فرزندِ ارجمند | جسے خلق عالم کہے دیوبند
تمنائے خاطر تھی بہبود خلق | مرادِ دلِ بادشہ سود خلق
کہ تدبیر ایسی کرو کوئی اب | کہ ہو منفعت خلق کو روز و شب
سیہ گوش اور یوز و شاہین باز | بعہد شہنشاہ گردون فراز
شہ پرور کا تھا اک وزیر | خردمند دانا و روشن ضمیر
وہین دیو غیرت مین آئے تمام | کیا عزم رزم شہ نیکنام
جو سرکردہ دیوونکی تھا فوج کا | سوا اُس دیو سرکش کا غو نام تھا
بہم جنگجو ہر دو لشکر ہوئے | ہزارون جدا سر سے وان سر ہوئے
بیک گرز توڑا سر کینہ خواہ | دکھائی عدم کی وہین اُسکو راہ
پھر از زنگ سے جو وہ فتحیاب | کیا حکم تب شاہ نے یون شتاب
اگر ہووے جانبخشی اے تاجور | تو سکھلاوین ہم ایک طرفہ ہنر
شہنشہ کو لکھنا سکھایا وہین | وہ حرفون کا پڑھنا بتایا وہین

رعیت نواز اور تھا دادگر | تھا کام جز داد شام و سحر
جو تھے عہد مین اُسکے دانشوران | یہ اون سے لگا کہنے شاہِ جہان
پھر آغاز وان پشم بافی ہوئی | کہ پوشاک مردم کو کافی ہوئی
ہوئے سب گرفتار دام آنکر | وہ سیکھے شکار افگنی سر بسر
وہ قید ایکدن کرکے اک دیوکو | لے آیا حضور شہ نامجو
فراہم ہوے وہ پئے جنگ شاہ | اودھر سے ہوا شاہ بھی کینہ خواہ
صف آرا اودھر تھے وہ خونخوار دیو | اودھر تھے دلیران و گہیان خدیو
وہ غو شاہ کے جب مقابل ہوا | تو غو کا شہنشاہ قاتل ہوا
رہے زندہ میں انہین جو اور دیو | اونہین قید کرکے گیا وہ خدیو
کرو قتل دیوونکو یکدست اب | لگے کہنے دیوان خونخوار تب
پذیرا کیا شہ نے یہ التماس | وہ لائے دوات و قلم شہ کے پاس
شہنشہ نے سی سال کی داد دی | رہے اسکے محکوم دیو و پری
پسر تھا جو جمشید طہمورث کا | ہوا بعد اُسکے وہ فرمانروا

## بیان احوال سلطنت جمشید

جہاندار جمشید عالی وقار | خردمند دانشور و ہوشیار
دلیر و قوی زور آفاق گیر | ہر اک شاہ تھا اُس کا فرمان پذیر
بیان سے فزون اُسکا جاہ و حشم | سدا خلق پر اسکا لطف و کرم
فن پارچہ بافی و کشتکار | کیا شاہ جمشید نے آشکار
ہوا عہد مین اسکے پیدا یہ سب | ہوئے اس جہان مین ہویدا یہ سب
کیا شہ نے مردم کو مسکن گزین | ہوا ہر کوئی ہر مکان مین مکین
کہ اب اس مکان مین زراعت کرو | نہ بے شغل و بے کار ہرگز رہو

خداوند اورنگ شاہنشہی | سپہ دار اقلیم فرمان دہی
شجاعت بلند و ہمت بلند | اور اقبال و دولت سے تھا ارجمند
ہنرمند آگاہ دل ذوفنون | فراست سے ہر چیز کا رہنمون
قز و خز و دیبا و ریشم کتان | زرہ جوشن و تیغ و برگستوان
زراعت کے قابل زمین تھی جہان | سوا اسکے جتنا تھا آب روان
سپرد اور ہر شخص کے ہر مکان | دیا اور کیا حکم یہ بعد ازان
یہ دیوونکو ارشاد پھر دان کیا | کہ تم طرز و نقشہ مکانات کا

سکھاؤ بیان مردمان کو تمام | کہ کرنے لگین سب عمارت کا کام
ہوا جبکہ حکم شہ نامدار | ہوئے دیو تب وہین مشغول کار



وہ حمام اور قصر و دیوان و کاخ | بنائے گزند و بلند و فراخ
بنائے گچ و خشت اور رنگ سے | طرحدار و دلچسپ ہر رنگ سے

بہت دلکش اور بہت استوار | سراپا لطافت سراپا بہار
پھر اک تخت شہ نے مرتب کیا | بیاقوت و گوہر مزیب کیا

اور اس تخت پر بیٹھتا تھا مدام | رہے تھا سدا خرم و شادکام
کبھی حکم کرتا وہ یون دیو کو | بروئے ہوا تخت کو لے چلو

غرض دیو دن بھی دو شش پر لکی تخت | جہان چاہتا وہ شہ نیکبخت
پہونچاتا وہاں اکدم مین بشوق | تھا دل مین اندیشۂ تخت و فوق

شہنشہ نے کشتی بھی تیار کی | محیط جہان مین یہ پہلے نہ تھی
پھر سال کا ہے جو نوروز نام | سوا اسکا ہے یہ جو شہ ذوالکرام

جب آیا یہ نوروز عشرت قرین | تب اک جشن ترتیب کرتا یہین
مہیا مے و نغمہ ہوتا وہان | غرض عیش کرتا وہ شاہ جہان

جن و انس و دیو و پری کو مدام | گہر بخشتا خسرو نیک نام
بعیش و طرب ہفتصد سال تک | رہا حکمران شاہ زیر فلک

رہی خلق آسودہ و بے خطر | بہت خرم و شاد شام و سحر
نہ بے شغل کوئی نہ بیکار تھا | کوئی دردمند اور نہ بیمار تھا

نہ تھا کوئی رنجور اُس دور مین
رہے مرگ بھی دور اُس دور مین

جو گذرے برس سات سو اس طرح
کیا ہے بیان جن نے یان جس طرح

تو شہ سے ہوئی دور دانش و نور
ہوا شاہ کے دل مین پیدا غرور

یکایک جو اپنی طرف کی نظر
کہ جاہ و حشم ہے مرا اس قدر

تو آیا یہ ہین دل مین جمشید کے
کہ ہمسر ہون مین ماہ و خورشید کے

بجاہ و حشم زیر چرخ برین
برابر کوئی اپنے دیکھا نہین

اکابر جو تھے اُنکو کرکے طلب
یہ جمشید لایا زبان پر کہ اب

بتاؤ کہ دنیا مین ہے کوئی شاہ
کہ جسکا برابر مرے ہووے جاہ

خداوند اورنگ و افسر ہون مین
جہاندار و بخشندہ زر ہون مین

جہان کو کیا مین نے آراستہ
جہان سے ہوا رنج برخاستہ

خور و خواب و آرام اہل جہان
یہ جمعیت خاطر مردمان

نشاط و خوشی نغمہ و جام سے
مرے ہی سبب سے ہے ہر ایک سے

جہان مین ہوا مجسے پیدا ہنر
نہین کوئی مجھ سا سر نامور

سنا جبکہ جمشید سے یہ سخن
لگے کہنے دانشوران زمن

کہ بس ہے تو بخشندہ و دادگر
نہین اور تجھ سا کوئی تاجور

وے دل مین سمجھے یہ یزدان شناس
کہ جمشید حق سے ہوا ناسپاس

ہوا رخصت اُس سے کبس اقبال و بخت
نصیبون سے اُس کے گیا تاج و تخت

کوئی دن کو دیکھے ہے یہ روز بد
ہوئی فر و فرمان دہی اُسکی رد

وہ فرمان بران شہ نامدار
کنارا لگے کرنے بے اختیار

خفا ہوکے شہ سے وہ یکبار سب
غرض اوٹھ گئے وان سے سردار سب

شہنشہ کے دل مین یہ آیا ہراس
وہین اوڑ گئے اُسکے ہوش و حواس

یقین ہوگیا یہ کہ یزدان پاک
مقرر ہوا مجھ سے اب خشمناک

لگی دولت اُس شہ سی منہ پھیرنے
لگی اُسکو بیداد لتی گھیرنے

جہاندار جمشید انجام کار
ہوا بس تباہ اور پریشان و خوار

گرفتار قہر الٰہی ہوا
جدا شاہ سے تخت شاہی ہوا

ملا الغرض خاک مین بخت جم
ہوا جائے ضحاک پھر تخت جم

لکھون آگے ضحاک کی داستان
کرون اُسکی اب سلطنت کا بیان

## بیان احوال سلطنت ضحاک تازی

سپہ دار مرتاض تازی بنام
شہ کامران خسرو ذوالکرام

کہ تھا تازیان مین وہ فرمانروا
رعیت نوازی مین مشغول تھا

ہزارون بز و اشتر و گاو میش
رکھے تھا سپہ دار فرخندہ کیش

نسب روز اُن چارپایون کا شیر
غریبون کو دیتا تھا سب بے نظیر

پسر ایک تھا اُسکا ضحاک نام
جوان و دلیر و بلند احتشام

رکھے اسپ تازی تھا وہ دس ہزار
بڑا جاہ تھا اور بڑا اقتدار

حضور اوسکے ابلیس نادرست گو
ہوا حاضر اک دن بشکل نکو

گذارش کئی نقلین کین آن کر
کہ دلچسپ اور نغز تھین سر بسر

وہ تھا فریبی اُسمین مکر بھرا
خدع سی سخن کوئی خالی نہ تھا

معرا تھا ضحاک جو عقل سے
ہوا خرم و شاد اُس نقل سے

لگا کہنے ابلیس سے اور بھی
بیان کر لطیفہ بلطف و خوشی

وہ بولا اے شاہ فرخ نہاد
سخن خوبتر ایسے ہین مجھکو یاد

ولیکن مین کہتا ہون اس شرط سے
کہ گر عہد اور قول دے تو مجھے

کہ جو کچھ کہون مین کرے تو وہی
کسی سے نہ یہ راز کھولے کبھی

قسم کھاکے ضحاک نے یہ شتاب
دیا اُسکو گفتار کا یہ جواب

یہ مذکور کیا جو ترے راز کو
کرون جو بتا ہے مرد فرخندہ خو

ہوا جبکہ آپس مین عہد استوار
یہ ابلیس بولا کہ اے نامدار

جو مرتاض تازی ہے تیرا پدر
تو اُسکو شتابی کہین قتل کر

کہ تو ہے جوان اور ترا باپ پیر
یہ تجھکو ہے زیبندہ تاج و سریر

یہ سنکر ہوا دل کو اُسکے درد
لگا کہنے اُس سے کہ اے نیک مرد

یہ گفتار تو ناپسندیدہ ہے
نہ میزان دانش مین سنجیدہ ہے

رہ دین و دانش سے جو دور ہو
وہ بیداد کب مجھکو منظور ہو

کہی شاہزادہ نے یہ بات جب
رہے تیری گردن پہ سوگند بند
یہ پوچھا کہ کسطرح تجھے ہلاک
کنوان ایک دس شاہ کی راہ مین
وہ شاد اس مکان مین ز روے طرب
کیا اُس کو خس پوش پھر سر بسر
گئے ٹوٹ اوسکے سر و دست و پا
پھر ابلیس بدذات نے یون کہا
مری دانش و عقل و تدبیر پر
سراسر جہان کی تجھے خوبیان
نوازش بہت اوسپہ مصروف کی
خورش خانۂ خسرو نامور
وہ تیار کر پیش فرمان روا
ہوا کہا کے اُس کو بہت شادکام
کہ اے قدردان شاہ فرخ سیر
بصد لطف کیک و تذرو سفید
ز روے عنایت کہا یون کہ اب
مری آرزو ہے کہ شام و پگاہ
بر آوے مراد عا کیا عجب
نوازش سے تجھکو کرون ارجمند
جو کتف اپنی شہ نے برہنہ کئے
یہ کردار بد کر کے وان آشکار
کیا جا کے دانشورون سے طلب
پھر اتنے مین ابلیس پیدا ہوا
ہو وہ وہ لکھا جو نصیبون مین تھا

یہ بولا وہ ابلیس ناپاک تب
تو ہو خوار اور تجھکو پہونچے گزند
بتا کوئی تدبیر بے خوف و باک
کرون کندہ تا وہ گرے چاہ مین
عبادت کو جاتا تھا ہنگام شب
شہ نامور کو نہ تھی کچھ خبر
ہوا قید ہستی سے دم مین رہا
کہ صد شکر اب شاہ کشور کشا
عمل تو کرے ہر شب و روز گر
میسر ہون اب بادشاہ جہان
کلید خورش خانہ پھر اُسکو دی
ملا جبکہ اوسکو تو شام و سحر
کبھی مرغ لاتا کبھی چار پا
کہ تھا خوشتر و نغز تیکو طعام
خورش لاوُنگا اس سے کل نغز تر
پکا لیگیا با دل پر امید
جو کچھ چاہئے مجھ سے کر تو طلب
کہ دون ایک بوسہ سر کتف شاہ
تجھے کامیابی ہو با صد طرب
کہ ہو نام تیرا جہان مین بلند
تو شیطان نے اوپہ بوسے دیے
نظر سے وہ غائب ہوا نابکار
لگے کرنے تدبیر و تجویز سب
تشکل طبیبان ہویدا ہوا
نہین دفع ہوتی یہ ہرگز بلا

اگر اس کام سے تو کرے درگذر
نہ خون پدر اُس کو منظور تھا
لگا کہنے پھر وہ کہ اے نامدار
مکان ایک بیرون دولتسرا
ستمگار ناپاک نے ایک چاہ
گیا جب اُدھر کو تو بس راہ مین
وہ ضحاک بے رحم و بیداد گر
ہوا میری تدبیر سے اب تو شاہ
تو ہو بادشاہ ہفت اقلیم کا
یہ سنکر ہوا شاد ضحاک شاہ
خوراک و جز میوہ و نان دان
پکانے لگا نغز و خوشتر طعام
پکا ایک دن بیضۂ مرغ دان
ز روے طرب شہ نے کی آفرین
غرض دوسرے روز پھر شاد شاد
وہ ضحاک نے جبکہ کھایا طعام
کیا عرض ابلیس نے پھر شتاب
یہ رتبہ نہیں گرچہ میرا ولے
یہ ضحاک بولا کہ اے نیک خو
یہ کہکر دئے کھول کتف اپنے بس
دیئے جبکہ بوسے سر کتف شاہ
جہاندار ضحاک حیران ہوا
پر اس درد کا کچھ نہ پایا علاج
وہ آ کر حضور شہ نامدار
تری زندگی اب تو دشوار ہے

پھرے عہد سے تو اے نامور
ولیکن وہ ناچار و مجبور تھا
یہ کچھ کام مشکل نہیں زینہار
شہ نامور نے کیا تھا بنا
کیا کندہ وہ وہین سر راہ شاہ
گرا شاہ آزاد اُس چاہ مین
سر تخت بیٹھا بجاے پدر
مبارک ہے تخت و تاج و کلاہ
خداوند ہو تخت و دیہیم کا
تملق لگا کرنے شام و پگاہ
نہ تھی اون دنون بھولِ جہان
مزیدار و خوش ذائقہ پر طعام
خورش کو وہ لایا تو شاہ جہان
یہ سنکر کیا عرض اوسنے وہین
حضور جہاندار فرخ نہاد
نہایت ہوا خرم و شادکام
کہ اے شاہ ضحاک عالی جناب
مگر شہ کے لطف و عنایات سے
ترے دل کی بر لاؤن یہ آرزو
یہی دل مین ابلیس کے تھی ہوس
ہوئے وہین پیدا دو مار سیاہ
بہت اپنے دل مین پشیمان ہوا
کیسکو بھی اسکا نہ آیا علاج
لگا کہنے شہ سے کہ اے شہریار
خرد چارہ سازی سے ناچار ہے

ہوا اُس سے ضحاک اندوہگین
لگا کرنے فریاد و زاری وہین

یہ کہنے لگا پھر زروئے نیاز
کہ اے مرد فرزانہ و چارہ ساز

کسیطرح سے چارہ سازی تو کر
شتابی سے عاجز نوازی تو کر

کیا شاہ نے جب بہت التماس
تو بولا وہ پھر یون کہ اے نامدار

نہین اس سے چارہ کوئی اور نغز
کہ سانپون کو دے آدمی کا تو مغز

تری جان کو پھر نہ پہونچے گزند
رہے پھر نہ تو اسقدر دردمند

بتایا جو ابلیس نے یہ علاج
لگا کرنے دایم غذا وہ تاج

## آمدن سلطنت ایران بدست ضحاک و آوارہ شدن جمشید و رسیدن تنہا در زابلستان بلباس دیگر و شناختن اورا دختر والی زابلستان و عقد بستن با او

یہ ہر ملک و کشور مین پہونچی خبر
کہ ضحاک شاہنشہ تاجور

رکھے ہے وہ مار سیہ اپنے پاس
جسے دیکھہ اوڑتے ہین ہوش و حواس

یہ ہیبت ہوئی شاہ کی دہر مین
کہ ڈرنے لگے لوگ ہر شہر مین

بزرگان ایران کے جمشید سے
ہوئے منحرف تھے سو وہ آنکے

ہوئے پیش ضحاک حاضر سبھی
کمر چست باندھی پئے بندگی

بیان کر کے احوال ایران تمام
کیا عرض یون آکے شہ ذوالکرام

اگر فوج پھر کار جاوے دہر
تو ہاتھہ آوے وہ ملک بھی دو تر

یہ سن کر وہین لشکر بیکران
کیا شاہ نے ساتھہ اوسکے روان

وہ جمشید بھی آ مقابل ہوا
ولے کام دل کچھہ نہ حاصل ہوا

شکست اوسنے کھائی بہنگام جنگ
گریزان ہوا شاہ جم بیدرنگ

جو اقبال او بخت برہم ہوا
تو جم اور بتہ لشکر جم ہوا

رہا کوئی بھی پھر نہ ہمراہ جم
کسی سمت تنہا گیا شاہ جم

ہوا شاہ ضحاک ایران کا شاہ
ہوا اوسکے نصیب اوس تاج و کلاہ

کئے لوگ ضحاک نے پھر روان
کہا یون شہ جم کو پاؤ جہان

اوسے قید کر کے یہان لاؤ تم
تفحص کنان ہر طرف جاؤ تم

کرون پھر ہراک کا مین رتبہ فزون
زر و گوہر و لعل انعام دون

ہراک طرف گئے پھر طرفدار کو
گیا دو دن ہی حکم شہ ناجو

کہ لاوے اوسے جو گرفتار کر
رضامند اُس سے مین ہون بیشتر

بڑا رتبہ اوسکا ہو میرے حضور
غم و فکر دنیا رہے دل سے دور

ستمدیدہ چرخ پر فتنہ جم
شب و روز با خاطر پر الم

سوئے وادی و کوہ آوارہ تھا
نہایت غریب و بیچارہ تھا

ہر اک سے چھپاتا تھا وہ آپکو
نہ ہرگز جتاتا تھا وہ آپ کو

پری وار مردم سے پوشیدہ تھا
کہ آفت رسیدہ و غم دیدہ تھا

غرض رفتہ رفتہ بصد رنج و غم
گیا زابلستان مین وہ شاہ جم

شہ زابل اور زنگ زابل کا شاہ
رکھے ایک تھا دختر رشک ماہ

مہ و مہر سے حسن مین خوب تھی
دلارام و دلدار محبوب تھی

وہ زلف و وتا اُس کی دام بلا
گرفتار جسکا نہو وے رہا

وہ ابرو تھے یا تیغ بران تھے
وہ مژگان نہ تھے بلکہ پیکان تھے

کئے سیکڑون ایک نگہ سے ہلاک
ہزارون ملائے تہ خون و خاک

وہ قامت کہون یا قیامت کہون
قیامت سے بالا وہ قامت کہون

کہون کیا کہ رفتار نے کیا کیا
کہ ہر گام پر فتنہ برپا کیا

لبون سے جو کچھہ اوسکے ہو آشکار
دم عیسوی سے نہو زینہار

وہ چشم اوسکی خونریز مردم مدام
ہوئی جس سے ترکون کی ترکی تمام

ہوا خوبی و حسن کے وہ صنم
نہ مردون سے تھی کچھہ شجاعت مین کم

ہنر پہلوانی کے تھے اوسکو یاد
وہ تھی پہلوانی مین بھی اوستاد

جو در پیش آجاتی تھی کوئی جنگ
تو بیخوف و اندیشہ بیدرنگ

پہنتی تھی پوشاک مردانہ وہ
پئے رزم جاتی دلیرانہ وہ

دس و پندرہ کی تھی وہ دلستان
خردمند و دانشور و نکتہ دان

جوان تھی ولیکن بہ تدبیر پیر
شعور و فراست مین تھی بے نظیر

اوسی سال مین جو منوچہر شاہ
لیے زابلستان لایا پناہ

تو تدبیر سے اوسکی بدخواہ پر
شہ زابلستان نے پائی ظفر

دلیر و ہنرمند صاحب جمال
جہان مین تھی وہ دلربا بیمثال

بہت اوسکے شاہان طلبگار تھے
بہ نقد دل و جان خریدار تھے

دلے باپ کو اُس کے انکار تھا
کسی کو نہ دیتا وہ زنہار تھا

یہ بس عہد واثق تھا باہمدگر
کہ وہ ماہ پیکر جسے دیکھکر

رکھے وصل کی اپنے جی مین ہوس
خوشی سے وہ ہمبستر اوسکا ہو بس

زن عاقل اک دایہ تھی دخت کی
کہ انجم شناس و خردمند تھی

سو اُس دایہ نے ایکدن دخت کو
کہا تھا کہ اے دخت فرخندہ خو

ترے بین نے دیکھی جو طالع تو ہان
ہوا یون عیان مجھپہ راز نہان

کہ ہووے تو بہتر اب شاہ جم
اور اُس سے ہو اک طفل فرخ شیم

یہ سن کر نوید مسرت ہوا
بہت شادی مین تھی وہ دلربا

کہا تھا وہ دایہ نے جا کر شتاب
حضور شہنشاہ عالی جناب

یہ سن شاہ نے مژدہ دلفروز
کہا قابلہ سے کہ اے نیکروز

یہ مژدہ جو تو نے سنایا مجھے
تو راز نہان سب جتایا مجھے

غرض اس سبب سے وہ شاہ زمن
نہ سنتا تھا خواہشگرونکا سخن

وہ جم اتفاقاً وہان جو گیا
سر راہ اک باغ تھا شاہ کا

اور اُس باغ مین تھی وہ دلدار بھی
جو دن رات جم کی طلبگار تھی

یہ تھی آرزوے دل شاہ جم
کہ اس باغ مین چل کے اب کوئی دم

ذرا جی کو وان اپنے بہلایئے
صبا کی طرح سیر کر آیئے

وے حاجیون نے نہ جانے دیا
وہ ناچار مجبور سا رہ گیا

ہوا خوش جو آئی تو بیرون باغ
وہ ٹھہرا ذرا با دل داغ داغ

تلے اک شجر کے گیا بیٹھ جم
کہ ہو دور دل سے اغبار الم

کسی کام کیواسطے ناگہان
کنیز اُس پریزاد کی آئی وہان

پڑی اُس کی جمشید پر جو نظر
تو حیران ہوئی بس وہین دیکھکر

عیان جم کی صورت سے تھی نیکوئی
درخشندہ تھی شوکت خسروی

یہ پوچھا کہ تو کون ہے ای جوان
عیان کر تو مجھسے یہ راز نہان

دیا اُسکو جمشید نے یہ جواب
کیا چرخ نے میرا خانہ خراب

کہون کیا کہ رکھتا تھا دولت عظیم
بہت حشمت و جاہ و شوکت عظیم

پر اب گردش بخت برگشتہ ہون
خراب و پریشان و سرگشتہ ہون

مجھے خواہش بادۂ ناب ہے
کہ دل رنج سے سخت بیتاب ہے

خداوند سے باغ کے لا شتاب
ابھی جا کے دو تین جام شراب

کہ ہو خاطر غمزدہ کو سرور
ذرا ہووے کلفت مگر دلسے دور

پرستار نے جب سنا یہ سخن
گئی باغ مین پیش رشک چمن

کہا یہ کہ اے بانوے مہربان
در باغ پر ہے اک آیا جوان

اگرچہ وہ آفت رسیدہ ہے پر
رخ خوب اوسکا ہے رشک قمر

اوسے اور ہرگز نہین کچھ ہوس
طلب وہ ساغر کی رکھتا ہے بس

پرستار سے سنکے وصف جوان
لگی کہنے وہ دختر دلستان

کہ اوسنے تو بس صرف چاہی شراب
وسے اوسکو پہونچا دو گی مین شتاب

مے لعل اور ساغر دلنواز
سرود و دف و چنگ و عشرت کا ساز

یہ کہکر اوٹھی بس وہ سرو روان
پرستار کے ساتھ آئی وہان

در باغ پر جب ہوئی جلوہ گر
تو صورت کو جمشید کی دیکھ کر

یہ سمجھی وہین وہ بت دلستان
کہ ایرانیون مین ہے یہ جوان

ہوا زرد و غم سے رخ لالہ رنگ
طرح غنچے کے ہے یہ مرے دلتنگ

اثر کر گیا عشق جمشید کا
گرفتار الفت ہوئی دلربا

لگی پوچھنے یون کہ اے خستہ حال
گرفتار تشویش و رنج و ملال

تو بیٹھا ہے اب کیون بزیر شجر
تو ٹھیرا ہی کیون سایے مین آنکر

مگر اس کنیزک پہ مایل ہوا
اسیر محبت ترا دل ہوا

بس اب دیکھکر اس پرستار کو
تجھے یاد ہے آئی ای نیک خو

اگر تجھکو ہے آرزوے شراب
تو اس باغ مین لیجوان کا شتاب

کیا جب طلب اوس نے جمشید کو
تو سوچا یہ جمشید فرخندہ خو
جو جاؤں میں بیت دلستان
مبادا بلا کوئی آوے یہاں

کیا جم نے جانے میں آخر حذر
ولیکن وہ بولی حذر کچھ نکر
پدر ہے مرا شاہ زابلستان
میں اوسکی ہوں اک دختر دلستان

رکھے جان سے ہی گرامی مجھے
بہت پاس خاطر ہے میرا اسے
مجھے ہے یہ پراگندگی روز و شب
جسے چاہوں اُسکو کروں میں طلب

غرض شوق سے تو ہیا آفتاب
کہ شاہد بھی ہی اور سرود و شراب
سنا تھا یہ جمشید نے پیشتر
کہ اک دخت ہے رشک شمس و قمر

اور اب اوسکو دیکھا تو شیدا ہوا
اثر عشق کا دل میں پیدا ہوا
گیا باغ میں شاہ جم پھر وہیں
ہوئی شاد و خرم بہت نازنین

شہ جم کے رکھہ ہاتھ میں اپنا ہاتھ
خراماں چمن میں ہوئی اوسکے ساتھ
گئی سیر کرنے وہ اک حوض پر
ہوئی فرش شاہانہ پر جلوہ گر

کنیزان گل چہرہ آئیں وہاں
ہوئیں جم کے آگے وہ سجدہ کناں
بحکم پری رو بمشک گلاب
شہ جم کے پھر پاؤں دھوئے شتاب

کیا شیشہ و جام پھر وہاں طلب
ہوا دور عیش و نشاط و طرب
کہا نازنین نے کہ اب بیدرنگ
پلاؤ اسے بادۂ لالہ رنگ

جو حکم اُس پریچہرہ نے یوں کیا
تو پھر جام ساقی نے جم کو دیا
کئے نوش جم نے پیالے سہ جام
ہوا دور اندیشہ دل سے تمام

برسم شہاں جو ہوا بادہ کش
یہ کہنے لگی جی میں وہ حور وش
کہ ہے یہ جوان بیگمان بادشاہ
کیا چرخ نے لیکن اس کو تباہ

کہا پھر یہ جمشید سے اے جوان
رہ دور سے ہے تو آیا یہاں
ترے واسطے ہوئے حاضر طعام
وہ بولا کہ تم اور دو مجھکو جام

لگی کہنے پھر یوں وہ رشک قمر
تجھے خواہش بادہ ہے اسقدر
کہ جز بادہ تو کچھ نہیں چاہے اور
نظر آئے مجھکو عجب تیرے طور

دیا شاہ جمشید نے یہ جواب
کہ ہے بیشتر مجھکو میل شراب
کبھی گر نہ پاؤں تو بیتاب ہوں
میں بے صبر بے بادۂ ناب ہوں

عجب چیز ہے بادہ اے نازنین
کہ دل سے کرے دور کلفت وہیں
دل تیرہ کو روشنائی ہے مے
جسے کوفت ہو مومیائی ہے مے

کرے بزدلوں کو دم میں دلیر
پئے مے جو کوئی کرے کار شیر
جو ہو پیر فرتوت بھی بادہ کش
تو ہووے جوان پیکے انگور وش

خورش کے مزہ کو زیادہ کرے
غم دل کو بس دور بادہ کرے
کرے دفع سب ماندگیہائے تن
لگے مے سے خوشتر بہار چمن

زبس مجھکو تھی راہ کی ماندگی
تمنا ہوئی بادۂ ناب کی
کیا جب فصاحت سے جم نے سخن
گمان یہ گئی تب وہ رشک چمن

کہ جمشید شاہ جہاں ہے یہی
جہاندار شاہ شہاں ہے یہی
لگی کہنے پھر جی میں یوں دلستان
کہ کیونکر یقین ہو مرا یہ گمان

یکایک یہ خاطر میں گذرا کہ اب
شبیہ جم کو کروں میں طلب
کسی سے کہا یوں کہ جاؤ شبیہ
مقرب ہے جم کی لاؤ شبیہ

تو تھے میں گلشن کی دیوار پر
پڑی اُس پریچہرہ کی جو نظر
تو دیکھا کہ بیٹھے کبوتر ہیں دو
ملا کر بہم اپنی منقار کو

کوئی شوق سے جیسے بیدرد و غم
ملاوے لب یار سے لب بہم
وہ دونوں تھے سرگرم راز و نیاز
اُدھر سے نیاز اور ادھر سے ہے ناز

جو یوں بیٹھے دیکھے کبوتر بہم
تو کچھ شرم سی آگئی پیش جم
طلب کرکے پھر دونوں تیر و کمان
لگی کہنے جمشید سے یوں کہ ہان

تو فرمایئے انہیں سے اسدم جسے
کرو دن جدا اوسکو میں ایک تیر سے
شہ جم یہ بولا کہ اے نازنین
جہاں مرد ہوں اوں یہ لازم نہیں

کہ زن پیشدستی کرے وقت کار
مگر پیشدستی تو اب زینہار
اگر لاکھوں زن ہو شجاع و دلیر
تو ہی اپنے نزدیک ہو خصلت شیر

وے ہمسری مرد سے کیا کرے
کرے ہمسری گر تو بیجا کرے
کہ زن زن ہے آخر کو مرد مرد
شعور زنان پیش مردان ہے گرد

دلیری و تدبیر و زور و ہنر
رکھے مرد ہی زن سے ہان بیشتر
حوالے مرے کر یہ تیر و کمان
ہنر دیکھ میرا تو اے دلستان

یہ سنکر پری وہ ہوئی شرم گین
عرق آگیا چہرے پہ بس وہین
ولے دل مین افزون محبت ہوئی
زیادہ شہ جم کی الفت ہوئی

کمان ہاتھ سے آگے جم کے رکھی
گیا عذر بہی اور بہت عاجزی
کہا پہر یہ جم نے کہ اے نیک خو
کرون گر ہدف تیر کا مادہ کو

تو پہر دل جسے چاہا اُس زن کو یون
بصد شوق ہم بستر اپنا کرون
مراد اس سخن سے تہی وہ رشک ماہ
کہ ہووے ہم آغوش جمشید شاہ

پری وہ بہی اس رمز کو پا گئی
یہ بات اُسکے بہی دہیان مین آگئی
پیا جام پہر جم نے اور بیدرنگ
کمان کہینچکر ایک مارا خدنگ

کمان سے ہوا تیر جسدم رہا
گری مادہ بسمل ہو نر اوڑ گیا
پہر اکدم مین بیٹھا وہ نر آن کر
کہ بیٹھا ہوا تہا جہان پیشتر

وہ پر زور تہی نازنین کی کمان
کہ زابل مین تھے جسقدر پہلوان
کوئی کہینچ سکتا تہا اُسکو نہین
ولے جم نے کہینچی تو وہ نازنین

لگی جی مین کہنے کہ کیا احتیاج
شبیہ شہ جم کی دیکہی نہین آج
ہوا اُنہین یقین یون کہ جمشید ہے
تہ ابر پوشیدہ خورشید ہے

غرض قوت و زور جم دیکھکر
ہوئی آفرین خوان وہ رشک قمر
طلب گار جم کی ہوئی دل مین بس
ہوئی وصل کی اوسکے جی مین ہوس

تصور مین جم کے پیا پہر شراب
پری چہرہ نے ایک جام شراب
شہ جم سے پہر آپ لیکر کمان
یہ کہنے لگی وہ بت دلستان

کبوتر جو بیٹھا ہے پہر آن کے
نشانہ کرون تیر کا گر اوسے
تو جس مرد فرخ پہ مائل ہو دل
ملاقات کا اُس کے سامان ہو دل

مراد وہ ہم آغوش ہو شوق سے
کرون اُسکو ہم خوابہ مین ذوق سے
یہ اس گفتگو سے تہی اُسکی مراد
کہ ہو جفت جمشید فرخ نہاد

سمجھ یہ گیا شاہ جم بہی وہین
کہ میری طلب گار ہے نازنین
بہم گفتگو دان خوشی سے یہ تہی
کہ دایہ بہی آپہونچی اُس دخت کی

کہا اوس نے یہ ماجرا اک قلم
نگہ کی وہین دایہ نے سوئے جم
لیا جم کو پہچان اور یون کہا
کہ اے دختر مہوش دلربا

جو دیکھا تہا طالع مین پیری سو خواب
ہوا آشکارا با الطاف رب
طلب گار تہی جسکی سو ہے یہی
شہ جم شہ نامجو ہے یہی

مگر دیر مین وصل سے کامیاب
خوشی سے ہوا بستر اُسکی شتاب
وہ دختر کہ تہی عاشق روئے یار
رکہے تہی تمنائے بوس و کنار

سنا اوس نے دایہ سے جب یہ سخن
ہوئی اور دیوانی وہ سیمتن
اور اپنے ہوئی دلمین خوشتر
کہ معشوق مطلب ہوا جلوہ گر

سو دایہ سے بولی جو تو نے کہا
زروے کرم راست لاوے خدا
پہر اتنے مین وان جم کی آئی شبیہ
وہ دایہ کو اوسنے دکہلائی شبیہ

جو صورت ہے جم کے مقابل ہوئی
تو ہین باعث فرحت دل ہوئی
شہ جم کو دایہ نے پہر دی شبیہ
اور اُسنے وہ اپنی جو دیکہی شبیہ

تو اورنگ و دیہیم کو یاد کر
دل پر الم سے کیا نالہ سر
لگا کہینچنے نالہ پہر شہریار
ہوئی زار بہی نرگس اشکبار

پری رو نے دیکھا جو یہ حال جم
تو پوچھا کہ کیون تو نے کی چشم نم
نگہ کر کے اب تو سوئے پرنیان
ہوا کس لئے یان تو نالہ کنان

یہ صحبت ہی دلچسپ بزم طرب
یہ اس وقت گریہ کا کیا ہو سبب
گیا کسطرف ہائے تیرا خیال
مگر ہے کچھ تو نے پایا ملال

یہ کہنے لگا جم کہ اے گلعذار
جو دنیا مین ہین عاقل و ہوشیار
ستمدیدگان کے وہ احوال پر
غم و درد سے نالہ کرتے ہین سر

تجہے پرنیان کی جو مین نے نگاہ
تو دیکھی شبیہ جم رشک ماہ
مجہے یاد آیا وہ جاہ و حشم
بزرگی و اورنگ تاج و علم

لگا رونے جم ان ابر بے اختیار
رہا کچھ نہ دل مین شکیب و قرار
کیا جور چرخ ستمگر نے ہائے
کیا ظلم اس سفلہ پرور نے ہائے

کیا شاہ جمشید کو یون تباہ　　لیا چھین یکدست تاج و کلاہ

جہان کا کیا شاہ ضحاک کو　　دیا تاج و تخت ایک ناپاک کو

دو مار سیہ جس کی ہین کتف پر　　وہ صورتمین ہین دیو سے بھی بتر

نہین ہے خبر شاہ جمشید کی　　نہین حال سے اوسکے کچھہ آگہی

کہ اب ہے وہ برگشتہ اختر کہان　　بجز نام اوسکا نہین کچھہ نشان

خدا جانے جیتا ہی یا مر گیا　　ہوا اوسکا کیا جانے احوال کیا

کہین ہے اسیر بلائے بزرگ　　ہوا یا کہین لقمۂ شیر و گرگ

یہ قصہ بیان جب کہ جم نے کیا　　تب اوس دخت دایہ نے جم سے کہا

کہ ہے آپ جم یہ شہ نامجو　　ولیکن چھپاتا ہے یہ آپ کو

کنیزونکو یکسر کیا وان سے دور　　رہی دایہ اور وہ بت رشک حور

کہا پھر یہ خلوتمین تو ہی ہی جم　　نہ پوشیدہ رکھہ ہمسے جانین ہین ہم

کہا مین نہین جم وہ بولی کہ ہان　　یہ کہتی ہے کیا پیکر پرنیان

شہ جم یہ بولا کہ اے دلستان　　سراپا غلط ہے یہ تیرا گمان

مجھے جم جو سمجھی تو اے مہ جبین　　مگر کوئی ہمشکل ہوتا نہین

تملق بہت نازنین نے کیا　　ولیکن یہ انکار کرتا رہا

بہت کرکے پھر عجز اور انکسار　　وہ بولی کہ اے خسرو نامدار

کریگا تو انکار گر لاکھہ پر　　کرونگی نہ تجھسے مین اب درگزر

کہ تجھکو لیا مین نے پہچان اب　　تو مت جان ٹھک مجھکو انجان اب

بہانہ تو کرتا ہے اب بار بار　　نہین جائیگا پیش کچھہ زینہار

یہ دایہ جو بیٹھی ہوئی ہے یہان　　خبردار ہے راز سے یہ یہان

ترے وصل کا مجھکو مژدہ دیا　　اور اس راز سے مجھکو واقف کیا

کہ تجھہ سی خدا دے مجھے اک بشر　　یہ سنکر شب و روز و شام و سحر

تری ہی تمنائے دیدار تھی　　دل و جان سے تیری طلبگار تھی

تری شیفتہ ایک مدت سے ہون　　گرفتار غم ایک مدت سے ہون

نہ آرام جان ہے نہ کچھہ مجھکو تاب　　نہ دلمین شکیب اور نہ آنکھون مین خواب

خدا سے یہ خواہش تھی آنا جو　　کسیطرح تری ملاقات ہو

غرض آخر کار لایا ادھر　　مرا جذبۂ دل تجھے کھینچکر

غنیمت سمجھہ تو مرے وصل کو　　کسی طرح تیری ملاقات ہو

بت شاہ کشمیر ہوئے خواستگار　　نہ اقبال مین نے کیا زینہار

کہ تجھپر دل نثار دیوانہ تھا　　ترے عشق مین سب سے بیگانہ تھا

تو مجھہ سی دلارام و دلدار سی　　پریچہرہ و ماہ رخسار سے

نہو شوق سے گر ہم آغوش اب　　تو صد حیف ہے اور بڑا ہی غضب

جدائی کے ہون درد سے بیقرار　　خدا کے لئے مجھہ سے ہو ہمکنار

نہین تو کرون اپنے سینے کو چاک　　کرون آپکو ایکدم مین ہلاک

یہ کہکر لگی رونے بے اختیار　　زبان پر یہ لائی کہ اے نامدار

مقرر ہے تو جم مجھے ہے یقین　　تو اقرار کرتا بھلا کیون نہین

یہ دل تجھہ پہ صدقے کرون بلکہ جان　　تو کر مجھہ سے راز نہفتہ عیان

جو کچھہ راستی ہے وہی بات تو　　رکھے ہے تو پوشیدہ آنا جو

کیا دخت نے جب بہت الحا　　یہ کہنے لگا تب شہ نامدار

مجھے راستی سے نکیون ہو حذر　　کہ رکھتا ہون دو چیز سے مین خطر

مخالف مرا ایک تو بخت ہے　　مرا دشمن جان وہ کمبخت ہے

خبر اوسکو پہونچے مبادا کہین　　اور آجائین لوگ اوسکے آگاہ زین

مجھے دوسرے تجھہ سی اندیشہ ہے　　کہ زن کا نہ ہرگز وفا پیشہ ہے

نہین ہے پسندیدۂ عاقلان　　کہ زن پر عیان مجھے راز نہان

یہ سنکر لگی کہنے وہ گلعذار　　کہ ہر زن نہین بیوفا زینہار

قسم ہے مجھے اب تری جان کی　　قسم ہے مجھے اپنے ایمان کی

کہ بدخواہ تیری نہون زینہار　　دل و جان سے تیری مین ہون دوستدار

نکر خوف و اندیشہ آنا مور　　سمجھہ اس مکان کو نہ جائے خطر

یہ جب درمیان آئے قول و قسم　　تو ایمن ہوا بس وہین شاہ جم

کہا قصہ پھر جم نے اپنا تمام　　کیا ظاہر آگے پری وش کے تام

پری چہرہ کے ہاتھہ مین جم کا ہاتھہ
بندھا عقد جس طرح آئین تھی
ہوئے عقد پر بخت و دولت گواہ
ہوئے بے حجابانہ وہ ہمکنار
وہ باہم لگے عیش کرنے مدام
تو کرنے لگا اُس کی وہ جستجو
یہ سنتے ہی بس وہ ہوا خشمگین
ہوئی اسقدر ہائے بیباک تو
کیا رات کو تو نے ہم سے نہان
کیا عرض اُس نے کہ سن اے پدر
وے شیشۂ ننگ توڑا نہین
جہان مین کوئی اُسکا ہمسر نہین
بفضل خدا اوس نے پایا ظہور
سنی دایہ سے اوس نے یہ بات جب
یہ ہے یاوری بخت کی سر بسر
کہ ہو مجھ سے خوشنود وہ شہریار
یہ سنکر وہ دلدار رونے لگی
روا رکھہ نہ خونریزی شاہ جم
اُٹھا اپنے دل سے ذرا یہ خیال
نہ اچھا سمجھہ ملک و سیم کو
گزند غریبان نہ کر تو پسند
یہ کہکر وہ رونے لگی زار زار
یہ بولا کہ اے دخت والا تمیز
اذیت نہ جم پر رکھونگا روا
یہ کہہ جا کے میر لطیف سے شتاب

طرف قصر کے لیگئی اپنے ساتھہ
ادا کی جو رسم رہ دین تھی
ہوئی شہ کی منکوحہ وہ رشک ماہ
عجب رنگ کی اوسگھڑی تھی بہار
مئی عیش کے وہ لگے پینے جام
کسی نے خبر دی کہ وہ ماہرو
اور آئی ہے وہ جب دختر نازنین
اوڑانے لگی سر پہ پھر خاک تو
دلے رنگ رو سے ہے تیرے عیان
دیا حکم تھا تو نے یہ پیشتر
رہ نیک سے منہ کو موڑا نہین
کوئی جا مین اُس سے بہتر نہین
ہوا جلوہ گر مہر مقصد کا نور
شہ زابلستان ہوا شاد تب
ہوا جو گذر شاہ جم کا ادہر
فزون ہو مرا عز و جاہ و وقار
وہ بیصبر و بیتاب ہونے لگی
مری جان پر تو نہ کر یہ ستم
نہ لے اپنی گردن پہ ناحق وبال
سمجھہ خاک لعل و زر و سیم کو
نہ بدنام ہو اے شہ ارجمند
فغان بس لگی کرنے بے اختیار
مجھے تیری خاطر بہت ہے عزیز
نہ ہرگز گزند اسکو پہونچاؤنگا
کہ اے بادشاہ ثریا جناب

کیا جا کے آراستہ تخت زر
ہوئے عہد پیمان محکم بہم
سر مہد زرین ہوئے جا بخواب
ہوا چہرہ فیروز رنگ مراد
کئی روز گذرے کہ وہ سیمبر
ہوئی اک جوان سے گرفتار آب
تو چین بر جبین ہوکے از روئے خشم
کیا چاک بس شرم کا پیرہن
وہ تھی حاملہ اُن دنون گلبدن
کہ چاہے چھپے اوس سے یہ خواب ہو
رکھا مین نے ناموس کو زیر نگاہ
یہ دایہ نے بھی عرض شہ سے کیا
شہ جم یہان آگیا ناگہان
یہ بولا کہ خوش تو نے مژدہ دیا
مقرر اوسے باندھکر صبحگاہ
مجھے لطف سے اور اقلیم دے
یہ بولی کہ اے خسرو نامجو
جو لے اپنے کشور مین آکر پناہ
سدا تخت و دیہیم رہتا نہین
نہ بیچارے پر جور و بیداد کر
تو جمشید کو مجھسے مت کر جدا
ہوئی بسکہ گریہ کنان نازنین
تو خاطر کو رکھہ جمع شام و سحر
اوسے بلکہ دون ملک اک اپنا
سحر مین ہی اُٹھونگا تیرے حضور

ہوئی ساتھہ جمشید کے جلوہ گر
ہوا ساتھہ گلرو کے پیوند جم
ہوا اتصال مہ و آفتاب
نشانہ پہ بیٹھا خدنگ مراد
بہت کم لگی آنے پیش پدر
رہے ہے ہم آغوش وہ روز و شب
لگا کہنے اُس سے کہ اے شوخ چشم
لیا جامۂ بیحیائی پہن
ہوا زرد تھا روئے رشک چمن
سو آیا عمل مین بہ طرز نکو
کیا جفت وہ شاہ عالم پناہ
شہا مین نے جو تجھکو مژدہ دیا
ہوئی حاملہ اوس سے یہ دلستان
مرے دلکو مسرور و شادان کیا
روانہ کرون سوئے ضحاک شاہ
دُر و لعل بخشے زر و سیم دے
تو جور و تعدی کے درپے نہ ہو
دغا ساتھہ اوسکے ہے بیداد شاہ
ہمیشہ زر و سیم رہتا نہین
خداوند جان آفرین سے بھی ڈر
وگرنہ مرے تن سے کر سر جدا
تو رحم آگیا باپ کو بس وہین
کہ اس کام سے مین نے کی درگذر
زیادہ کرون عز و توقیر و جاہ
غم و فکر کو رکھہ تو اب [illegible]

ہوئی شادی وہ دختر دلستان
گئی پیش جمشید وہ مین وہان
سنا تھا جو کچھ باپ سے سو کہا
دل شاہ کو مطمئن کر دیا
فروزان ہوا جب کہ نور سحر
ہوا مہر خورشید جب جلوہ گر
گیا پیش جم شاہ زابلستان
جھکا کر سر اپنا پھر اوسنے وہان
کہا یون کہ اے شاہ عالی تبار
نہو بدگمان مجھ سے اب نہار
یقین جان تو جب تلک زندہ ہون
یہ دختر کنیز اور مین بندہ ہون
نہ دنیا کچھ اندیشہ کو دل مین راہ
کہ خدمت مین حاضر ہون شام و پگاہ
دلاسا وہ دیتا تھا شام و سحر
ولے دل مین جمشید کے تھا خطر
یہی قصد تھا یان سے ٹل جائے یہ
ملے جبکہ قابو نکل جائے یہ

## گریختن جمشید از زابلستان بطرف ہندوستان و گرفتار آمدن از راہ بدست مردمان ضحاک و کشتہ شدن او

بہت دن رہا شہر زابل مین جم
ولے دل کو تھا اوسکے آرام کم
وہ دلدار تھی راندن اوسکے پاس
وہ تسپر بھی رہتا تھا ہر دم اداس
یہی تھا شب و روز اندیشہ بند
کہ پہونچے مبادا یہان کچھ گزند
کسی نے کہا اے شہ بے نظیر
یہ چاہے ہین یان کے وزیر و امیر
کہ تجھ کو پکڑ کر بحال تباہ
روانہ کرین سوئے ضحاک شاہ
نہین تو وہ لشکر ادھر کھینچ کر
کریگا تبہ ملک کو سر بسر
ہوا جب خبردار اس بات سے
گریزان ہوا شاہ جم گھات سے
وہ زابل سے چلکر سوئے چین گیا
ولیکن وہان بھی بہت کم رہا
وہان سے سوئے ہند راہی ہوا
بیابان نورد تباہی ہوا
جو گھبرا گیا راہ کے رنج سے
گیا بیٹھ سایہ مین اک نخل کے
وہ ازبسکہ تھا اپنے جی سے بتنگ
لگا بخت ناساز سے کرنے جنگ
کہ اے بخت کمبخت کیا جور ہے
بھلا یہ بھی ظالم کوئی طور ہے
خراب اور آوارہ مجھکو کیا
ملا خاک مین ہائے تونے دیا
ہوا پھر مخاطب سوئے فلک
کہ اے چرخ بیداد یہ کب تلک
کہان تک پھرون مین تباہ و خراب
کہان تک ہون یون مین بے صبر و تاب
یہ ناسازی بخت ہے سر بسر
کہ سرگشتہ ہون مین یون شام و سحر
عدم سے نہ آتا مین ہستی مین کاش
نہوتا مجھے یہ غم جان خراش
یہ کرتا ہوا زاری و آہ جم
ہوا بے ذرا سو گیا ایکدم
اوسے آگیا خواب ورنا گمان
ہوا فتنۂ خفتہ بیدار وان
اجل بھی کمین گاہ مین تھی کہین
سو وہ آگئی اوسکے سر پر وہین
غرض ایک ضحاک کا ایلچی
کہ ساتھ اوسکے تھوڑی سی تھی فوج بھی
وہ تھا سوئے خاقان چین بہر
کہین اتفاقاً جو گذرا ادہر
شہ جم کو پہچان اوسنے لیا
گرفتار بس اوسکو وہین کیا
بحال پریشان و بند گران
کیا سوئے ضحاک جم کو روان
کسی کا نہین یہ جہان دوستدار
کیا کیا نہین چرخ گردندہ یا
عبث ہے جو دولت پہ پھولے کوئی
طرح گل کے شادی سے پھولے کوئی
کہ دولت بھی ہے آہ ناپائدار
نہ دنیا کو ہے کچھ ثبات و قرار
ذرا دیکھنا حال جمشید کا
کہ تھا چرخ پر جسکا تاج و کلاہ
ہوا پھر گرفتار زنجیر و بند
اوسے چرخ گردان سے پہونچا گزند
خبر سنکے بولا یہ ضحاک شاہ
کہ ہان جم کو لاؤ بحال تباہ
گیا جبکہ جم آگے ضحاک کے
پس پشت تھے ہاتھ دونون بندھے
فقط پاؤن مین کچھ نہ زنجیر تھی
بندھی تھی رسن اوسکی گردن مین بھی
الم سے تمام اوسکا چہرہ تھا زرد
گرفتار خواری تھا وہ نیکمرد
اٹھاتا نہ تھا شرم سے سر وہان
اور آنکھو لے تھے اوسکے آنسو روان
خوشی سے وہ ضحاک بیٹھا اوگر
ہوا خندہ زن حال یہ دیکھکر
لگا کہنے ظالم یہ جمشید سے
فروتر تھا رتبہ خورشید سے

پر اب اسطرح کیون ہوا خوار تو
خرابی مین کیون ہو گرفتار تو

ہوا کسلیے تجھسے برگشتہ بخت
کہان ہے ترا اب وہ دیہیم و تخت

کہان بادشاہی و تاج و علم
کہان لشکر و فوج و جاہ و حشم

کہان حکمرانی کہان گیر و دار
کہان وہ ترے رسم و آئین کار

جواب اوسکو جمشید نے یہ دیا
کہ مجھسے نصیبا جو یون پھر گیا

تو بیجا ہے اس بختیاری پہ ناز
عبث ہے پھر اس تاجداری پہ ناز

نہ مغرور دولت پہ ہو اسقدر
ذرا روز بد کا بھی اندیشہ کر

تجھے بھی یہ پیش آئیگا ایک روز
رہیگا نہ تیرا صدا نیک روز

کریگا فلک تجھکو خوار اسطرح
کہ دیکھے ہے تو مجھکو اب جسطرح

لگا کہنے پھر یون کہ بیدادگر
کہ کھینچون تجھے اسگھڑی دار پر

کرون یا قلم سر کو شمشیر سے
پھرو دون ترے تن کو یا تیر سے

ذرا کہہ کہ کیا ہے تری آرزو
وہ منظور ہے جو کہے مجھسے تو

یہ گفتار سنکے لگا کہنے جم
کہ مجھکو نہین اسقدر کچھ ہے غم

قضا نے یہ چاہا تو کیا خوف و باک
تو جسطرح چاہے مجھے کر ہلاک

یہ ضحاک نے پھر کسی کو کہا
کہ چیروا دے ایک آرہ منگا

وہ دو تختے لایا اور ایک آرہ بھی
شہ جم کو تختے سے باندھا تبھی

پھر آرہ سے چیرا اوسے بس وہان
ہوئی ایک جم سے دو پیکر عیان

جہان سے عبث ہے امید وفا
کہ بیمہر ہے اور سراپا خطا

نہ دور فلک کا ہے کچھ اعتبار
کہ پھرتا رہے ہے یہ لیل و نہار

جو ہمراز جمشید اوسکو یہ چرخ دون
کرے آخر کار یون سرنگون

پھر اکدم ہی موجود یہان سازِ مرگ ۔ سدا گوش زد ہی یہ آوازِ مرگ
خبر یہ گئی سوئے زابلستان ۔ ہوا قتل جمشید شاہِ جہان
عجب اوس نازنین کو یہ پہونچی خبر ۔ تو رنج والم سے ہوئی نوحہ گر
نہ آنکھون مین خواب اوسکے نہ دلکو قرار ۔ لگی رہنے بیتاب لیل و نہار
اوسے کام تھا اشکباری کا ساتھ ۔ سدا شغل تھا آہ و زاری کے ساتھ
نہ تھی آشنا وہ خور و خواب سے ۔ وہ بیگانہ تھی صبر اور تاب سے
اوٹھایا بہت اوسنے بیدادِ دہر ۔ پھر آخر کو وہ مرگئی کھاکے زہر
وہ ہمشیر تھین شاہ جم کی کہین ۔ او نہین لوگ لائے پکڑ کر وہین
کہے خلق تھی ایک کو شہرناز ۔ اور اس دوسری کا تھا نام ارنواز
انہین شاہ ضحاک نے کر طلب ۔ رکھا اپنے گھر مین بلطف و طرب

## خواب دیدن ضحاک و ترسیدن ازان خواب ہولناک

وہ ضحاک تازی پی اوس قتل جم ۔ جہان مین لگا کرنے جور و ستم
گئے قتل اور گاہ غارتگری ۔ ہوئی تازہ رسم ستم پروری
دو مرد جوان کو وہ بیخوف و باک ۔ طلب کرکے ہر روز کرتا ہلاک
وہ ہوتے غریب اور یا ارجمند ۔ روا جان پر اونکی رکھتا گزند
غرض مغز کو اونکے لیکر تمام ۔ کھلاتا وہ سانپونکو ہر صبح و شام
لگا کرنے بیداد وہ بیحساب ۔ پھر اوسنے کہین رات کو ایک خواب
یہ دیکھا کہ پیدا ہوئے تین گرد ۔ اور اونمین سے دو مین کلان ایک خرد
کیا حملہ تینون نے ضحاک پر ۔ ہوا جس سے عاجز وہ بیدادگر
وہ گرد دلاور کہ تھا نوجوان ۔ سو اوسنے وہین ایک گرزِ گران
جو مارا سرِ شاہ ضحاک پر ۔ تو یکسر پریشان ہوا مغزِ سر
ستمگر کے ہاتھونکو باندھا شتاب ۔ رسن ڈال گردن مین کھینچا شتاب
اوسے لیگئے کھینچ بالائے کوہ ۔ کیا سخت اوسکو زبون و ستوہ
ہوا دیکھکر خواب وہ ہولناک ۔ ہوا دل کو اندیشہ و خوف و باک
کیا خواب مین اسقدر اوسنے فغان ۔ کہ لرزان ہوا سر بسر وہ مکان
ہوئی وہ مین بیدار اہل حرم ۔ دل اوسکا ہوا ہول سی پر الم
لگے پوچھنے شاہ سے کیا ہوا ۔ یہ فرماؤ کیا فتنہ برپا ہوا
نمکان خواب مین کیون کیا اسقدر ۔ لگے کانپنے جیسے دیوار و در
یہ ضحاک بولا جو یہ داستان ۔ سنو تم تو یکسر پریشان ہو جان
مری زندگانی سے ہونا امید ۔ نشاطِ جوانی سے ہونا امید
کہا اوسنے پھر قصۂ خوابِ شب ۔ یہ ٹھہرا کہ ہو جلوہ گر صبح جب
تو اختر شناس آکے حاضر ہوئے یان ۔ کرین اسکی تعبیر یکسر بیان
جو تابان ہوا چرخ پر آفتاب ۔ تو حاضر ہوئے موبدان شتاب
سنی داستان خواب کی یکقلم ۔ گئے ہوش اور ہو گیا بند دم
یہ دریافت دانشورون نے کیا ۔ ہوا بخت برگشتہ ضحاک کا
زوال اوسکی دولت کا پہونچا قریب ۔ ہوئی اوسکو بیدولتی اب نصیب
ولے خوف جان سے وہ خاموش تھے ۔ نہ زنہار اونکے بجا ہوش تھے
یہ اندیشہ تھا گر کہین راست آب ۔ تو ہووے شہ نامور پر غضب
ابھی جان پر اپنے پہونچی گزند ۔ نہ کہتے تھے کچھ اسلیے ہوشمند
دیا تین دن تک نہ ہرگز جواب ۔ بیان کی نہ زنہار تعبیرِ خواب
جو روزِ چہارم ہوا شہ خفا ۔ تو ناچار یون موبدان نے کہا
کہ اے شاہ اقبال راہی ہوا ۔ تہی تجھسے اب تختِ شاہی ہوا
ہوئی عمر آخر بس آیا زوال ۔ ہوا تو گرفتارِ رنج و ملال
فریدون کوئی شخص ہووےگا شاہ ۔ بصد شوکت و حشمت و عز و جاہ
وہ ممتاز نسلِ کیان ہووےگا ۔ وہ فرمانروائے جہان ہووےگا
کہین ہو دیگی گاو پرمایہ ایک ۔ سو پالیگی اوسکو باآئین نیک
ہوا لیکن ابتک وہ پیدا نہین ۔ کچھ آثار اوسکے ہویدا نہین

کہا شہ نے پہر خواب مین کسنے ہان
مری سر پہ مارا ہے گرز گران

لگے کہنے یون عاقل و ہوشیار
فریدون بہی ہوگا وہ ای شہریار

وہ ماریگا اک گرزہ گاو سر
کریگا تجہے یان سے آکے بدر

یہ پوچہا پہر اوسنے کہ ظاہر کرو
فریدون مرا کیون بد اندیش ہے

وہ بولے کہ ای شاہ بیخوف و باک
کریگا پدر کو تو اوسکے ہلاک

غرض تجہسے چاہیگا خون پدر
کریگا تجہے قتل وہ آن کر

سنی شاہ نے جب وہ تعبیر خواب
ہوا درد و غم سے وہ بیصبر و تاب

نہ تک ہوش قایم رہے شاہ کے
زمین پر گرا بس وہین تخت سے

جو ہوش و حواس اوسکے آئے بجا
تو پہر تخت پر پاؤن اوسنے رکہا

وہ بیخور و بیخواب رہنے لگا
شب و روز بیتاب رہنے لگا

نشان فریدون کی تہی جستجو
لگے ہاتہہ دشمن یہ تہی آرزو

گئے لوگ چارون طرف کو روان
کرین جستجو تا بگرد جہان

کیا حکم یون شاہ ضحاک نے
دیا سب کو فرمان یہ ناپاک نے

کہ نسل کیان سے جسے پاؤ تم
گرفتار کرکے یہان لاؤ تم

## داستان تولد شدن فریدون

سناؤن فریدون کی اب داستان
بخوبی کرون مین یہ قصہ بیان

ملک زادہ اک آبتین نام تہا
خرد مند اور نیک فرجام تہا

وہ تہا نسل مین شاہ طہمورث کی
خلل اصل مین اوسکی ہرگز نہ تہی

گرامی تبار و خجستہ نژاد
پدر بر پدر شاہ فرخ نہاد

ہمیشہ تہا ایرانمین مسکن گزین
ولے گہر سے نکلے تہا باہر نہین

کہ ضحاک ناپاک کے سرمیان
کہانی کو بس دیکہہ پاوے جہان

تو لیجاتے اوسکو گرفتار کر
یہی جی مین تہا خوف شام و سحر

رہے تہا وہ پوشیدہ گہر مین مدام
کہین آنے جانے سے تہا کچہہ نہ کام

اوسے جادوان بیم ضحاک تہا
دل اوسکا شب و روز غمناک تہا

اور اوسکی تہی اک زوجہ سیم فام
کہ فرزانگی و ہنرمین کا تہا تمام

ہوئی وہ زن مہروش باردار
ہوا اوس سے پیدا پسر اک گلعذار

جبین سے عیان اوسکی شان تہی
نمودار تہا فر شاہنشہی

فریدون رکہا باپ نے اوسکا نام
اوسے دیکہکر دل ہوا شاد کام

پہر اوس آبتین نے یہ جی مین کہا
کہ دل بیٹہے بیٹہے تنگ آگیا

نکل گہر سے چلئے اب سوے دشت
وہان چلکے کیجے ذرا سیر و گشت

یہ کہکر وہین سوے صحرا گیا
لگا پہرنے اور سیر کرنے لگا

ادہر ناگہان لوگ ضحاک کے
جو پہونچے تو پہچانکر بس اوسے

گرفتار کرکے بحال تباہ
وہین لیگئے پیش ضحاک شاہ

کیا قتل آخر اوسے شاہ نے
کیا یہ ستم ہاے ناپاک نے

فریدون کی مانکو یہ پہونچی خبر
تو اندیشہ دل مین ہوا بیشتر

نہ اوس سرزمین مین رہا زینہار
کہ رہتی جہان تہی وہ لیل و نہار

وہان سے شتابی سے وہ ٹل گئی
فریدون کو لیکر نکل وہ گئی

کہین ایک دلچسپ تہا مرغزار
وہ پہونچی وہان با دل سوگوار

وہان کا نگہبان تہا حق شناس
اور اک گاو پر شیر بہی اوسکے پاس

کہ پرمایہ تہا نام اوس گاو کا
غرض یونکو شیر اوسکا بس کیف تہا

غرض مالک گاو نے زود تر
پلایا فریدون کو شیر اسقدر

کہ بس ہوگیا سیر وہ شیرخوار
نہ خواہش رہی شیر کی زینہار

وہان ایک شب وہ زن نیکذات
رہی اور آخر ہوئی جبکہ رات

تو وسواس یہ آگیا ناگہان
کہ چلئے کہین اور نہ رہیے یہان

مبادا کوئی یان نہ پہچان لے
مری اور اس طفل کی جان لے

ولیکن جو غمگین رہی تہی مدام
ہوا شیر تہا خشک اوسکا تمام

وہ سوچی کہ یہ کودک شیرخوار
نہ زندہ رہے شہر مین زینہار

وہ طفل ان دنون دودہ پیتا تہا
شب و روز سوچ اوسکی جینے کا تہا

وہ ناچار ہوکر بہت بیحواس
گئی دوڑ کر اوس نگہبان کے پاس

لگی رونے زاری سے جاکے بے اختیار
کیا اوسکے آگے بہت انکسار

یہ کہنے لگی ایک دلخستہ ہوں
نصیبوں سے رنج و اندوہ وابستہ ہوں

یہ بچہ ہے بیچارہ و بے پدر
تو کر پرورش اسکی شام و سحر

ٹھکانا نہین اور پاتی ہوں مین
ترے پاس اب چھوڑ جاتی ہوں مین

اوسی گاو پرمایہ کا یہ جو شیر
کہ پروردہ ہو کودک دلپذیر

قبول اوس نے جوانمرد نے سب کیا
فریدون کو لے پاس پھر رکھا

ہوئی وان سے رخصت اوسے سونپکر
ندیکھا ذرا اوسنے پھر کر ادہر

روان سوئے البرز وہ زن ہوئی
رہی جاکے وان اور امین ہوئی

یہان مالک اوس گاو پرمایہ کا
فریدون پہ رکھتا تھا شفقت سوا

اوسے جانتا تھا بجائے پسر
وہ کرتا تھا شفقت بجائے پدر

وہ مصروف تھا پرورش مین بہم
پلاتا تھا شیر اوسکو ہر صبح و شام

گئے جب گذر الغرض تین سال
فریدون کی مان کو یہ آیا خیال

سو مرغزار اب ذرا جائیے
وہان سے فریدون کو لے آئیے

ہوئی کوہ البرز سے وہ روان
مسافت کو طے کرکے آئی یہان

کہا اوسنے آکر کے ای مرد پیر
مجھے دے مرا کودک دلپذیر

کہ البرز مین پاس سے لیجاؤن اب
رکھون پاس اپنے اسی روز و شب

وہ بولا کہ ہے یہ ابھی خرد سال
اسے ہوویگی وان اذیت کمال

نہ لیجا تو ویرانے مین طفل کو
گزند اسکو کچھ پہونچے ایسا نہو

وہ کہنے لگی یون کہ ای مرد نیک
مری دل مین گذرا ہے وسواس ایک

خدا کی طرف سے ہوئی رہبری
کہ رکھنے مین یان کے نہین بہتری

یہ کہکر اوسے لیگئی بس وہان
جہان اسکا البرز مین تھا مکان

ہوئی شاہ ضحاک کو جب خبر
کہ بیٹھے مین ہے آبتین کا پسر

یہ سنکر ستمگار و بدروزگار
رہ کین سے آیا سوئے مرغزار

نگہبان کو اور گاو کو کر ہلاک
کیا ظلم اوسنے یہ بیخوف و باک

کیا پھر وہ ظالم شتابی وہان
فریدون کے رہنے کا تھا جو مکان

نشان کچھ نپایا فریدون کا جب
کیا سارے ایوان کو مسمار تب

بد اندیش تھا گرچہ ضحاک شاہ
ولے تھا فریدون پہ فضل اله

کہ آنے سے ضحاک کے پیشتر
اوسے لیگئی یان سے مان آنکر

سر کوہ اک مرد درویش تھا
کہ روشن ضمیر و صفا کیش تھا

فریدون کو وہ لیگئی اوسکے پاس
کہا یون کہ ای مرد ایزد شناس

یہ بچہ ترا بندہ ہے اور غلام
کرم کی نظر رکھہ تو اسپر مدام

سر عجز سے پھر فریدون کا سر
رکھا مرد درویش کے پاؤن پر

کیا عجز مان نے فریدون کی جب
اوسے رحم آیا فریدون پہ تب

جو کچھ قوت اوسکو پہونچتا بہم
تو دیتا وہ دونو نکو بے رنج و غم

لگا کہنے درویش پھر ایکروز
کہ یہ طفل فرخندہ و نیک روز

خداوند روئے زمین ہوویگا
شہنشاہ با داد و دین ہوویگا

یہ چھینیگا ضحاک کا تخت و تاج
شہان جہان سے یہ لیگا خراج

کریگا یہی قتل ضحاک کو
جہنم کو بھیجیگا ناپاک کو

زن خوش سیر بھی یہ بولی وہین
کہ ہے طور سے اوسکے مجھکو یقین

کہ بدخواہ سے تخت و دیہیم لے
ظفرمند ہو ہفت اقلیم سے

ہوا الغرض شانزدہ سال جب
سر کوہ البرز سے آکے تب

فریدون نے صحرا مین مسکن کیا
نہ زنہار کچھ خوف دل مین کیا

یہ پوچھا کہ اے مادر مہربان
ہمارے پدر کو تہ آسمان

کیا شاہ ضحاک نے کیون ہلاک
ملایا اوسے کیون تہ خون و خاک

وہ قصہ تھا جو کچھ کہا اوسنے تب
یہ سنکر فریدون ہوا پر غضب

کہا سن کے ضحاک بیدادگر
مین اب جاکے لیتا ہون خون پدر

وہ بولی کہ ضحاک ہے بادشاہ
رکھے ہے وہ ساتھ اپنے گنج و سپاہ

تو بیکس ہے کچھ اوسکے ہمسر نہین
ترے پاس لشکر نہین زر نہین

نصیبون مین ہے گر ترے شاہی اگر
تو کیا اضطراب اسقدر ہای بیم

ذرا صبر کر تو بالطاف رب
جو کچھ چاہیے سو مہیا ہو سب

کرے شاہ لطف الٰہی تجھے
میسر ہوا اسباب شاہی تجھے

فریدون یہ سنکر ہوا خشمگین
یہ پاسخ دیا اپنی مان کو وہین

خدا نے کیا ہے مجھے بھی دلیر
اکیلا لڑونگا مین مانند شیر

مددگار میرا ہے پروردگار
نہین خوف ضحاک سے زینہار

کرون ایکدم مین اوسے غرق خون
زر و تاج و اورنگ سب چھین لون

وہ بولی کہ یہ کار دشوار ہے
پسندیدہ تیری نہ گفتار ہے

تجھے قوت و زور اتنا کہان
کہ ہو ہم نبرد اوس سے تو ای جوان

یہ گفتار ہستانہ بہتر نہین
کہ سر ہو نہ برباد اسمین کہین

نصیحت مری اے پسر رکھہ تو یاد
رکھے حق سدا تجھکو آباد و شاد

سنو آگے احوال اب کاوہ کا
کہ کیا اوسنے کار نمایان کیا

## منحرف گشتن کاوہ آہنگر از ضحاک و انبوہی بسیار فراہم آوردن و با فرزندان آمادہ موافقت فریدون گردیدن

ستمگار ضحاک بد روزگار
فریدون کی جانب سے لیل و نہار

رکھے دل مین تھا بیم خوف و ہراس
بجا تھے نہ کچھ اوسکے ہوش و حواس

بہت مردم آزاری اوسنے جو کی
تو ضحاک سے خلق آزردہ تھی

یہ اوسکی شب و روز تھی آرزو
کہ یارب فریدون شہ نامجو

کرے آکے ضحاک کا سر جدا
خداوند ہو تاج و اورنگ کا

تلاش فریدون سے تھا اونکو کام
غرض منتظر وقت کے تھے مدام

کہین ایکدن ظالم کینہ جو
طلب کر بزرگان اقلیم کو

یہ بولا مرا دشمن جان و مال
جہان مین ہے اگرچہ وہ خردسال

دل اوسکی طرف سی جو ہو دردمند
شب و روز رہتا ہے بیم و گزند

مجھے یاد ہے قول مردان پیر
سمجھے نہ دشمن کو ہرگز حقیر

خبر مجھکو پہونچی ہے اگر یہان
کہ اب وہ گیا سوے ہندوستان

اگرچہ ابھی سال مین خرد ہے
ولیکن دلیری مین اک مرد ہے

خردمند مثل بزرگان ہے وہ
دلاور بسان دلیران ہے وہ

یہ ہے عزم میرا کہ ای مردمان
پری دیو مردم سی فوج گران

فراہم کرون اور جاؤن ادہر
شتاب اوسکو لاؤن گرفتار کر

سفر مجھکو درپیش ہے دور کا
یہ خرد و کلان سے ہون مین چاہتا

کہ ایک آپ طیار محضر کرین
گواہی و مہر اپنی اوسپر کرین

یہ مضمون ہو مرقوم اوسمین تمام
کہ ضحاک ہے خسرو نیک نام

نہین کار اوسکو بجز عدل و داد
جہان اوسکے لطف و کرم سے ہے شاد

شہ خلق یہ راست گفتار ہے
جہان پرور و نیک کردار ہے

خطر بسکہ تھا اوس ستمگار کا
سبھون نے یہ ناچار محضر لکھا

ہر اک شخص کی پھر گواہی ہوئی
نشانی بفرمان شاہی ہوئی

ولیکن جو کاوہ تھا آہنگر ایک
دلیر و خردمند تھا مرد نیک

کہین نوبت اوسکی تھی فرزند کی
یہ اوسدن ہوس شاہ کو دل مین تھی

کہ کاوہ کے فرزند کو قتل کر
کھلا دیجیے سانپون کو مغز سر

وہ کاوہ ہوا آنکر دادخواہ
لگا کہنے نالہ کنان پیش شاہ

کہ ای شاہ سن میری فریاد کو
فزون کام فرما نہ بیداد کو

تو ہے اژدہا پیکر و پیلتن
جہاندار سالار شاہ زمن

ولے کسلیے ہے یہ سختی و جور
ذرا کیجیے اپنے دل مین تو غور

کہ یہ بھی ہے انصاف کوئی بھلا
لکھے نام تو داد بیداد کا

کرے میرے فرزند کو یون ہلاک
نہ آوے ترے دل مین کچھ ترس باک

پھر اپنی بھلائی کا محضر لکھے
نکوئی کا مضمون سراسر لکھے

یہ گفتار سنکے وہ حیران ہوا
ہراسان ہوا دل مین ترسان ہوا

نہ رکھا روا خون بیچارے کا
اوسے اوسکا بیٹا حوالے کیا

لگا کہنے کاوہ سے وہ تاجور
کہ اب مہر جلد اپنی محضر پہ کر

پڑھا جبکہ کاوہ نے محضر وہان
ہوا تب خروشان و نعرہ زنان

بزرگان اقلیم سے یون کہا — کہ اے مردمان تمنے یہ کیا کیا
خطر سے شہ دیو چہرہ کے اب — گرفتار عصیان ہوئے ہائے سب
کیا تمنے ہرگز نہ کار نکو — غرض سب کو دوزخ رکہا سب نے رو
یہ کہکر شتابی سے بیخوف و باک — کیا اوسنے یکدست محضر کو چاک
کہا اور بہی کچہہ سخنہائے سخت — حضور خداوند دیہیم و تخت
پہر اوس انجمن سے وہین اوٹہ گیا — اور اوسکا وہ بیٹا بہی ہمراہ گیا
ہوئے آفرین خواہ وہ سب شاہ کو — یہ کہنے لگے اے شہ نامجو
ہوا کاوہ گستاخ اور بے ادب — حق نعمت شہ گیا بہول سب
حضور خداوند روئے زمین — زبان پر وہ لائے سخنہائے کین
رہ کینہ سے چاک محضر کیا — اطاعت سے پیچیدہ یون سر کیا
شقاوت سے لی اب رہ انحراف — کیا یان سے بس ہو کے وہ برخلاف
مگر دوستدار فریدون ہوا — کہ دشمن ترا زیر گردون ہوا
نہ فرمانبری کی جو گمراہ نے — تو پہر کیون تحمل کیا شاہ نے
دیا شاہ ضحاک نے یہ جواب — تحمل کا مجہسے نہ پوچہو حساب
کیا آنکے کاوہ نے جب خروش — تو یکبارگی اوڑ گئی میری ہوش
لگا پیٹنے اپنے سر کو وہ جب — بس اک خوف آیا مرے دلکو تب
خدا نے جو چاہا سو یارو کیا — اور آگے کریگا جو کچہہ چاہیگا
گیا جبکہ وہ کاوہ کینہ خواہ — فراہم ہوئی پاس اوسکی سپاہ
طلب کرکے پہر چرم آہنگران — بنایا وہین اک علم اوسکو وہان
علم ہاتہہ مین لے کے وہ نامور — روانہ ہوا وان سے بس پیشتر
یہ کہتا تہا ہر بار کرکے خروش — کہ اے نامداران با عقل و ہوش
فریدون کا ہو جسکے دلمین خیال — سو آوے یہان وہ خجستہ خصال
کرے چاکری پہر نہ ضحاک کی — رفاقت کرے ترک ناپاک کی
ہوئے جمع وان شہری و لشکری — ہوا پہر فزون رتبۂ سروری
وہ کاوہ تہا بس آگے آگے روان — پس کاوہ انبوہ پیر و جوان
کہان ہے فریدون یہ واقف نہ تہے — مگر سر اوٹہائے وہ سیدہے چلے
غرض رفتہ رفتہ تفحص کنان — وہ پہونچے وہان تہا فریدون جہان
جو کاوہ حضور فریدون گیا — ادب سے جہکا اپنے سر کو دیا
کیا عرض ایصاحب تاج و تخت — تری یار دولت مددگار بخت
تو ضحاک کا چہینکے دیہیم لے — جہاندار ہو ہفت اقلیم لے
یہ سمجہا فریدون عالیجناب — کہ تائید غیبی ہوئی ہمرکاب
کیا شکر لطف جہان آفرین — بجا سجدۂ شکر لایا وہین

## رفتن فریدون بمعیت کاوہ بارادہ جنگ ضحاک و نشستن بر تخت شاہی و تسخیر ملک بتائید خدا

میسر ہوا جب یہ جاہ و حشم — سپاہ فراوان تاج و علم
ہوا خوش فریدون فرخ سیر — کیا تاج شاہنشہی زیب سر
علم پر جو تہا چرم آہنگران — کیا زیر دیبائے رومی نہان
بنی پیکر گوہرین اوسپہ ایک — بہت نادر و نغز و دلچسپ و نیک
وہ یکدست تہا سرخ و زرد و بنفش — رکہا نام پہر کاویانی درفش
علم کی جو اسطرح تزئین ہوئی — ہمیشہ کو یہ رسم و آئین ہوئی
کہ ہو جو کوئی بادشاہ جہان — تو پہنے سنگا چرم آہنگران
بنا کر علم اوسکو پر زر کرے — مزین بہ دیبا و گوہر کرے
شہان کیان نے بصد فرخی — یہ رسم رہ و نیک جاری کی
کیا پہر فریدون نے یہ عزم جزم — کہ ضحاک سے کیجئے اب چلکے رزم
گیا پاس مان کے یہ اوسنے کہا — کہ رکہتا ہون مین قصد ایران کا
دعا کر تو اے مادر مہربان — کہ ہوجاؤن ظفریاب جاکر وہان
وہ جاہ و حشم دیکہہ شادان ہوئی — ولیکن جدائی سے گریان ہوئی
دعا دیکے پہر رخصت اوسکو کیا — اور اوسدم خدا سے یہ کی التجا

کہ سونپا تجھے یارب اپنا پسر
نگہدار رہنا تو شام و سحر
روانہ ہوا پھر وہ عالیجناب
ہوا کاوہ لشکر کو لی ہمرکاب

فریدون کے تھے دو برادر بزرگ
ولیکن وہ تھے کینہ ور مثل گرگ
فریدون نے ساتھ اپنے اونکو لیا
ز فور عنایت سے شادان کیا

پھر آہنگر اوس شاہ نے کر طلب
کیا حکم اسطرح اوسکو کہ اب
بنا دے تو اک گرزہ گاؤ سر
مرتب کیا اوسنے بس زود تر

اوترتا تھا شب کو وہ لشکر جہان
سحرگاہ ہوتا تھا واں سے روان
اسیطرح ہر روز تھے رہ نورد
سر چرخ پہونچی تھی لشکر کی گرد

وہ پہونچے کہین اوسجگہہ ایکبار
کہ ایزد پرستون کے تھے وان مزار
رہا شاہ تنہا وہان تب وہ شب
اور امداد کی وسنے وان سے طلب

فریدون کو الہام اوسدم ہوا
فریدون کا دل جب سے خرم ہوا
یہ آواز آئی کہ دل شاد رکھہ
یہ افسون بتاتی ہین سو یاد رکھہ

پھر اک شخص پیدا ہوا ناگہان
کہ رکھتا تھا وہ صورت راستان
فریدون کو سکھلائی افسونگری
یہ بولا کہ ای لائق سروری



کوئی امر درپیش مشکل جہان
یہ افسون تو پڑھنا وہان بیگمان
کہ ہو جاوے آسان مشکل تمام
بن آوے شتابی سے یکدست کام

یہ سنکر فریدون فرخ نہاد
ہوا دل مین اپنے وہ بس شاد شاد
خوشی سے ہوا دل سی اور قوت ہوئی
زیادہ فریدون کو ہمت ہوئی

ترقی پہ اقبال تہا شاہ کا
لگے کہنے باہم کہ ہی یہ غضب
کہا ایک نے ہے یہ مشکل کمال
کرینگے ہلاک اوسکو تدبیر سے
گئے بس وہ دونون شقاوت نشان
یکایک سُنی اونسے آواز سنگ
نہ غلطان ہوا پھر ذرا بیشتر
یہ بولے کہ ہمکو تعجب ہی یان
جہان آفرین نے رکھا اب نگاہ
نہ کچھ منھ پہ اونکے کہا زینہار
بیابان اور کوہ کی راہ سے
گذر ہان سے کشتی جو وان کی طلب
نہ ہرگز ذرا دلمین آیا خطر
مکان وہ بنایا تہا ضحاک نے
طلسم ایک تہا وہ درون مکان
نمایان ہوئی وہ بلائے عظیم
کیا گرز سے اونکو دون مین ہلاک
یہ کاوہ سے پوچھا کہ کسکا ہی تخت
بصد فرخی پھر شہ نامور
کہ ضحاک بیدادگر ہے کہان
اودہر لیگیا لشکر بیکران
رہی فوج تہوڑی سی باقی وہان
لیا مال و زر اور توڑا طلسم
گیا پھر شہنشاہ گیتی پناہ
شبان پہ پہرہ وہ سیمبر

ظہور اوسکی تہا دولت و جاہ کا
جو ہون اوسکے محکوم ہر روز و شب
ہلاک فریدون ہو امر محال
بہانے سے حیلے سے تدبیر سے
او کہا اڑا دہین ایک سنگ گران
ہوا شاہ بیدار بس بیدرنگ
بد اندیش حیران ہوئے دیکھکر
ہلا کسطرح یان سے سنگ گران
بجا لائے شکر لطف آلہ
زیادہ کیا اونکا جاہ و وقار
سپاہ و حشم شوکت و جاہ سے
ندی اور ہوا شہ وہان پر غضب
گئے بحر زخار سے سب اوتر
کیا تہا بلند اوسکو ناپاک نے
بلا ہائے دشوار تر تہین جہان
سیہ دیو اور اژدہائے عظیم
پہر آگے گیا شاہ بیخوف و باک
لگا کہنے یون کاوہ نیکبخت
سر تخت زرین ہوا جلوہ گر
جو کچھ تجھکو معلوم ہو کر بیان
زرہ پوش مردان جنگی یلان
طلسم و حرم خانہ کی پاسبان
نہ چھوڑا خزانہ نہ چھوڑا طلسم
سوئے شبستان ضحاک شاہ
ہوئین شادمان شاہ کو دیکھکر

بڑے بہائی دونون تھے جو کینہ ور
فریدون کو بس قتل اب کیجیو
دیا دوسرے نے یہ اوسکو جواب
کہین ایکدن با دل پر صفا
سر کوہ سے اوسکو غلطان کیا
فسون کو کیا شہ نے ورد زبان
رہِ مکر سے پہر خرد شان ہو کر
اگر کوہ سے ہائے گرتا کبھی
ولیکن فریدون نے سمجھا وہان
بصد فرخی پہر شہ نیکمرد
جہان دجلہ تہا شہر بغداد کا
کیا وون ہی دریا مین گہوڑا روان
وہان سے جہاندار گیتی ستان
بہت دور سے وہ نظر آئے تہا
گیا اوس مکان مین وہ شاہ دلیر
فریدون نے افسون اوسیدم پڑہا
وہان ایک اورنگ آیا نظر
کہ یہ تخت ضحاک تازی کا ہی
پہر اک شخص وان شاہ کو ملگیا
یہ بولا کہ ہے مسند وہ زشت خو
درون طلسم اوسکا ہی مال و زر
ہوا سنکے خوش شاہ آفاق گیر
خدا کا ادا شکر نعمت کیا
ہوا قتل جو وان مقابل ہوا
یہ بولین کہ ہم تہے اسیر بلا

حسد لیگئے یہ حشم دیکھکر
نہ تاخیر کو راہ یان دیجیے
نہین لازم اس کام مین اضطراب
تہ دامن کوہ سوتا وہ تہا
کہ تا ریزہ ریزہ ہو سر شاہ کا
ہوا جبکہ وہ سنگ غلطان وہان
وہ سرگرم فریاد و افغان ہوئے
تو ضایع فریدون بہی ہوتا ابہی
کہ یہ کام انکا ہی تہا بیگمان
دم صبح وان سے ہوا رہ نورد
فریدون کو کاوہ وہان لیگیا
روانہ ہوئی فوج بہی بعد ازان
ہوا اسکو بیت المقدس وہان
فلک بہی ادب سے وہ دیکھکر جہکا تہا
دلیری کو جسکے نہ پہونچے تہا شیر
کہ عاجز ہوئے دیو اور اژدہا
مکلل بیاقوت و لعل و گہر
وہ لے اب فریدون غازی کا ہے
اور اوس شخص سے شاہ ذیشان کہا
فریدون کی کرنے گیا جستجو
رکہا ہی یہان گنج و لال و گہر
تصرف مین لایا وہ زرین سریر
کہ جسنے خداوند دولت کیا
فریدون شبستان مین داخل ہوا
کیا آن کے تو نے ہمکو رہا

وہی خواہران جم نامور ۔ لگین کہنے یون چشم کو کر کے تر
او ٹھایا تھا جسنے جو رنج و عذاب ۔ کہین کیا وہ آ شاہ عالیجناب
کہ اک دیو پیکر کی صحبت مین تہے ۔ گرفتار ہم اک مصیبت مین تہے
اور وہ ہر اوس سیہ رو کا تہا بیم و باس ۔ او وہ ہر اژدہائے سیہ کا ہراس
ہوا ہے جو باری خدا مہربان ۔ کہ بہیجا بجاہ و حشم تجکو یان
پہر کہ دن ہوا پہر مددگار بخت ۔ کہ آیا تو امی وارث تاج و تخت
یہی اپنے دل کی ہے اب آرزو ۔ کہ جبتک جہان ہے جہان مین ہے تو
یہ پوچھا فریدون نے اے دلربا ۔ سو ہند ضحاک اب کیون گیا
وہ بولی کہ تجہسے تہا اوسکو خطر ۔ تجسس کو تیرے گیا ہے اودہر
کہ شاید کہین ہاتھہ آجائے تو ۔ سوال اسکے یہ ہے اوسے آرزو
کہ ہندوستان کو مسخر کرے ۔ دل غمزدہ کو وہ خوشتر کرے
بہم وان سے پہونچا ہے اک سحرکار ۔ فسونساز و جادوگر و ہوشیار
تجہے جسکے جادو سے پہونچے گزند ۔ وہ بیخوف ہو زیر چرخ بلند
دلے چاہتا ہے یہ عالم تمام ۔ دعا ہے یہ ہر ایک کی صبح و شام
کہ بدخواہ تیرا سدا خوار ہو ۔ تو دائم جہان مین جہاندار ہو
رہے تیرا اقبال و دولت قرین ۔ نگہبان ہو تیرا جہان آفرین

## نشستن فریدون بر تخت کیان و گرفتار ساختن ضحاک را و تسخیر کردن ملک

ہوا جبکہ ضحاک کا تخت گاہ ۔ نصیب شہنشاہ گیتی پناہ
سراپا گلستان ہوا وہ مکان ۔ ہوا تازہ یکدست باغ جہان
ہوا ہمسر عرش و افلاک تخت ۔ کہ بیٹھا جہاندار فیروز بخت
شبستان ہوا غیرت صد چمن ۔ ہوئی رشک باغ ارم انجمن
ہوئین کامران وہ پری پیکران ۔ بہم بزم خسرو کامران
کیا شاہ نے ملک تسخیر جب ۔ ہوا کامیاب نشاط طرب
ہوا رونق افزاے تخت کیان ۔ فروزندہ خورشید تخت کیان
جو تہا کندرہ نامی اک پہلوان ۔ طلسم و زر و مال کا پاسبان
گیا پاس ضحاک کے بہاگ کر ۔ وہان جاکے اوسنے کہی یہ خبر
کہ شاہان شہ گرد گردن بلند ۔ جوان و دلیر و قوی ارجمند
کسی طرف سے لاکے فوج گران ۔ سوئے شہر بغداد آئی روان
بزرگ اونہین وہ ہین ایسا اک خدنگ ۔ دلاور ہے پر زور ہے گرد ہے
نمایان ہے چہرہ سے فر کیان ۔ خداوند دولت ہے وہ نوجوان
وہ سرکردہ ہے لشکر و فوج کا ۔ سپہدار و ممتاز فرمانروا
رکہے ہے وہ پاس اپنے گرز گران ۔ جو المرد ہے جنگجو پہلوان
بجاہ و حشم اوسنے وان آنکر ۔ وہ توڑا طلسم اور لیا مال و زر
تری دیو گردان جنگ آزما ۔ جو وان تہے اونہین قتل سبکو کیا
کیا زیر پا اپنے تیرا وہ تخت ۔ ہوا بیگمان تیرا برگشتہ بخت
ہوا تیری داخل شبستان مین ۔ تصرف کیا تیرے ایوان مین
ستمگار سمجھا یہ سنکر خبر ۔ کہ پہونچا فریدون وہان آنکر
ولے اوسنے پنہان کیا راز کو ۔ کہ تا کوئی لشکر مین بیدل نہو
کہا یون کہ مہمان کوئی ہوئیگا ۔ جو کچھ اوسنے سوئے شبستان کیا
نہین جاکے اندیشہ کچہہ زینہار ۔ رہا چاہیے شاد لیل و نہار
یہ گفتار سن اور کہا پیچ و تاب ۔ دیا کندرو نے یہ اوسکو جواب
کہ اب سوچ کچہہ تو شہا چاہیے ۔ اوسے کیونکہ مہمان کہا چاہیے
رکہے جو کوئی گرزہ گاو سر ۔ شبستان مین شوخی کرے آنکر
وہ مہمان کوئی آفت دہر ہے ۔ بڑا یہ غضب کر بڑا قہر ہے
کر یون خواہران جہاندار جم ۔ رہین بیجا با نہ اوس سے بہم
ادہر پہکندا اوس سے ہو شہر [illegible] ۔ ادہر اوسکو پہلو مین [illegible]
سہرا شہر مین اوسکا لشکر تمام ۔ ہوئے آدمی اوسکے جاکر تمام

یہ قصہ سنا جبکہ ضحاک نے
تو کی خواہش مرگ ناپاک نے
ہوا کندرو پر بہت خشمگین
لگا کہنے یون اوس سے از رہ کین

تری بات کا کچھ نہین اعتبار
ذرا بھی نہین راستی زینہار
ترا خوف سے دل پریشان ہوا
تو ماری خطر کے گریزان ہوا

نہ اب ناظم شہر تجھکو کہون
نہ خدمت تجھے کوئی زنہار دون
ادے کندرو نے یہ پاسخ دیا
کہ مجھکو ہے اب یہ گمان خسروا

تو ہرگز نہو بہرہ ور تخت سے
نہو کامران افسر و تخت سے
بھلا شہریاری نہو جب تجھے
کرے ناظم شہر کیونکر مجھے

ذرا کام کا اپنے ہو چارہ گر
نہ بگڑے ترا کام وہ کام کر
سنی جبکہ گفتار ارباب ہوش
تو آیا ستمگار کے دل مین جوش

کیا حکم ضحاک نے پھر وہین
کہ گردن رکھو اب سر اسپ زین
غرض کرکے تیار لشکر تمام
روانہ ہوا وان سے وہ تیز گام

فریدون شہ نامور تھا جہان
وہان شاہ ضحاک آیا دوان
ولے فوج بیدل تھی ضحاک کی
نہ راضی تھا کوئی بھی ناپاک کی

کہ اوسکو ستم سے وہ پر خون تھے سب
طلبگار عہد فریدون تھے سب
سنا فوج نے جب فریدون کا نام
دل اونکا ہوا خرم و شادکام

دلیران و مردان و برنا و پیر
کہ تھی پہلوانی مین وہ بے نظیر
فریدون کے آگے ہوئے سب رفیق
کہ تھا حق شناس و کریم و خلیق

وہ لشکر جو یون ہو گیا برخلاف
تو بیداد گر دل مین سمجھا یہ صاف
کہ کرتا نہین خیر خواہی کوئی
نہین چاہتا میری شاہی کوئی

کیا مشورہ پھر یہ دل مین وہین
کہ تنہا مسلح ہون اب پھر کہین
سو خوابگاہ فریدون چلون
وہان جاکے بس قتل اوسکو کرون

ہوئی رات جسدم تو وہ بیحیا
ہوا غرق آہن مین سر تا بپا
یہ اوسدم بنی صورت نابکار
کہ کوئی نہ پہچانے پھر زینہار

کمند ایک لیکر گیا پھر وہین
چڑھا پھر سر بام کاخ برین
جو دیکھا تو ایوان مین ارنواز
فریدون سے ہے شوق مین گرم ناز

ہوئی شعلہ خیز آتش رشک تب
دل اوسکا ہوا گرم کین و غضب
شتابی سے ایوان مین ڈالی کمند
کہ وان جاکے پہونچا شہ کو گزند

بلندی سے بدخواہ آیا فرود
فریدون نے اوسکو جو دیکھا تو زود
اوٹھا لیکے وہ گرزۂ گاو سر
مقابل ہوا اوسکے وہ آن کر

وہ گرز اوسکے سر پر جو مارا شتاب
تو ضحاک کو پھر رہی کچھ نہ تاب
فریدون نے پھر یہ ارادہ کیا
کہ اک ضرب اور اوسکے سر پر لگا

ملادیجے اسکو نہ خون و خاک
زمین تا کہ ناپاک سے ہووے پاک
صدا غیب سے لیکن آئی یہی
کہ باقی ہے اسکی ابھی زندگی

اسے قید کر کوہ کے درمیان
رہے یہ گرفتار بند گران
فریدون نے جسدم سنی یہ صدا
تو ضحاک کو قید وہین کیا

کہین کوہ تھا اک دماوند نام
وہان غار تھا اژدہا تھی تمام
کیا بند لیجا کے ضحاک کو
رکھا سرنگون اوسمین ضحاک کو

بشاہی اوسے سال گذرے ہزار
ہوا بعد اوسکے گرفتار و خوار
یہ دنیا کہ ہرچند ہے بے ثبات
ولیکن جہان مین ہے بہتر یہ بات

کہ نام نکوئی رہے یادگار
ہے شہ نیکو نام ہے برقرار
فریدون مین تھی یہ صفت بیشتر
کیا جز نکوئی نہ کار دگر

ہوا جبکہ ضحاک پر فتحیاب
سعادت ہوئی شاہ کی ہمرکاب
تو سب نامداران و گردنکشان
کہ تھے دولت و مال سے بہرہ ور

شتابی سے حاضر ہوئے آنکر
حضور شہ عادل دادگر
کیا عرض یون ہم ہین فرمان پذیر
پرستندۂ شاہ آفاق گیر

کیا شاہ نے اونپہ لطف و کرم
فزونتر کیا اونکا جاہ و حشم
سر تخت ایران و توران نگین
ہوا خواہ شاہنشہ داد و دین

نوازشگری شہ نے کی اختیار
کیا عدل اور داد لیل و نہار
کشادہ کیا در گنج و زر
رعیت نوازی پہ باندھی کمر

نکوئی جو کی شہ نے زیر فلک
ہمیشہ کرے جو کوئی کام نیک
تو نام نکوئی سبھی ہے اب تلک
تو بیشک ہوا آغاز و انجام نیک
جو کار فریدون کرے بیگمان
سنو تم کہ آگے کرون مین بیان
فریدون وہی ہے تہ آسمان
فریدون کے بیٹونکی اب داستان

## تقسیم کردن فریدون ملک را بہر سہ پسران و رشک بردن سلم و تور و کشتہ شدن ایرج از دست آنہا

شہ ہفت اقلیم کے تھے سہ پسر
ہوئے جب جوان باد شہزادگان
تو انکو وہان کتخدا کیجئے
یہ بولا کہ گرد جہان پھرکے تو
بہت ملک مین گشت اونے کیا
رکھے تین دختر ہے شاہ یمن
فریدون کا پیغام یکسر کہا
بصد حشمت و شوکت و فر و شان
پری طلعتون کو کیا کدخدا
فریدون کے دل مین یہ آیا خیال
دیا سلم کو روم و خاور وہین
سو روم و خاور گئے سلم و تور
یکایک دل سلم بیدل ہوا
سو تور لکھکر کے نامہ شتاب
ذرا سوچ اب ایخداوند تور
کیا ملک ایران کا ایرج کو شاہ
یہان کا ہے حاصل بہی ایران کے
جو نامہ پڑھا تور نے سر بسر
پہر نیک ہے تیری شاہی ہمین
گردین نامہ بر کو لیجئے پدر
رہین تخت ایران سزاوار ہے

کہ تہا اونکا نام ایرج و سلم و تور
ہوئی یون تمنا کے شاہ جہان
نہ تاخیر کو راہ تک دیجئے
جو ہے مدعا اوسکی کر جستجو
وے جبکہ شہر یمن مین گیا
پری چہرہ و مہوش و سیمتن
وہ اقبال شاہ یمن نے کیا
کیا شاہزادون کو شہ نے روان
بہت مال اور گنج اونکو دیا
کہ اب مین ہوا پیر پرینہ سال
ملا تور کو ملک توران و چین
رہا ایرج ایران مین باصد سرور
سوئے کین ایرج وہ مایل ہوا
رسول ایک بھیجا کہ لاوے جواب
کہ ہرگز نہین باپکو کچھ شعور
کہ ہے جاگے آسایش و تختگاہ
غضبون سے ہے رزم و کین صبحدم
ہوا دل مین اپنے غضبناک تر
یقین جانیو تو کہ یکدل ہین ہم
روانہ کر اب تو بے خوفتر
یہ ایرج کو لائق نہ زنہار ہے

ملکزاد و ایرج ولے خرد تہا
سہ دختر جہان ایک طرحسے ہون
کوئی مرد دانا تہا صندل بنام
اوسے جبکہ فرمان شاہی ہوا
لوگون سے وان کے ہوا یہ عیان
سپہدار کا وان کے تہا مہرو نام
فریدون ز حسب مسنی یہ نوید
گئے جب وہ سوئے دیار یمن
ہوئے وانسے پہر سوئے ایران روان
کرون ملک تقسیم ہر ایک کو
ول ملکتے ریزہ ایران تمام
وہ کرنے لگے بادشاہی وہان
قناعت نہ کی خاور و روم پر
لکھا تہا یہ مضمون کہ بہتر ہین ہم
دیا اوسکو اورنگ و دیہیم و زر
مجہے اور تجھے ملک ایسا دیا
یہ تقسیم ہے مجھکو بس ناگوار
لکھا پھر وہین سلم کو یہ جواب
ترے ساتھ ہین دل سے پیوستہ ہم
یہ پیغام بھیجو کہ ای بادشاہ
رہ راستی پر وہ آجائے گر

خردمند دانشور و خوش لقا
فزون حسن مین ماہ انور سے ہون
طلب کرکے اوسکو شہ ذوالکرام
تو رخصت ہوا وانسے وہ راہی ہوا
کہ حسب تمنا کے شاہ جہان
گیا وان رسول مبارک پیام
ہوا خوش کہ دلکی برآئی امید
ہوا شاد تب شہریار یمن
ملکزادگان اور وہ مہوشان
کہ باہم برادر بہنون کیسے ہو
مقرر کیا شہ نے ایرج کی نام
ہوئے تخت و دیہیم کی کامران
نہ آیا پسند اوسکو بخشش پدر
نہ زنہار ایرج سے کمتر ہین ہم
کہ مجھسے بہی اور تجھسے ہے خردتر
جہان جنگ و کینہ ہے صبح و مسا
تری مصلحت کیا ہے اے شہریار
کرائے بادشاہ ثریا جناب
پے قتل ایرج کمر بستہ ہون
بزرگی و خردی پہ کیجے نگاہ
تو بہتر ہے ورنہ ہے تیغ و سپر

جب آیا رسول خردمندیان
کیا سلم نے تب یہ اوس سے بیان
کہ سوے فریدون روانہ ہو تو
یہ پیغام لیجا جہاندار کو

کہ دونون برادر نے بعد از درود
کہا یون کہ اب زیر چرخ کبود
ہوا خسروا عقل کو تیری کیا
کیا دور بس دل سے ترس خدا

نہین خوب یہ رسم و آئین وداد
کہ ایرج کو دی تخت و تاج و کلاہ
یہ کر غور و لیکن کہ مہتر ہین ہم
سزاوار اورنگ و افسر ہین ہم

ستم ہے جو کمتر کرے مہتری
غضب ہے کہ کمتر کو ہو برتری
کوئی گوشہ ملک کافی ہے بس
عبث ہے اوسے اور باقی ہوس

یہ ہے حق مین ایرج کے خوب انکو
کہ ایران سے دست بردار ہو
وگرنہ سواران جویای کین
دلیران رومی و ترکان چین

شتابی سے ہون سوے ایران روان
قیامت کرین ایک برپا وہان
پھر ایران و ایرج ہون دونون تباہ
خبر شرط ہے دیجیے اسکا جواب

وہان سے روانہ ہو پیغام بر
جو آیا حضور شہ نامور
ادب سے ہوا دونون ہی سجدہ کنان
رکھا سر کو اپنے سر آستان

فرستادگان کی طرف سے وہان
درود اوسنے اور شہ زر کے صفا
لگا پوچھنے یون کہ دونون شاہ
وہ بولا کہ ہان تمکو کرتے ہین یاد

کیا عرض پھر یون کہ پیغام بر
گزندہ اور زبان سے ہی پس بیخطر
یہ بندہ تمہارا گنہگار ہے
کہ لایا پیام ایک دشوار ہے

اگر میری تقصیر ہووے معاف
تو پھر مین گذارش کرون صاف صاف
یہ کہنے لگا شاہ عالم پناہ
پیام آوران ہین سدا بیگناہ

تو کہہ بیخطر ہوکے یکسر پیام
بیان شوق سے کر حقیقت تمام
کہا جبکہ یہ شاہ آزادہ نے
تو کھولی زبان پھر فرستادہ نے

پیام درشت اور سخنہاے سخت
کہے سب حضور خداوند تخت
فریدون یہ سنکر ہوا تند و گرم
یہ بولا کہ آتی نہین انکو شرم

کیا ہے جنہے یکدست تقسیم ملک
کیا تینون کو یعنی تسلیم ملک
بدی کچھ نہین مینے کی زینہار
فزون تر کیا فخر و جاہ و وقار

جو مجھسے نہین تو خدا سے ڈرو
نہ زنہار باہم خرابی کرو
مجھے اب تمنا ہے تاج و سریر
نہین کچھ کہ دیکھو ہوا مین تو پیر

ذرا گوش دل سے مری سن تو پند
کہ قایم نہین دور چرخ بلند
رہو راضی اب میری تقسیم پر
پئے کینہ خواہی نہ باندھو کمر

شہ نامور سے یہ سنکر جواب
فرستادہ رخصت ہوا پھر شتاب
فریدون نے ایرج کو کرکے طلب
کہا بہائیون کا وہ پیغام سب

کیا پھر یہ راز نہفتہ عیان
کہ پرخاش پر ہین وہ گردنکشان
کیا سلم اور تور نے اتفاق
رکھو ہین تمسے ساتھ دونون نفاق

ارادہ کیا از رہ سرکشی
کہ تجہیز کرین آکے لشکر کشی
کمر قتل پر تیرے باندھی ہے بس
ترا چھین لین ملک یہ ہے ہوس

اگر مین بھی تیرا مددگار ہون
معاون ترا وقت پیکار ہون
تو میری بھی ہو وین مقابل وہان
وہ گردنکشان کھینچکر تیغ کین

وہ ہین کینہ جو زیر چرخ کہن
تو کیا فکر رکھتا ہے ایجان من
یہ بولا وہین ایرج نامجو
وہ لاؤن عمل مین جو ارشاد ہو

جہاندار نے پھر کیا یون بیان
کہ اے نور چشم سعادت نشان
تری ہین وہ دونون برادر بزرگ
ہوے تجھسے اب کینہ جو مثل گرگ

تو ہے خرد اور یہ نہین تجھ مین تاب
جو اونسے نبرد آزما ہو شتاب
مری ہے یہ حالت کہ ہین ہیچ ہیچ
کیا ترک شاہی ہوا گوشہ گیر

وہ یکدل ہوے ہر دو جنگ آوران
فراہم کیا لشکر بیکران
یہان ساتھ اونکے نہین تاب جنگ
نہ فوج اسقدر ہے نہ اسباب جنگ

پسندیدہ عقل و راے انکو
یہی ہے کہ تو اون سے ہو صلح جو
مری طرح شاہی سے اب درگذر
نہ رکھون لیکن کچھ خواہش تاج و فر

کہ تا جان پہ تیری نہ پہنچے گزند
تو ایمن رہے زیر چرخ بلند
نہ آرام جان افسر و زر رہا
قلم آخرش شمع کا سر ہوا

سنی گوش جان سے فریدون کی پند
لگا کہنے یون ایرج ارجمند

کہ زنہار اے شاہ فرخندہ بخت
نہین کچہ مجہے الفت تاج و تخت

جو دنیا و دولت نہین پایدار
تو غم کہائے کیون مردم ہوشیار

یہ کینہ اگر بہر اورنگ ہے
پے پادشاہی اگر جنگ ہے

تو گذرا مین اس تاج و اورنگ سے
بہم صلح بہتر ہے اب جنگ سے

حضور اونکے جاؤن مین آپ پیادہ
نہ وسواس کو دلمین اپنے دون راہ

کہ مین خرد ہون اور وہ ہین بزرگ
بجاہ و حشم بہی ہین مجہسے سترگ

کرون عرض ان سے ہون فرمان پذیر
مبارک تمہین ہووے تاج و سریر

مجہے دہر مین کچہ نہین حب جاہ
نہین کچہ تمنائے تاج و کلاہ

مری ساتہہ کسواسطے خشم و کین
کہ ہون بندہ خسرو روم و چین

یقین ہے کہ پہر مجہسے الفت کرین
بزرگانہ مجہپر یہ شفقت کرین

فریدون نے ایرج سے پہر یون کہا
کہا اے پسر صد آفرین مرحبا

برادر ہین تیرے سر خشم و کین
تو ہے صلح جو اور محبت گزین

بہت خوب جانا ہے تیرا اودہر
کہ دونون وہ یکجا ہین اب اے پسر

ولیکن بہی اک نامہ اونکو لکہون
رقم اوسمین درد دل بنا کرون

کہ بس پہنچکر اونکا دل کینہ ور
سر مہر آجائے پہر زود تر

تجہے پہر بخوبی سے رخصت کرین
محبت کرین اور الفت کرین

ترا مجہکو دیدار حاصل ہو پہر
قرین مسرت مرا دل ہو پہر

یہ کہکر فریدون نے نامہ لکہا
رقم اوسمین یعنی یہ مضمون کیا

کہ تم ہو بزرگ ای جوانان گرد
اور ایرج تمہارا برادر ہے خرد

سر تخت شاہی سے آیا فرود
کلاہ شہی سر سے لایا فرود

کمر اپنی باندہی پئے بندگی
یہ آیا برائے پرستندگی

تمہین بہی ہے لازم کہ شفقت کرو
سر کین سے گذرو محبت کرو

کئی روز وان جبکہ جائین گذر
تو پہر اوسکو رخصت کرو تم ادہر

سر نامہ جب شاہ نے مہر کی
تو ایرج نے توران کی راہ لی

لئے اسقدر ساتہہ برنا و پیر
کہ تہے واسطے راہ کے ناگزیر

## داستان رسیدن ایرج نزد سلم و تور بی فوج برای عذر و انکسار معہ نامہ پدر خود و قتل نمودن آنہا ایرج را از روی کین و سرش را نزد فریدون فرستادن و ماتم نمودن فریدون

شہ روم و توران یعنی سلم و تور
کہ تہا جنکو جاہ و حشم کا غرور

وہ رکہتے تہے ایران کی سمت عزم
وہ طیار کرتے تہے اسباب رزم

وہ توران مین آکر فراہم ہوئے
پے خون ایرج وہ باہم ہوئے

خبر اونکو پہونچی یہ آتے ہین وان
کہ بے فوج آیا ہے ایرج یہان

فریدون نے نامہ بہی ہے اک لکہا
یہ سنکر وہ دونون گئے پیشوا

خوشی سے جہان اوسکی تہی بارگاہ
اوسی لیگئے وان وہ باعز و جاہ

ملکزادہ ایرج تہا فرخندہ خو
خردمند و خوش منظر و خوبرو

مگر اب جو برپا ہوا یہ فساد
تو آئے پہر اسبات پر بدنہاد

کہ ہو بیٹہا کشتہ وہ تاجدار
سو خانہ جا بہر ہنوز [illegible]

سو فوج پہر سلم نے کی نگاہ
بنایا طرف اپنے میل سپاہ

کہا تور سے کام ابتر ہوا
کہ ایرج سے دلبستہ لشکر ہوا

نہین قصد تہا ملک ایران کا
ولے اب ہے اندیشہ توران کا

ہوا قتل ایرج کا اب ناگزیر
وگرنہ نہ ہم ہین نہ تاج و سریر

پہری آہ اسبات سے تور نے
کہ اسکا خون روا اوسکا سر دور نے

گیا دوسرے دن جو اونکے حضور
تو بولا یہ ایرج سے کمبخت تور

کہا اے بے ادب ہے کمتر ہے تو
نہ ہرگز سزاوار افسر ہے تو

ہمارا ادب کچہ نہ رکہا نگاہ
ہوا ملک ایران کا تو بادشاہ

شب و روز یان رہتے ہین ہم بہ رنج
رہے تو وہان شاہ با تاج و گنج

یہ باتین جو تھی اوسنی کہین
تو ایرج نے پاسخ دیا پھر وہین
کہ ای بادشاہ جہانگیر و گرد
بزرگ آپ ہین ہر طرح مین ہون خورد

مجھی چاہیے اب نہ تاج و کلاہ
نہ گنج اور نہ کشور نہ فوج و سپاہ
نہین مجھپہ لازم ہے اتنا عتاب
کہ ہون بندۂ شاہ عالیجناب

یہ کرتا تھا عجز اور گفتار نرم
ولے تپہ ہوتا تھا وہ تند و گرم
نہ گفتار ایرج کی بہائی اوسی
نہ الفت برادر یہ آئی اوسے

سر کرسی زر وہ بیٹھا جو تھا
وہان سے وہ یکبارگی بس اوٹھا
وہ کرسی زر از رہ خشم و کین
اوٹھا سر سے ایرج کے ماری وہین

پھر اوسکو رکھا دست و بازو پہ بند
گزند برادر بس آیا پسند
بہت کر کے جب زاری و انکسار
لگا کہنے ایرج کہ اے نامدار

نکر قتل مجھکو خدا سے تو ڈر
ندی ہاتھہ سی پاس شرم پدر
یقین جان یہ تو کہ انجام کار
تجھے رنج پہونچائیگا کردگار

نہ کہہ ہاے خون برادر روا
مری جان پر رحم کر خسروا
نہین کچھ مجھے خواہش سروری
کرون رات دن محنت و چاکری

کیا عجز ایرج نے ہر چند پر
نہ آیا سر رحم بیدادگر
وہین کھینچکر خنجر آبگون
کیا اوسنے ایرج کو بس غرق خون

سر نامور کر کے تن سے جدا
حضور فریدون روانہ کیا
لکھا یون کہ تو نے جسے ای پدر
دیا تاج و زر تھا یہ اوسکا ہے سر

تو رکھ اسکے اب سر پہ تاج بہی
بٹھا اسکو بالائے تخت شہی
فریدون یہ کھینچے تھا اون انتظار
کہ آوے کہین ایرج نامدار

کہ اتنے مین نالہ کنان مردمان
لئے اوسکا تابوت پہونچے وہان
وہ تابوت کھولا تو آیا نظر
وہ پیچیدہ تھا پرنیان مین جو سر

فریدون اوسے دیکھہ گریان ہوا
وہ بیخود و سر خاک غلطان ہوا
ذرا ہوش آیا فریدون کو جب
وہ بولا کہ ہو دین سیہ پوش سب

وہین توڑ ڈالے وہ کوس و علم
فغان اور نالہ تھا وان دمبدم
بنایا تھا ایرج نے اک گلستان
سر اوسکا کیا دفن لیکر وہان

اوکھاڑے نہالان گلشن تمام
جلائے گل و سرو و سوسن تمام
یہ کہتا تھا گریہ کنان شہریار
کہ افسوس ای گردش روزگار

ہوا کشتہ یون ایرج نازنین
کہ سر ہے کہین اور تن ہے کہین
ہوا سو ہوا لیکن اے کردگار
ترے فضل سے ہون یہ امیدوار

کہ ہو تخم ایرج سے اک نامور
پے رزم و کین چست باندہے کمر
کہانتک کرون درد غم کا بیان
سنو اب منوچہر کی داستان

## تولد شدن دختر از بطن ہمشیر ایرج و کتخدا شدن او با پشنگ کہ او ہم از نسل فریدون بود و تولد شدن منوچہر و کینہ خواہی او

شبستان مین ایرج کے شاہ جہان
گیا ایکدن تو یہ پوچھا وہان
کہ ہے کوئی یان ماہرو باردار
شتابی سے مجھپر کرو آشکار

کسی نے دیا شاہ کو یہ نوید
کہ ہے حاملہ ایک ماہ آفرید
یہ سنکر بہت خوش ہوا شہریار
کہا یون کہ اب ہون مین امیدوار

خدا دے اوسے ایک فرخ پسر
کہ لے بد سگالان سے خون پدر
گذر جب گئے نو مہینے وہان
تو پیدا ہوئی دختر دلستان

وہ تھی حسن مین ایک ماہ تمام
فریدون نے رکھا پریچہرہ نام
کیا پرورش ناز و نعمت کیساتہہ
رکھا ہمقرین اوسکو دولت کیساتہ

جوان ہوئی وہ پشنگ ایک تھا
اوسی ساتھہ اوسکے کیا کتخدا
فریدون کی تھا نسل سے وہ جوان
ہنرمند دانشور و پہلوان

ہوئی حاملہ جب وہ زرین کمر
تو اوس سے تولد ہوا اک پسر
ملکزادہ ایرج کے ہمشکل تھا
منوچہر نام اوسکا شہ نے رکھا

بہت شاد کو شادمانی ہوئی
سر نو اوسے زندگانی ہوئی

کہ جبتک فلک پر مہ و مہر ہو
الہی جہان مین منوچہر ہو

ہوا جب جوان وہ منوچہر تب
ہنر پہلوانی کے سکہلائے سب

کہا یون نظر کرکے سوئے سپاہ
تمہارا منوچہر ہے بادشاہ

در گنج شاہی کشادہ کیا
سپہ کو زر و سیم و گوہر دیا

منوچہر سے مردمان سپاہ
گذارش یہ کرتی تھی شام و پگاہ

جو پہونچی خبر سلم اور تور کو
منوچہر ہے مرد پیکار جو

فریدون یہ رکھتا ہی اب عزم جزم
کہ بہیجے اوسے اوسطرف بہر رزم

کیا مشورہ یون کہ گنج و گہر
روان کیجیے اب بسوئے پدر

عوض خون ایرج کے دیتے ہین ہم
اوسے گوہر و گنج تاج و علم

حضور فریدون وہ پیغام بر
جو پہونچا تو رکہکر وہ سر خاک پر

رہے جاودان عالم افروز تو
ہمیشہ کرے جشن نوروز تو

زر و لعل اور گوہر شاہوار
سپر و زرہ و تاج گوہر نگار

وہ پیلان محمولہ سیم و زر
حضور جہاندار گذران کر

کیا ہمکو گمراہ شیطان نے آہ
جو سر زد ہوا ہمسے ایسا گناہ

اگرچہ ہین ہمتو سراپا خطا
ولے تو خطا بخش ہے خسروا

تمنا ہی یہ اپنی شام و سحر
سوئے خاور آئے منوچہر گر

رکھین اوسکی تارک پہ دیہیم و زر
کرین پیشکش اوسکے گنج و گہر

بلایا منوچہر کو تب وہین
بٹہایا سر کرسی گوہرین

نظر کرتے گنبد نیلگون
ہوئے تیری بدخواہ یکسر زبون

دیا اوسکو پیغام کا یہ جواب
کہ جا ہر دو ناپاک سے کہہ شتاب

مگر تمنے اب بیگناہ و خطا
کیا قصد خون منوچہر کا

وہ سام نریمان وہ قارن دلیر
وہ کاوہ کہ ہے جنگجو مثل شیر

یہ مردان جنگ آور و پہلوان
منوچہر کے ساتھ پہونچینگے وان

یہان خواہش زر نہین زینہار
نہین چاہیے گوہر شاہوار

وہ لایا بجا شکر پروردگار
دعا مانگتا تہا یہ لیل و نہار

رہے اسکا اقبال دایم بلند
نہ پہونچے ذرا چشم بد سے گزند

سکھائے سب آئین و رسم شہی
پہر اوسکے رکہا سر پہ تاج مہی

منوچہر کی تم اطاعت کرو
دل و جان سے تم اوسکی خدمت کرو

فراہم ہوا لشکر بیشمار
دلیران جنگی و مردان کار

کہ عزم عدو سوزی اب کیجیے
شتابی سے ایرج کا خون لیجیے

قوی بازو و پہلوان و دلیر
حضور اوسکے روباہ سے کم ہے شیر

یہ سنکر بہت دل مین لاہراس
پریشان ہوئے اونکے ہوش و حواس

منوچہر کو اب طلب کیجیے یہان
یہ لکہے کہ ای بادشاہ جہان

غرض باز رو گنج بہیجا رسول
کہ شاید فریدون کرے یہ قبول

دعا و ثنا کی شہنشاہ کی
کہ اے مہر رخشندہ کا سروری

وہ تحفے جو لایا تہا پہر اونسے سب
رکہے شہ کے آگے زر و کے طرب

وہ دیبائے رومی و خز و حریر
وہ زرین طبق ہائے مشک و عبیر

کہا سلم اور تور کا یہ پیام
کہ بندے ہین ہم آشہ نیکنام

خجالت زدہ ہم ہین تقصیر سے
ولیکن ہین ناچار تقدیر سے

ہماری یہ تقصیر ہووے معاف
کرو کینہ سے اپنے سینے کو پاک

تو ہو تخت شاہی پہ جلوہ کنان
ہم اوسکی کرین چاکری جاودان

فریدون نے دیکھا جو تحفہ تمام
سنا اور یون سرکشونکا پیام

کہا یون کہ ای پور فرخ خصال
تجہی ہے سعید اور مبارک ہے فال

پہر آیا وہ شہ سوئے پیغامبر
ہوا خندہ زن اوسکی گفتار پر

ہوئے گر منوچہر پہ مہربان
تن ایرج نوجوان ہے کہان

منوچہر رکہہ سر پہ خود و کلاہ
سوئے خاور آویگا لیکر سپاہ

وہ گرشاسپ یلے پور شیر و پیل
کہ ہین پہلوانی مین سب بے بدیل

مجھے زر سے دیتے ہو تم کیا فریب
یہ مکاری ہے سب تمہارا فریب

تو سب پہیر لیجا گنج اور رسول
کہ ہرگز ہمین یہ نہین ہے قبول

کیا عذر جو نابکارون نے اب / نہین ہی بجا یعنی بیجا ہے سب
ستم ساتھ ایرج کے جو کچھ کیا / سوا اوسکا مکافات دیگا خدا
گیا اس جہان سے وہ ایرج اگر / تو پیدا ہوا اوراک نامور
گر ایرج نہین تو منوچہر ہے / فروزندہ مثل مہ و مہر ہے
دلیر و قوی جون ہزبر دمان / ہنر آزما مثل شیر ژیان
کمر چست باندہی پی کارزار / نچھوڑے وہ ایرج کا خون زینہار
یہ پیغامبر نے جواب پیام / سنا جب تو ہوش اڑ گئی تمام
ذرا ایک دم بہر نہ ٹھیرا وہان / ہوا بس وہین سوے خاور روان
غرض تیز رو مثل باد صبا / جہان سلم اور تور تہے وان گیا
وہ پاسخ جو تہا اوسکا اونپر ہار / کیا سلم اور تور سے آشکار
کہا پھر کہ مین نے منوچہر کو / جو دیکہا تو ہے مرد پیکار جو
جوانمرد و شیر افگن و پیلتن / یل نوجوان گرد و شمشیر زن
اور اوسکے جو لشکر مین ہین پہلوان / قوی زور مین مثل پیل دمان
ہنر آزما ہر جوانمرد ہے / طلبگار پیکار نادر وہ ہے
وہ دونون جفا کار بیدادگر / ہوے سنکے پاسخ بہت پر خطر
پھر آراستہ ایک کی انجمن / پے کینہ خواہی کے پورای زن
یہ بولا تہ چرخ فیروزہ رنگ / کہ ہم گر نہ پہلے کرین قصد جنگ
مبادا منوچہر ہووے دلیر / شتابی ادہر آئے مانند شیر

## جنگ منوچہر با سلم و تور و فتح یافتن منوچہر و نشستن بر تخت و وفات فریدون



یہی مصلحت ہے کہ لیکر سپاہ
چلیں ہم بسوئے منوچہر شاہ

کریں حملے ایران میں آتش سے جنگ
نہیں خوب اب بات میں کچھ درنگ

کیا سلم اور تور نے جب یہ عزم
کہ حملہ کر منوچہر سے کیجے رزم

فراہم کیا لشکر بے شمار
یلان تنومند جنگی سوار

سواران رومی و ترکان چین
ہنر آزمایان توران زمین

رواں سوئے اقلیم ایران ہوئے
پے کینہ خواہی شاہاں ہوئے

فریدوں کو پہونچی یہ جیدم خبر
کہ خاور سے اب لشکر آیا ادھر

بلانا مداروں سے تب یہ کہا
کہ ای شیر مردان جنگ آزما

صبوری کرو تم نہ باندھو کمر
کہ تا آویں اب اور بھی بیشتر

خبر پھر یہ پہونچی کہ اب سلم و تور
قریب آ گئے اب نہیں کچھ بھی دور

منوچہر نے یوں گذارش کیا
کہ اب اے جہاندار کشورکشا

نہیں مجھکو زنہار تاب درنگ
اجازت مجھے دیجیے بہر جنگ

کیا اوسطرف شاہ نے پھر رواں
منوچہر کو با سپاہ گراں

زرہ پوش مردان شمشیر زن
جوانان جنگ آور و صف شکن

لیے سر بسر گرز و تیغ و سناں
نہ پروا کے سر نے ذرا فکر جاں

یہاں فوج کا کیجیے کیا شمار
سواران جنگی تھے شش صد ہزار

صف جنگ آراستہ جب ہوئی
رہ صلح مسدود پھر تب ہوئی

وہ آگے ہوا کاویانی درفش
کہ تھا یکقلم سرخ و زرد و بنفش

سوِ راست گرد دلاور قباد
سوِ چپ وہ گشتاسپ فرخ نہاد

وہ سام و نریمان وہ قارون دلیر
کہ تھے کینہ خواہی میں مانند شیر

بجائے تعین تھی قایم سپاہ
منوچہر تھا رونق قلب گاہ

اودھر سے تھے دونوں گرد نکشاں
پے رزم لائے سپاہ گراں

گیا بڑھ کے آگے دلاور قباد
وہیں دونوں آئے وہاں شیل باد

قباد دلاور سے کہنے لگا
منوچہر سے جا کے کہہ تو ذرا

کہ اے بے پدر رخ دکھا تو مجھے
بھلا کام کیا گرز و شمشیر سے

ہوئی دخت ایرج سے تیری نژاد
تو زنہار اسبات سے ہو نہ شاد

دیا تور کو اوسنے پھر یہ جواب
کہ پہونچاؤں پیغام تیرا شتاب

کیا تور اور سلم نے پھر یہ کام
کہ دونوں کو لعنت کریں خاص و عام

تمہاری وہ محفل میں لایا پناہ
کیا غرق خوں تم نے ایرج کو آہ

یقین جانیو تم کہ زیر فلک
رہی تم پہ لعنت قیامت تلک

یہ سنکر نہ پاسخ کچھ اوسنے دیا
خجل ہو کے میدان سے پھر گیا

وہیں رزم گہ سے پھر آیا قباد
حضور منوچہر فرخ نہاد

سنا تھا جو کچھ تور سے سب کہا
منوچہر سنکے یہ باتیں ہنسا

یہ کہنے لگا پھر کہ ہنگام جنگ
عیاں ہوں نژاد و گہر بے درنگ

کروں قتل میں سلم اور تور کو
کروں غرق خوں ہر دو مغرور کو

جواب پھر گیا تو رمیدان سے
امان اوسنے پائی ذرا جان سے

رکھیں جنگ کو آج موقوف ہم
کریں حشر برپا یہاں صبحدم

پھر از رزم گہ سے منوچہر شاہ
گیا بس وہیں سوے آرام گاہ

ہوا خیمہ زن دشت میں وقت شب
بسر کی وہ شب با نشاط و طرب

سحر جب ہوئی تب منوچہر شاہ
دلیرانہ آیا سوئے رزمگاہ

سواران جنگی و مردان کار
ہوئے آگے صف زن یمین و یسار

وہ دونوں ستمگار بھی با سپاہ
ہوئے آ کے میدان میں کینہ خواہ

ہوا گرم بازار کیں و ستیز
ہوئی ایک برپا وہاں رستخیز

جوانوں کا سر اور گرز گراں
دلیروں کا سینہ و نوک سناں

تن و جان کا کچھ نہیں تھا دریغ
وہاں کام سب کو تھا با گرز و تیغ

ہوئے کشتہ جنگ آوران بیشمار
زمین خوں سے انکے ہوئی لالہ زار

ولیکن بتائید لطف اللہ
منوچہر کی غالب آئی سپاہ

ہوئے تور اور سلم بس دردمند
کہ آیا نظر انکو اپنا گزند

لگے کہنے باہم وہ دونوں لئیم
کہ غالب رہی آج فوج غنیم

مبادا کہ غالب ہو کل اور بھی
سو اسواسطے مصلحت ہے یہی

منوچہر پر آج شبخوں کریں — تبہ اوسکو ہم زیر گردوں کریں
کہ وہ بد نہاد ان بیداد گر — منوچہر کو بھی یہ پہونچی خبر

کہ شبخوں کا رکھتے ہیں وہ عزم جزم — کیا چاہتے ہیں وہ غفلت میں رزم
کہا ہو خبردار لشکر سے اب — وہیں کر کے قارون کو شہ نے طلب

غرض سب لیکر اوسکو یکسر سپاہ — کمیں گاہ میں آپ بیٹھا وہ شاہ
لیے ساتھ اپنے پے کارزار — سواران جنگ آزما سے ہزار

گئی نصف سے رات جب کمیں گاہ — جہاں تیرہ بس ہو گیا سربسر
سواران جنگی لئے سو ہزار — روانہ ہوا تور نخوت شعار

لیے عزم شبخوں وہ آیا جدہر — خبردار پائی سپہ سربسر
طرف اپنے لشکر کے پھر آئیے — بنا چارہ چاہا کہ پھر جائیے

ولیکن نہ زنہار پایا گذار — ہوا گرم ہنگامہ کارزار
ہوئے غرق خوں پھر ہزاروں جواں — ہوئی وقت شب تیغ رانی وہاں

یہ پہونچی خبر جب منوچہر کو — کمینگاہ سے تب شہ نامجو
کیے قتل اگرچہ بہت کینہ خواہ — شتابی سے پہونچا سوے رزمگاہ

جہاں تور بدکیش تھا رزم ساز — دلیرانہ پہونچا شہ نیزہ باز
تو قالب سے اوسکے ہوئی جان دور — جو اک تیر مارا بپشت تور

اوٹھایا وہیں اوسکو بس تن سے — لٹایا زمیں پر سر کین سے
حضور فریدوں روانہ کیا — جدا تیغ سے کر کے سر تور کا

ہوا شاہ جب تور پر فتحیاب — سو سلم آیا ادھر سے شتاب
گریزاں وہاں سے ہوا بیدرنگ — نپائی جو سلم نے تاب جنگ

گیا بھاگ کر درمیان حصار — ہوا جا کے محصور وہ نابکار
گیا لیکے فوج اور گھیرا وہیں — منوچہر بھی سوے حصن متیں

نگہباں دژ کا کواک گرد تھا — دلیر و جوانمرد جنگ آزما
منوچہر کے وہ مقابل ہوا — سوے رزم و پرخاش مائل ہوا

پھر اک تیر مارا بہت زور سے — سکبر پہ منوچہر کے آن کے
لگائی سر خصم پر بیدریغ — منوچہر نے کھینچکر وہیں تیغ

ولیکن نہ زنہار کاری پڑی — ہوا شہ غضبناک پھر اسگھڑی
سر خاک ٹپکا اوسے زین سے — کمر بند اوسکا پکڑ کین سے

تن اوس کا کیا تیغ سے چاک چاک — سپہدار کاکو ہوا یوں ہلاک
گرد قلعہ کو گھیر کر خوب تنگ — لگا کہنے پھر شاہ فیروز جنگ

ہوئی خیمہ زن فوج گرد حصار — تھا قلعے میں پھر صبا کا گذار
ہوا تنگ زیر سپہر بلند — رہا سا مدت تلک قلعہ بند

منوچہر نے اوسکو بھیجا پیام — کہ بس تیری تر کی ہوئی اب تمام
بنامردی آخر تو ہوگا ہلاک — ملا دونگا تجکو تہ خون خاک

اگر شیر دل ہو تو اے پہلوان — تو بس جان دے اپنی مثل سگاں
خدا جسکو چاہے کرے فتحیاب — مقابل مرے آ کے اب ہو شتاب

یہ سنکر اوسے غیرت آئی وہیں — وہ غیرت سر رزم لائی وہیں
دلیرانہ آیا پے کارزار — نکل قلعہ سے سلم جنگی سوار

منوچہر شاہ ولایت ستاں — مقابل ہوا لیکے تیغ و سناں
کہ تن سے ہوا سلم کا سر جدا — کیا زخم شمشیر او سپر رہا

شہ روم و خاور ہوئے کشتہ جب — ہوا لشکر اونکا پراگندہ سب
وہ آیا حضور شہ بےنظیر — سپہدار خاور کا تھا اک وزیر

کیا عرض مت کھینچیے تیغ کیں — غرض یہ کہ اے شاہ روئے زمیں
کیا اوسنے پیمان و عہد استوار — سر رحم آیا وہیں شہریار

وزیر خرد مند رخصت ہوا — کہ مشمول لطف و عنایت ہوا
وہ لایا حضور شہ نامجو — غرض سلم اور تور کی فوج کو

شہنشہ نے سب پر بلطف و خوشی — عنایات شاہانہ مصروف کی
زیادہ کیا بلکہ کچھ مرتبا — جو تھا منصب اسکا وہ قایم رہا

ظفر جب ہوئی شاہ کی ہمعناں — ہوا تب عناں تاب شاہ جہاں
فریدوں پیادہ گیا پیشوا — جو نزدیک پہونچا وہ کشور کشا

پیادہ ہوا واں منوچہر بھی / کیا پھر قدمبوس با صد خوشی
جب آیا وہ ایوان شاہی میں تب / فریدوں نے با صد نشاط و طرب

بٹھایا منوچہر کو تخت پر / رکھا اوسکے تارک پہ سیم و زر
کہا پھر یہ سام و نریمان سے / کہ اپنے نبیرہ کو سونپا تجھے

جہاں سے ہوں میں رفتنی آجکل / کہ آتا ہے ہر دم پیام اجل
بہت پند کی پھر منوچہر کو / دعا دی کہ قائم جہاں میں تو ہو

پھر آخر فریدوں جہاں سے گیا / وہ سرو سہی گلستاں سے گیا
فریدوں جہاندار سے ہے کہاں / رہے نام نیکی رہی جاوداں

ہوا پھر بفضل خدائے کریم / منوچہر بھی بادشاہِ عظیم
بسان فریدوں کیا عدل و داد / رکھا لطف و احسان سے سب کو شاد

کیا سام کو اپنا مختار کار / کہ تھا کارداں وہ یل نامدار
سپاہ امیران دفتر نگاں / ہوئے سب ثنا خواں شاہِ جہاں

یہ کہتے تھے ہر شام و ہر بامداد / کہ ہم اے جہاندار فرخ نہاد
ترے جان و دل سے ہیں خدمتگذار / کریں چاکری تیری لیل و نہار

جہاں میں تو فرماں روا ہو سدا / یہی آرزو ہے یہی مدعا
لکھوں زال و رستم کی اب داستاں / کہ سنکر جسے پیر بھی ہو جواں

## داستان تولد شدن پسر بخانہ سام و پرورش نمودن سیمرغ و نام نہادن زال و باز آمدن بسیستان

شبستان میں سام کے اک پسر / تولد ہوا گلرخ و سیمبر
سفید اوسکے اندام تھے پر تمام / گئی دایہ یہ دیکھکر پیش سام

یہ کہنے لگی تجھکو اے نامور / خدا نے دیا بچہ اک طرفہ تر
کہ ہے مہ جبیں سرو قد لالہ رو / ولے مثل پیر اوسکے ہیں سر کے مو

وہیں سام نے آکے دیکھا اوسے / ہوا خوف و اندیشہ پیدا اوسے
رکھا اوسکا ماں باپ نے نام زال / تعجب تھا صورت پہ اوسکی کمال

یہ کہتے تھے واں مرد خاص و عام / کہ یہ طفل ہرگز نہیں پور سام
پریزاد یا دیو ہے یا پلنگ / یہ خلقت ہی انسانکی بے نہج و رنگ

یہ سنکر ہوا سام دل میں حزیں / اوٹھا لیگیا زال کو بن میں وہیں
سرِ کوہ البرز ڈالا اوسے / شبستان سے اپنی نکالا اوسے

مکاں واں جو تھا ایک سیمرغ کا / یکایک وہ سیمرغ اودھر آگیا
جو دیکھا تو اک کودک شیرخوار / پڑا ہے سرِ خاک روتا ہے زار

ہوا مہرباں رحم آیا اوسے / اوٹھا آشیانے میں لایا اوسے
مثال اپنے بچوں کے با صد خوشی / لگا پرورش کرنے وہ زال کی

نہ سیمرغ کو صرف الفت ہوئی / کہ بچوں کو بھی اک محبت ہوئی
وہ رہتے تھے باہم شب و روز شاد / ہوا نوجواں پھر وہ فرخ نہاد

کوئی کارواں اتفاقاً اودھر / جو گذرا تو شاداں ہوا دیکھکر
وہ سیمرغ سے زال کو لیگیا / محبت سے ساتھ اوسکو اپنے کیا

یہاں سام کو خواب آیا نظر / یہ کہتا ہے کوئی کہ اے نامور
ترا پور زندہ ہے اور شاد ہے / جہاں میں بخوبی وہ آباد ہے

ہوا جبکہ بیدار وہ پہلواں / تو پھر دل میں اپنے ہوا شادماں
ہوئی تازہ الفت دھر پور پر / کہ ہے پور دلبند آنکھوں کا نور

خوشی سے پھر اوسکی خبر کے لئے / رواں سوئے البرز مردم کئے
پھر اک خواب دیکھا بروز دگر / نظر آئے دو مرد فرخ سیر

کہا اک نے یہ کہ اے بے شعور / کیا تو نے خوف خدا دل سے دور
رکھا دور آنکھوں سے فرزند کو / کیا خوار اوس پور دلبند کو

سپید اوسکے مو ہیں اگر سر بسر / تو کیا عیب ہے اک نظر اوسپہ کر
کہ جبرا ابھی ابیض سر ریش ہے / تو ناحق پسر کا بد اندیش ہے

نظر میں ہے تیرے گو یہ فرزند خوار / معزز ہے وہ پیش پروردگار
خروشاں ہوا دیکھکر یہ خواب / نہ دل میں رہا کچھ صبوری نہ تاب

ہوا صبحدم سام گھر سے رواں ‏— سو کوہ البرز آیا دواں
خدا سے وہاں اوسنے کی التجا ‏— بہت زاری و گریہ کرکے کہا

الٰہی میرے حال پر رحم کر ‏— کہ پھر پاؤں میں جلد اپنا پسر
پذیرا ہوئی اوسکی یکسر دعا ‏— ہوا حال پر اوسکے لطف خدا

نظر کی جو سیمرغ نے ناگہاں ‏— تو دیکھا تو ہے سام گریہ کناں
تو سیمرغ آیا وہیں پیش سام ‏— سنا قصۂ خواب اوسنے تمام



یہ سیمرغ نے سام سے پھر کہا ‏— کہ دایہ ہوں میں تیرے فرزند کا
بہت عاجزی سام نے اوس سے کی ‏— گیا پاس وہ کارواں کے تبھی

کیا زال کو کارواں سے طلب ‏— حوالہ کیا اوسنے باصد طرب
پھرا اوسنے سیمرغ سے زال کو ‏— لے آیا حضور شہ نامجو

کہا یوں کہ لیجیے یہ اپنا پسر ‏— یہ ہے لایق تاج و اورنگ زر
ہوا پھر یل سام خرم وہیں ‏— لگا کرنے سیمرغ کو آفریں

دئے اپنے سیمرغ نے چند پر ‏— کہا زال سے یوں کہ اے نامور
جو مشکل کوئی پیش آوے تجھے ‏— تو پر کو جلا یاد کیجو مجھے

شتابی سے پہونچوں میں آ کر ‏— تری مشکل آساں کروں سربسر
بھری ہی مرے دلمیں الفت تری ‏— زیادہ ہے مجھکو محبت تیری

مجھے یاد رکھنا تو لیل و نہار ‏— فراموش مت کیجیو زینہار
یہ سنکر کیا زال نے یوں بیان ‏— ترا بندہ ہوں اے شہ طایران

[illegible] کالبس پروندہ ہے تو ‏— ترا گرد عالم ہے نام نکو
روانہ ہوئے واں سے پھر زال و سام ‏— بہت ملین پہنچے تھے وہ شادکام

لگا کہنے پھر سام فرخ سیر ‏— کہ شرمندہ ہوں تجھسے میں اے پسر
خدا سے کیا عہد اب استوار ‏— کہ تجھکو رکھوں جاودان [illegible]

کروں تیری تعلیم صبح و مسا ‏— تلافی مرے تاکہ ہو جرم کا
گئے جبکہ پھر شاہ کے متصل ‏— ہوا خوش منوچہر کا سنکے دل

یہ لو در سے ارشاد شہ نے کیا ‏— کہ لے آ اونہیں جا [illegible]
وہ شہزادہ تب لگا آن کر ‏— گئے شہر میں پھر بصد کر و فر

حضور منوچہر پھر زال کو ‏— گیا لیکے سام یل نامجو
کیا حاصل اوسنے زمین بوس شاہ ‏— شہنشہ نے بخشا [illegible] کلاہ

طلب کرکے انجم شناسوں کو واں    کیا حکم پھر یوں کہ اے نجم داں
ذرا طالع زال دیکھو تو اب    حقیقت گذارش کرو اسکے سب
سوِ گردش انجم و آسمان    نظر کرکے بولے یہ دانشوران
کہ ہے طالع زال شاہا بلند    جہاں میں یہ ہوگا بڑا ارجمند
دلیر و شجاع و قوی پہلواں    یہ ہوگا سرافراز گردنکشاں
شہنشاہ اسپاں تازی دو در    سلاح و زر و خلعت پر گہر
کرم سے عنایت کیا زال کو    جہاں میں تفاخر دیا زال کو
کیا سام پر لطف پھر بیشمار    زیادہ کیا اور بھی اقتدار
اوسے حاکم شہر زابل کیا    سپہدار اقلیم کابل کیا
حضور جہاندار سے سام زال    مرخص ہوئے ہوکے شاداں کمال
جو زابل میں پہونچا یل نامور    تو پھر بہر تعلیم فرخ سیر
ہنر پروران جہاندیدہ کو    فراست شناسان سنجیدہ کو
کیا سام نے ہر طرف سے طلب    ہوئے آنکے جب فراہم وہ سب
یہ کہنے لگا وہ یل نامور    کہ اے اوستادان صاحب ہنر
کرو تربیت زال کو روز و شب    ہنر پہلوانی کے سکھلاؤ سب
بتاؤ اسے داب شاہی تمام    کرو تربیت اسکو ہر صبح و شام
ہر اک فن میں تم اسکو کامل کرو    ہنرمند و ہوشیار و قابل کرو
بفرمان شاہ جہاں بہر رزم    سو گرگساران مرا ہے عزم
نصیحت لگا کرنے پھر زال کو    کہ اے پور دانا خردمند خو
تجھے میں نے سونپا یہ زابلستاں    تو داد و دہش خوب کرنا یہاں
یہ کہکر وہ سام نبرد آزما    سوِ کشور گرگساران گیا
ہوا حکمراں ملک کابل کا زال    رکھا خلق کو شاد و خرم کمال
ریاست غرض ملک کی خوب کی    بہت خلق نے پائی آسودگی
ہوئی پھر اوسے آرزوئے عروس    ہوئی میل خاطر بسوئے عروس
سپہدار کابل جو مہراب تھا    سو تھی اوسکی اک دختر مہلقا
وہ ضحاک کی نسل سے تھا مگر    خردمند دانشور و نامور
اور اوس دلستاں کا تھا رودابہ نام    سمن بو صنوبر قد و لالہ فام
ہوا زال جسدم بعیش و خوشی    طلبگار دختر کا مہراب کی
تو مہراب نے پھر بلطف و صفا    کیا زال سے دخت کو کتخدا
غرض حاملہ رشک گلشن ہوئی    گرفتار غم وقت زادن ہوئی
رکا جائے تھا دمبدم اوسکا دم    کہ بچہ کلاں تھا درون شکم
ہوا زال کو پھر بہت اضطراب    جلایا وہ سیمرغ کا پر شتاب
ہوا آکے حاضر وہ سیمرغ واں    کیا زال نے ماجرا سب بیاں
وہ بولا کہ اے سرور انجمن    شکم میں ہے اک بچہ پیلتن
کرے جسکی ہیبت سے قالب تہی    ہژبر دماں پیل اور دیو بھی
نہ چیرو گے پہلوئے زن جب تلک    شکم سے نہ نکلیگا یہ تب تلک
یہ سنکر دیا زال نے یہ جواب    کہ تدبیر فرمائیے کچھ شتاب
وہ تدبیر جس سے نہ ہو خوف جاں    رہے جان کی خیر اے مہرباں
بیاباں کی لی اوسنے پھر دوں ہی راہ    وہاں سے وہ سیمرغ لایا گیاہ
کہا زال سے پھر کہ اب زود تر    پلا کر وہ زن کو تو بیہوش کر
پھر اوس جا سے کر پہلو اوسکا تو چاک    کہ بچہ نکل آئے بیخوف و باک
لگا اوسکے پھر زخم پر یہ گیاہ    کہ ہو تندرستی بفضل اِلٰہ
غرض زال نے پھر پلا کر شراب    کیا مست رودابہ کو بس شتاب
کیا چاک پہلوئے زن اسطرح    بتایا تھا سیمرغ نے جسطرح
وہ پیدا ہوا بچہ پیلتن    جسے دیکھ حیراں ہوئے مرد و زن
بہن ایک رودابہ کی نام شین    روا اشک کرنے لگی پھر وہیں
مبادا کہ رودابہ ضائع ہو اب    کیا مطمئن زال نے اوسکو تب
لگائی جراحت پہ پھر وہ گیاہ    ہوئی تندرست اوس دن وہ رشک ماہ
وہ کودک تھا صورت میں ہمشکل سام    رکھا رستم اختر شناسوں نے نام
شبیہہ پسر زال نے کھینچکر    شتابی سے بھیجی حضور پدر

سو پیکر رستم شیر خوار
تحالیف بہت زال نے لیا ازاں
یہ سنکر وہ مسرور و شاداں ہوا
وہ رستم کہ تھا کودک بےنظیر
طعام اوسکو آنے لگا دلپسند
سہ سالہ ہوا جبکہ وہ شیر خوار
کہ اسطرح کودک ہے یہ زورمند
سو گرگساراں و مازندراں
یکایک دل سام آیا ادہر

نگہ کرکے بولا وہ سام سوار
خوشی سے گئے سوئے کابل رواں
برنگ گل تازہ خنداں ہوا
او سے ہفت دایہ کا ملتا تھا شیر
تو پھر پانچ آنے لگے گوسفند
بخوبی ہوا اسپ پر وہ سوار
نہ دیکھا کہیں زیر چرخ بلند
بقرباں فرمانروائے جہاں
کہ دیکھے رخ رستم نامور

بعینہ مری شکل ہے یہ پسر
یہ پہونچی خبر جبکہ مہراب کو
بجالا کے شکر خدائے کریم
کبھی رہتی باقی جو کچھ اشتہا
وہ کھا جاتا تھا گوشت اونکا تمام
لیا ہاتھ میں اپنے گرز پدر
یہ کہتے تھے رستم بفضل خدا
سر رزم تھا سام جنگی سوار
محبت نے کھینچا تو وہ پہلواں

بجا ہے جو کہئے اسے شیر نر
کہ پیدا ہوا رستم نامجو
لگا دینے ہر اک کو دینار و سیم
تو شیر اوسکو دیتے بزرگاؤ کا
تعجب میں تھے مردم خاص و عام
رہے لوگ حیران اوسے دیکھکر
تنومند تر سام سے ہووے گا
لڑائی تھی دیووں سے لیل و نہار
روانہ ہوئے سوئے زابلستاں



روان ہوکے کابل سے مہراب بھی
قریب آکے پہونچا وہاں سام جب
سوئے زابل آیا بلطف و خوشی
گئے پیشوا زال و مہراب تب
وہ پہونچا دلے سام سے بیشتر
بہت خوب تھا ایک پیل بلند
ہوا شاد رستم کو وہ دیکھکر
سوار اوسپہ تھا رستم ارجمند

اور اک سر پہ رستم کے تہا تاج زر
فرود آئے گہوڑوں سے مہراب و زال
کہ اے پور تکلیف مت کہینچ تو
ہوا سام پہر تخت پر جلوہ گر
بصد لطف سام یل پیلتن
کہ اے پہلوان جہاں شاہ رہ
نہیں چاہتا خواب آرام کچہہ
خدنگ سناں گرز و شمشیر لوں
کیا ایک ترتیب جشن طرب
نہیں زال اور سام سی کچہہ خطر
وہاں پہر کرے کوں لشکر کشی
وہ اس بادہ گوئی سی تہا شادکام
ادہر کا کیا قصد پہر سام نے
یہ کہکر وہاں سے سام فرخ سیر
منوچہر شاہ جہانگیر کا
لگا پوچہنے وہ کہ کیا ہے فغاں
بہت خلق کو اوس سے پہنچا گزند
لیا ہاتہ میں گرز سام دلیر
شب تیرہ ہے اور ہاتہی چہٹا
کہ فی الفور بیچارہ دربان مرا
گیا سوئے پیل دوندہ دلیر
کیا کام آخر جب اوس پیل کا
سپاس خداوند جان آفریں
کہا دلیں اپنے نہیں کچہہ عجب
کسی طرف ہے اکیک کوہ سپند

ہوا سام خوش دور سے دیکہکر
یہ چاہے تہا پہر رستم خردسال
تفاخر ترا ہے مری آرزو
سو راست بیٹہا دہ نہ ال آن کر
ہوا ساتہ رستم کے گرم سخن
جہاں جب تلک ہے تو آبادرہ
نہ عیش و طرب سے رکہوں کام کچہہ
تن بد سگالاں کروں غرق خون
ہوئے بادہ کش بزم عشرت سبب
نہ شاہ جہانگیر کا مجہکو ڈر
رہے پہر کسے طاقت سرکشی
تبسم کناں و سپہ تہے زال و سام
تو رخصت ادہر جا ہی آرام نے
روانہ ہوا پہر سوئے باختر
وہاں مست پیل سفید اک تہا
کیا مردمان نے اوسی دم بیاں
دواں ہر طرف ہے وہ پیل بلند
چلا سوئے بازار مانند شیر
تو ایواں سے اسوقت باہر نکلا
گریزندہ پہر واں سے ہر اک ہوا
ہوا جا کے نعرہ زناں مثل شیر
تو پہر پیلتن سوئے ایواں گیا
وہ لایا بجا اور خوشی کی وہیں
جو خون نریماں نہ لیجائے سب
اور اوس کوہ پر ہے حصار بلند

گئے جبکہ وہ سامنے سام کے
اور پیل سی ہو وہ پیادہ شتاب
یہ کہکر دعا دی کہ پروردگار
طرف جیپ کے مہراب فرخندہ چہر
ثنا خواں وہ رستم ہوا سام کا
دعا دیکے پہر یوں گذارش کیا
مجہے چاہئے اسلئے زرہ و خود
یہ گفتار سن سام شادان ہوا
ہوا نشہ مے کا جسدم ظہور
جہاں میں ہوا رستم پہلواں
کروں تازہ آئین ضحاک اب
یہ آئی خبر سام کو بعد ازاں
کہا رستم و زال کو پہر وہیں
گئے زال و رستم سو سیستاں
اوٹہا ناگہاں رات کو ایک شور
کہ پیل سفید شہ نامور
پہر اس خبر سے جو رستم کے گوش
دلے حاجیوں نے کیا در کو بند
نہ مانا اور اک مشت سخت آہنگے
غرض توڑ کر دو وہیں وہ قفل بند
جو مارا بزور اکیک گرز گراں
یہ سنکر خبر زال حیراں ہوا
طلب رستم نامور کو کیا
نریماں کا جسطرح ہے ماجرا
بحکم فریدوں فرخندہ خو

تو پہر وہیں تعظیم کیو اسطے
یہ بولا وہیں سام عالیجناب
رکہے تجہکو دایم بجاہ و وقار
وہ رستم بہی بیٹہا وہاں روبرو
تہمتن نے دی اوسکو پہر یہ دعا
کہ ہوں بندہ کمترین سام کا
نہیں میں طلبگار ساز و سرود
رخ اوسکا برنگ گلستاں ہوا
تو بولا وہ مہراب مست غرور
بشمشیر خونریز و گرز گراں
ملاؤں عدو کو تہ خاک اب
کہ پر زور پہر ہو گئے دشمناں
کہ مت چہوڑنا تم وہ داد و دیں
کہ تہا وہ حکومت کا اونکے مکاں
یہ سنکر فغاں رستم نیک روز
رہا ہو گیا بند کو توڑ کر
کیا پہلوانی نے بس وہیں جوش
کہا یوں کہ اے کودک ارجمند
لگایا وہیں سر پہ دربان کے
شتاباں ہوا رستم زورمند
گرا خاک پر بس وہ پیل دمان
وے دلمیں مسرور و شاداں ہوا
سر و دست و بازو پہ بوسہ دیا
بیاں اوسکو کرتا ہوں سنئے ذرا
نریماں نے گہیرا تہا اوس قلعہ کو

کہیں ایک سنگ گراں قلعہ سے
نریماں کے سر پر گرا آسکے

پراگندہ دل ہیں ہوا مضمحل
گئی جان قالب سے اوسکے نکل

یہ رستم سے قصہ بیاں کرکے سب
کہا زال نے یوں کہ اے پور اب

شتابندہ ہو سوئے کوہ بلند
نریمان کا خوں لیکے ہو ارجمند

یہ سنکر وہیں رستم نامدار
روانہ ہوا جانب کوہسار

یہ پہونچی خبر سوئے مازندران
کہ رستم ہوا جانب دژ رواں

ہوا سام دلگیر و اندیشہ مند
مبادا کہ رستم کو پہونچے گزند

وہاں جنگ اک اوسکو درپیش تھی
سو کیدست موقوف اوسنے رکہی

سپاہ گراں لیکے وہ بیحساب
کمک کو نبیرے کی پہونچا شتاب

جوانان جنگ آور و پیلتن
ہوئے گرد اوس قلعہ کے خیمہ زن

سہ سال اور ایک مہ تک وہاں مقام
رکہا سام نے اور بنا کچھ نہ کام

ہمراہ اوں سے ناچار وہ پہلوان
روانہ ہوا سوئے مازندران

کیا اوسنے رستم کو رخصت اودہر
اور اوس سے کہا یوں کہ اے نامور

اکیلا پہن کاروان کا لباس
اگر قلعہ میں جائے تو بے ہراس

تو چارہ گری کرسکے کچھ وہاں
یہ سنکر لگا کہنے وہ پہلوان

کہ کندہ کروں جاکے بیخ حصار
نچہوڑو نہیں واں زندہ اک نابکار

کئی اونٹ محمول بار نمک
کہ درکار تھے دژ میں بے شبہ و شک

بجائے شتربان تھے پہلوان
ہر اک گرد تہا صورت ساربان

لئے باندھ بار نمک میں سلاح
کہ یہ بات تھی واں قرین صلاح

در دژ پہ پہونچا یل نامور
خداوند دژ کو یہ پہونچی خبر

کہ آتا ہے اب کاروان نمک
وہ بولا کہ لاؤ اوسے یاں تلک

وہیں آن کر لگ گئے مردوان
گیا قلعہ میں جبکہ وہ کاروان

تو ہر گوشہ سے آئے برنا و پیر
ہوا گرد انبوہ اونکے کثیر

ہوئی رات جب دم کہ تاریک تر
تو پہر بہر جنگ اوسنے باندہی کمر

عقب اوسکے سب پہلوان دلیر
خروشندہ مانند غران شیر

خبردار ہو قلعہ کی سب سپاہ
ہوئی آکے سب رزم آور و کینہ خواہ

مقابل ہوا کوتوال حصار
ہوئی گرم واں اون سے بس کارزار

بشمشیر و گرز و سناں و خدنگ
رہا صبح تک گرم بازار جنگ

ہوا کشتہ آخر جو سردار دژ
گریزاں ہوئے سب نگہدار دژ

دلیروں نے تاراج دژ کو کیا
بہت مال و اسباب ان سے گیا

عجب طرفہ تر اونکی اجناس تھی
کہ دیکھی نہ تھی مردمان نے کبھی

گیا پہر وہاں رستم نامدار
سو خانہ حکمران حصار

جو دیکھا کہ ہے سنگ خارا کا گہر
اور اوسکی ہی دیوار ہی سر بسر

سوا اوسکے اک گنبد زرنگار
بصد لطف و خوبی ہی رشک بہار

لگا کہنے یوں دیکھکر پہلوان
کہ یہ کار انساں نہیں بیگماں

لکہا نامہ رستم نے پہر زال کو
کہ اے نامدار یل نامجو

کیا فتح میں نے یہ حصن حصین
کہ ہمسر نہیں جسکا چرخ برین

جو ارشاد ہو سو بجا لاؤں میں
رہوں اب یہاں یا وہاں جاؤں میں

یہ نامہ پڑھا زال نے جب تمام
دل اوسکا ہوا خرم و شادکام

یہ پاسخ لکہا اے خردمند پور
رہے چشم بد تجہسے ہر لحظہ دور

کیا تو نے تسخیر حصن متین
ہزار آفرین صد ہزار آفرین

فقط دل کو میرے نہ گلشن کیا
کہ نام نریمان کو روشن کیا

لگا اگ اب قلعہ کو کر شتاب
وہاں سے تو پہر اسطرف آشتاب

کہ دیدار کا ہے ترے اشتیاق
جدائی ہے تیری بہت مجہکو شاق

جو پہونچا یہ نامہ تو وہ پہلوان
روانہ ہوا جانب سیستان

گیا زال باصد طرب پیشوا
بصد شوق اوسکو بغل میں لیا

ہوا شاد رستم کو وہ دیکھکر
نثار اوسکے سر پر کیا سیم و زر

سوئے سام رستم نے نامہ لکہا
رقم مژدہ فتح و نصرت کیا

غرض سام نے جب یہ نامہ پڑھا
تو پہر شوق سے چشم و سر پر رکہا

اوسے اسقدر شادمانی ہوئی
کہ پہر تازہ گویا جوانی ہوئی

سنا کارنامہ یہ رستم کا جب
ہوئے اہل ایران قرین طرب

ہوا دل پہ ہر اک کا امیدوار
کہ سارے بد اندیش اب ہونگے خوار

بسوئے منوچہر آتا ہوں پھر
یہ باقی بھی قصہ سناتا ہوں پھر

## داستان نشستن نوذر بر تخت

### منوچہر پدر خود و وصیت کردن منوچہر او را

جو گذرے بشاہی صد و بست سال
تو اختر شناسان صاحب کمال

لگے کہنے شاہ منوچہر کو
کہ اے شاہ دانشور و نامجو

قریب آئے اب تیری رخصت کے دن
بسر ہو گئے بس خلافت کے دن

یہ سن کر جہاندار کشور کشا
طلب کر کے نوذر کو کہنے لگا

کہ میں ہوں کمر بستہ سوئے عدم
مبارک تجھے تخت و تاج و علم

تو مت چھوڑیو رسم آئین و داد
رعیت کو رکھنا تو آباد و شاد

سو حق پرستی تو رہیو مدام
نہ پھر از رہ راستی رکھیو کام

جہان میں ہوئی تازہ اب داوری
ہوئی نام موسیٰ کے پیغمبری

وہ پیدا ہوا سوئے خاور زمین
کیا خلق نے اختیار اسکا دین

وہ ہے نسل پاک یزدان پاک
کیا اس نے فرعون کو اب ہلاک

تو مت ہوجیو اس سے پرخاش جو
قبول اس کے اب کیجیو دین کو

تجھے پیش ہے اب مہم عظیم
ترے اہل توران ہیں سارے غنیم

رہ کینہ خواہی سے پور پشنگ
کرے قصد تیری طرف بہر جنگ

تجھے ہاتھ سے اس کے پہنچے گزند
تو عاجز ہو بس زیر چرخ بلند

بقصد نبرد از رہ سرکشی
کرے جب بد اندیش لشکر کشی

خبر کیجیو سام اور زال کو
کمک چاہیو اس سے اے نامجو

یل نوجوان یعنی فرزند زال
نہیں پہلوان کوئی جسکی مثال

وہ اس خاندان کا ہے خدمتگذار
کرے یاوری آکے لیل و نہار

منوچہر کرتا تھا جب یہ بیان
ملکزادہ نوذر تھا گریہ کنان

نہ کچھ ان دنوں شاہ بیمار تھا
نہ کچھ درد تھا اور نہ آزار تھا

یکایک ہوا خسرو سرفراز
گرفتار بیماری جانگداز

نہ جانبر ہوا پھر شہ مستنیر
جہان سے سفر کر گیا ناگزیر

### جلوس نوذر بر تخت سلطنت ایران

منوچہر کے بعد با کر و فر
سر تخت نوذر ہوا جلوہ گر

رکھا سر پہ دیہیم شاہنشہی
ہوا مسند آرائے فرماندہی

ولیکن منوچہر کی رسم و رہ
نہ قائم رہا خسرو نامور

نہ داد و دہش کی نہ انصاف داد
ز غفلت بجور و ستم دل نہاد

ہوئی بند یکسر مروت کی راہ
ہوا بند سیم و زر پادشاہ

یکایک ہوئے اس سے بیزار سب
ہوئے منحرف بلکہ سردار سب

لکھا بادشاہان اطراف کو
کہ آؤ ادھر اور یہ ملک لو

ستمگار نے جبکہ دیکھا یہ حال
ہوا اپنے دل میں ہراساں کمال

پئے سام نامہ کیا اک رواں
لکھا یہ کہ اے پہلوان جہان

تجھے وقت رحلت کے کرتا تھا یاد
منوچہر شاہ خجستہ نہاد

زبان پر تھا شہ کے یہی بار بار
کہ رکن خلافت ہے سام سوار

ہوئی سلطنت اندنوں کچھ خراب
یہاں آ کے اب تو پہنچ جا شتاب

دگر نہ یہ پھر تخت شاہی نہیں
بد اندیش ہوں ورنہ ایران زمین

ادھر تو یہ نامہ لکھا اودھر
ستمدیدگان بھیجے واں پیشتر

گئے تھے جو نوذر سے بیداد واں
کئے سام سے جا کے یکسر بیان

پھر آتے ہی نامہ گیا شاہ کا
تأسف بہت پہلوان نے کیا

[illegible] زندان سے جی میں
فغان ہوا اسکے ایران زمین

جو نزدیک پہنچا یل نیکنام
بزرگان ایران گئے پیش سام

گذارش کیا یہ کہ اے نامور
جہاندار نوذر ہے بیدادگر

تو بیٹھہ اب سر تخت فرماں دہی / تو رکہہ اپنے سر پہ کلاہ مہی
اگر فتار کر شاہ نوذر کو اب / اطاعت کریں ملکے ہم تیری سب
یہ لایا زبان پر پل ارجمند / خدا کے یہ نزدیک کب ہے پسند
کہ نوذر نژاد کیان سے ہو یان / اوسے قید کر ہوئیں شاہ جہان
منوچہر کی دخت ہوتی اگر / سر تخت شاہنشہی جلوہ گر
کمر باندہتا میں پئے چاکری / شب و روز کرتا میں فرمانبری
جو نوذر نے پیشہ لیا ظلم کا / تو آتا مدارا ان ہو اندیشہ کیا
اوسے باز لاؤنگا ہر راہ سے / کروں تازہ پیماں شہنشاہ سے
نہو منحرف اُس سے تم زینہار / کرو چاکری اُس کی لیل و نہار
یہ کہکر گیا پیش شاہ جہان / جھکایا سر عجز جوں بندگان
کیا شاہ نے سبکو گرویدہ پہر / رہا کوئی بہی وان نہ رنجیدہ پہر
سنو آگے احوال پور پشنگ / کہ نوذر سے آکے ہوا گرم جنگ

## جنگ افراسیاب پسر پشنگ با نوذر و فتح یافتن و نشستن بر تخت

پشنگ ایک مرد نبرد آزما / سپہ دار اقلیم توران کا
سرافراز تھا نسل سے تور کی / اوسے جنگ نوذر سے منظور تھی
پسر ایک تھا اُسکا افراسیاب / کہ ہیبت سے جسکی ہو خارا بھی آب
یل زور مند و دلیر و جوان / نہ تھا اُس کا ہمسر کوئی پہلوان
پشنگ اُس سے کہنے لگا ایک روز / کہ اے پور خوش طالع و نیکروز
روان ہو سوئے ایران لیکر سپاہ / تو نوذر سے اب جا کے ہو کینہ خواہ
شتابان ہو تاخیر مت رکہہ روا / کہ لینا ہی خون سلم اور تور کا
جو قصہ سنا یہ تو افراسیاب / گیا بھول آسایش خورد و خواب
ہوا میل خاطر سوئے رزم کین / یہ پاسخ دیا باپ کو بس یہیں
کہ شایستۂ جنگ شیران ہوں میں / سزاوار رسم دلیراں ہوں میں
کروں جا کے سالار ایرن سے جنگ / کروں ملک تسخیر سب بیدرنگ
یہ سن کر ہوا خرم و شاد وہ / ہوا بند سے غم کے آزاد وہ
پہر افراسیاب اُس سے بولا یہیں / کہ ہرچند نوذر دلاور نہیں
ولیکن منوچہر کے پہلوان / حضور اُسکے حاضر ہیں گردنکشان
اور اپنے یہ گردان لشکر تمام / نہیں ہمسر قارن و زال و سام
نہیں خوب ہے اندنوں عزم جنگ / یہی مصلحت ہے کہ کیجے درنگ
یہ بولا پشنگ اے خردمند پور / یہ گفتار ہے عقل و دانش سے دور
یہی وقت ہے جا کے لے انتقام / شتابی سے کر کار نوذر تمام
یہ سنکر سپہدار افراسیاب / روانہ ہوا سوئے ایران شتاب
جوانان شمشیر زن سی ہزار / جوانمرد و شایستۂ کارزار
بشمشیر و گرز و سنان و خدنگ / کمر چست باندہے ہوئے بہر جنگ
خرزوان و سماساس و پہلوان / سپہ کے تھے سالار با فرو شان
سپہدار کو پہر یہ پہونچی خبر / کیا سام نے اس جہان سے سفر
یہ سن کر ہوا شاد افراسیاب / کہ اب بخت بدخواہ آیا بخواب
خوشی سے وہ ہر روز تہا رہ نورد / تہا دل میں اُس کے اندوہ و درد
ادہر سے بہی نوذر یہ سنکر شتاب / ہوا عازم جنگ افراسیاب
گئے ساتہہ نوذر کے مردان کار / سواران جنگی صد و چل ہزار
لکہا یوں کہ اے شاہ فیروز جنگ / ملکزادہ نے نامہ سوئے پشنگ
کروں نہیں نبرد دلیرانہ اب / کروں غارت ایران لشکر کو اب
مقابل ہوئیں جبکہ دونوں سپاہ / تو تاہم ہوئے پہلوان کینہ خواہ
تہا اک تازیان گرد افراسیاب / بڑہا فوج سے لیکے نیزہ شتاب
ہوا آکے میدان میں رزم جو / کہا یوں کہ ہو کب جسے آرزو
کرے آکر مجہ سے اب کارزار / نہ تاخیر کر داد دے زینہار
پسر کاوہ کا قارن نامور / کہ سردار لشکر تہا باکر و فر

برادر سے اپنے یہ بولا وہیں
کہ اے پہلوان جا کے ہو گرم کین

کو واسپ کو سوئے میدان گیا
ہوا تازیان سے نبرد آزما

قباد دلاور ہوا کشتہ جب
وہ قارن دلیر و جوانمرد جب

پھرا نبوہ دیکھا تو افراسیاب
کمک کو سپہ لیکے پہونچا شتاب

ہوا خون سے روئے زمین لالہ زار
پھرا تنے میں وانشب ہوئی انتخاب

جو اجکہ رخشندہ پھر آفتاب
تو قارن پئے جنگ افراسیاب

ادھر لشکر آرائے توران زمین
سپہ لیکے آیا پئے رزم کین

سر و سینہ تھا وقف پیکان و تیغ
نہ جان کا تھا اپنی کسیکو دریغ

اودر آ فوج توران ہوئی چیرہ دست
دل اہل ایران کو پہونچی شکست

ہوا آپ تب عازم کارزار
پکارا یہ میدان میں تاجدار

رسکے ہے اگر غیرت افراسیاب
تو آکر مقابل ہو میرے شتاب

یہ سنکر وہ افراسیاب دلیر
ہوا آن کے رزمجو مثل شیر

بیان کیجے کیا جو ہم حرب تھی
سنان پر سنان ضرب پر ضرب تھی

کہیں سر سے نوذر کے دیہیم بد
گرا وقت پیکار تھا خاک پہ

کیا تھا نہ بدخواہ نے کچھ بھی خیال
ولیکن جہاندار تھا پر ملال

ہوا شاہ دلگیر و اندوہگین
سخن باپ کا یاد آیا وہیں

سران سپہ کو فراہم کیا
جہاندار نے پھر یہ اون سے کہا

ظفر اپنی آج نہیں کچھ نظر
کہ لشکر ہے اپنا زبون سربسر

یقین ہے کہ پھر دشمنان شریر
مجھے یاں سے لیجائیں کر کے اسیر

جدا ہووے تن سے طرح سر اگر
تو قائم رہے نیک نام پدر

ولے اپنے بیٹوں کو رخصت کرو
یہاں سے سوئے پارس اب بھیجدو

دو فرزند جو طوس و گستہم تھے
اونہیں لیکے آغوش میں پیار سے

یہ سالار توران کو بھیجا پیام
کہ لشکر تنگ آگیا ہے تمام

رہی جنگ موقوف دو روز تک
رہا لشکر آسودہ زیر فلک

ہوا دن جنگی بہمن و بیار
ہوا جلوہ گر قلب میں شہریار

قباد اُس جوانمرد کا نام تھا
نہ ہرگز طلبگار آرام تھا

دے لخت فولاد کی ایک ضرب
جو کھائی تو دی جان ہنگام حرب

سوئے تازیان لیکے آیا سپاہ
ہوا ساتھ بدخواہ کے رزم خواہ

ہوا گرم بازار جنگ و نبرد
کسی کو کسی کا نہ تھا کچھ بھی درد

سواران جنگ آور و کینہ خواہ
وہیں پھر گئے سوئے آرامگاہ

گیا کر کے آراستہ فوج کو
کہ یکسر تھے مردان پیکار جو

ہوئے گرم پیکار جنگ آوران
قیامت ہوئی ایک برپا وہاں

ہزاروں ہوئے کشتہ و خستہ واں
زمین بن گئی سربسر گلستان

جہاندار نوذر نے دیکھا یہ جب
کہ لشکر ہوا بیدل و خیرہ اب

کہ ہرگز نہیں اسمیں کچھ فائدہ
کہ کشتہ ہو ناحق یہ خلق خدا

نہ دے نصرت و فتح دے کردگار
کرے بادشاہی وہ لیل و نہار

ہوئے نبرد دونوں طرفسے رواں
ہوا کار خنجر و نوک سنان

ستیزہ کنان ہو گئی شام پر
ہوا زخم کاری نہ کچھ کارگر

غرض رزم موقوف کر ہر دو شاہ
پھرے رزمگہ سے بخوابگاہ

ملازم کوئی شہ کی سرکار کا
وہاں سے وہ دیہیم لایا اوٹھا

کہا تھا منوچہر نے یہ کہ ہاں
تجھے فوج ایران سے پہونچے زیان

کہ بدخواہ کی آئی نقاب سپاہ
یہ سوچا کہ ہوا کام اپنا تباہ

اگر بھاگئے تو کدھر جائیے
حفاظت کی اب جا کہاں پائیے

یہ بہتر ہے کشتہ ہوں میدان میں
نجات نہیں اب زندہ زندان میں

سران سپہ نے یہ سن کر کہا
کہ جز جنگ چارہ نہیں ہے تمہا

کہ تخم فریدون سے تاکید و تن
رہیں زندہ اے سرور انجمن

کیا شاہ نے سوئے پارس رواں
ہوئے دیدۂ تار گوہر فشان

لڑائی رہی دو روز جسے درنگ
کرو تیسرے روز پھر اسمے جنگ

غرض تیسرے روز وقت پگاہ
گیا سوئے میدان پھر افراشاہ

وہ شاہ پور و قارن سران سپاہ
پھر و ستیزندہ کینہ خواہ

اُدھر تھا صف آرا افراسیاب
کہ ترکان چین جنگ کے تھے ہمرکاب
یکایک ہوئے ترک چین چیرہ دست
سپہدار ایران نے کھائی شکست

ہوا کشتہ شاپور میدان میں
پڑا تفرقہ فوج ایران میں
وہ قارن بھی واں سے گریزاں ہوا
سوئے ملک پارس شتابان ہوا

فراہم نہ آئندہ لشکر رہا
نہ میداں میں قائم وہ نوذر رہا
غرض شاہ نوذر ہوا قلعہ بند
مخالف نے گھیرا حصار بلند

رواں سوئے فارس ہوا تازیاں
گرفتار ہو تا کہ شہزادگاں
ہوا سدرہ قارن نام دار
لگی ہونے باہم وہاں کارزار

ہوا جبکہ آگاہ افراسیاب
تو فوج اور بھیجی کمک کو شتاب
جو کم رہ گئی فوج گرد حصار
تو پھر قلعہ سے نوذر نام دار

نکل کر ہوا سوئے وادی رواں
ولے بر سر کینہ تھا آسمان
سپہ دار توران یہ سنکر خبر
تعاقب کیا اُسکے گیا زود تر

ستیزندہ وہ بھی ہوا گرچہ پیر
ہوا آخرکار نوذر اسیر
ہوا اس کے آگے گرفتار رواں
ہزار و دو صد اور بھی پہلوان

بیک گردش چرخ بیدادگر
نہ نوذر رہا اور نہ وہ کروفر
جہاں میں رہا حکمراں ہفت سال
پھر اقبال کا اُسکے آیا زوال

ہوا بعد ازاں جائے افراسیاب
سریر فریدون عالیجناب
سپہ دار کو پھر یہ پہونچی خبر
کہ غالب رہا قارن نامور

ہوا تازیان کشتہ ہنگام جنگ
گریزاں ہوئی فوج سب بیدرنگ
ہوا پر الم سن کے افراسیاب
بہت دل کو اس کے ہوا اضطراب

## فرستادن افراسیاب خزروان و سماساس را بسمت سیستان و کشتن نوذر و اغریث را

سپہ دار نے یہ ارادہ کیا
کہ ملک اب لیا چاہیئے زال کا
روانہ کئے پھر پئے کارزار
سواران جنگ آزما سی ہزار

خزروان سماساس نامی یلان
گئے جنکے سالار فوج گران
سنی زال یل نے یہ جسدم خبر
کہ بدخواہ کا لشکر آیا ادھر

کمر کینہ خواہی پہ باندھی ہیں
زرہ پوش ہوکر لیا گرز کین
روانہ ہوا سیستان سے شتاب
کہ تاخیر کی نہ تھی زنہار تاب

لکھا شاہ محراب نے زال کو
کہ ہوں متفق تیرا اے نامجو
ہوئے پہلوانان کابلستان
رفیق سپہ دار زابلستان

مقابل ہوئی جب سپاہ عدو
تو باہم مبارز ہوئے کینہ جو
خزروان نے آکر عمود و سپر
یکایک جو مارا سر زال پر

شکستہ ہوا مغفر پہلوان
ولیکن نہ کچھ سر کو پہونچا زیان
پڑا گرز تو ٹوٹا خزروان کا سر
زمین اُس کے خون سے ہوئی تر بتر

خزروان ہوا کشتہ جب وقت جنگ
تو آیا سماساس پھر بیدرنگ
وے حملہ آور ہوا زال جب
نہ ٹھہرا سماساس میداں میں تب

گریزاں ہوئی اُس کی ساری سپاہ
پراگندہ لشکر خراب و تباہ
تعاقب کیا زال نے پھر بہیں
ہزاروں کئے قتل ترکان چین

ہوا پر غضب سنکے افراسیاب
کیا قتل نوذر کو اُسنے شتاب
ہوا پھر وہیں سوئے پارس رواں
لگی ساتھ اُسکے سپاہ گراں

کیا قصد یہ کر کے وہ کینہ جو
کہ لاؤں پکڑ گستہم طوس کو
دہاں سے وہ دونوں گریزاں ہوئے
طرف سیستان کے شتابان ہوئے

گیا پہنچا یہ خبر جب کے زال
کیا اوس نے اغریث کا کمال
انہیں بھی وہیں سیستان میں رکھا
رکھ جمع خاطر یہ اُس نے کہا

وہ قارن تھا مع شہزادگان
ہوا اُس کے تھے اور بھی پہلوان
ہو اور نہ شفقت کنان زال زر
کیا لطف مصروف ہر اک پہ

جو نوذر کے ہمرہ تھے مردان
سو آنے لگے ہر طرف سے دوان
فراہم ہوئی پھر فراوان سپاہ
جوانان رزم آور و کینہ خواہ

ہر اک کو سلاح و زر و گنج دیا
ولیکن یہی زال کو سوچ تھا
نہیں میں کیا تھی جو ہوں بادشاہ
تو کرتے بد اندیش کو پایمال
بلند اقتدار و معلے جناب
او سے زال نے ایک نامہ لکھا
اگر آوے یا تک تو اے نامدار
بد اندیش وہ جو ہی افراسیاب
گیا رے سے زابل کو وہ نامور
ملکزادہ کے پاس اتنی سپاہ
برادر نوازی کی تھی آرزو
کرے پر قناعت کہی تو کہیں
دیا پاسخ اُس نے کہ اے نامور
جفا پیشہ تھا بسکہ وہ شہریار
غرض سیستان میں یہ پہونچی خبر
کیا نامدار و نکو اُس نے طلب
دے چاہیے شاہ دانا شکوہ
نہیں یہ سزاوار تاج شہی
کہ وہ وارث تخت ایران ہو
منوچہر کے ہاتھ سے وقت جنگ
جزیرے کی جانب گریزان ہوا
ملکزادہ زو اُس جوان کا ہی نام
کرے آج بر میر پیشے زو کو بیان

کیا زال نے دیکھ فرخندہ حال
کہے تاجور کیجئے ایران کا
کیان کہ ہے زیبندہ تاج و کلاہ
ابھی ملک ایران سے دیجئے نکال
بڑا بھائی تھا جسکا افراسیاب
یہ مضمون فرخندہ مرقوم تھا
تو اقلیم ایران کا ہو شہریار
نکال اُسکو ایران سے دین بہر شتاب
یہ چاہے تھا ہو عازم بیشتر
تھی ساتھ اُسکے جو ہو رزم خواہ
گیا بخطر بھائی کے رو برو
ہوئی رُتخت ایران کی تجھکو ہوس
خدا کیلئے تو نہ بہتان کر
برادر نوازی نہ کی زینہار
ہوا کشتہ اغریرث نامور
کہا یوں بے کین کمر باندھ ہوا
دلیر و جوانمرد و دانش پژدہ
نہیں لائق تخت فرماندہی
شہنشاہ باشوکت و شان ہو
ہوا کشتہ جب سلم تب بہر ننگ
وہاں خوف سے جا کے پنہاں ہوا
سزاوار شاہی ہے وہ ذوالکرم

رکھا نامداروں کو تکریم سے
ابھی طوس و گستہم نادان ہیں
جو [illegible]
جوان ایک تھا حاکم شہر رے
ملکزادہ اغریرث تھا اسکا نام
کہ جس نے بہت کی فراہم سپاہ
تری چاکری اہل ایران کریں
روانہ ہوا پڑھکے اُس نامہ کو
خبر سنکے اتنے میں افراسیاب
گیا لاجرم پیش افراسیاب
ولیکن لگا کہنے افراسیاب
جو دشمن ہیں اُن سے موافق ہوا
مری تاب کیا جو کروں ہمسری
رکھا جور و بیداد و ناحق روا
یہ سنکر ہوا زال اندوہگین
بدیں ملک سے خصم کو کیجے بدر
شہنشاہ نوذر کے دونوں پسر
ہوا ونکے نسل فریدوں سے گر
کیا زال نے جب بیان یہ سخن
ملکزادہ طہماسپ اُسکا پسر
غرض ہے پسر ایک طہماسپ کا
سنا زال نے جبکہ یہ ماجرا

کیا خرم و شاد و تعظیم سے
نہیں بادشاہی کے شایان ہیں
[illegible] جس کے تاج و علم
سزاوار اورنگ شاہان کے
جوانمرد خوش خلق و شیرین کلام
ولیکن نہیں ہے کوئی بادشاہ
ترے آگے کار نمایاں کریں
سو زال اغریرث نام جو
سپاہ گران لیکے پہونچا شتاب
کہ یہ خاش کی تھی نہ زنہار تاب
طرح سنکے کہا کیے بس پیچ و تاب
مرا تو جہان میں منافق ہوا
نہیں مجھکو دعویٰ بجز چاکری
گیا تن سے بیچارہ کا سر جدا
زیادہ ہوا اور بھی دلحزین
شتاب اُس سے نوذر کا خون بھی
نہیں دانش و عقل سے بہرہ ور
کوئی ہو تو مجھکو کرو تم خبر
تو کہنے لگے موبدان کہن
قراری ہوا بادل پُرخطر
جوانمرد دانشور خوش لقا
تو یوں قارن نامور سے کہا
ہوا اور دن ہی القصہ قارن روان

## داستان آمدن ملک زادہ زو پسر طہماسپ ہمراہ قارن طرف سیستان و جلوس بر تخت شاہی ایران

حضور ملکزادہ پہونچا وہ جب
دیا زال کا اسکو پیغام تب
کہا یوں کہ چلئے سوئے سیستان
کہ ہے اورنگ شاہی وہاں

خوشی سے وہیں ساتھ قارن کے نیز
طرف سیستان کے ہوا تیز رو

جب آیا خداوند تاج و سریر
ہوئے گرد اُسکی فرمان پذیر

ہوا جلوہ گر تخت شاہی پہ نو
ہوئی اک جہاں میں خوشی نو بنو

سو ملک پارس وہان کی سپاہ
ہوا اس ولایت میں پھر دخل شاہ

گیا شاہ پھر سوئے افراسیاب
لڑائی کی لایا نہ ہرگز وہ تاب

گیا بھاگ بدخواہ توران میں
تصرف ہوا شہ کا ایران میں

گیا خوار ہو کر جو پور پشنگ
نہ عزت ہوئی کچھ حضور پشنگ

پشنگ اُس سے بولا کہ ای نابکار
نہ آئے تجھے شرم کچھ زینہار

ترا بھائی اغریرث نامور
ترے پاس حاضر ہوا آن کر

کیا تو نے الحکم اُسکو ہلاک
خدا کا نہ ہرگز کیا خوف و باک

روا تو نے رکھا برادر کا خون
کیا فوج ایران نے تجھکو زبون

نہیں کام تیرا مرے روبرو
مرے سامنے سے ہو بس دور تو

سہی پھر نہ کچھ قدر افراسیاب
ہوا ناگوارا اُسکو آرام و خواب

جہاندار زو خسرو دین پناہ
ہوا جبکہ ایران کا بادشاہ

کیا اوس نے ہر روز و شب عدل و داد
جہان کو رکھا خوب آباد و شاد

یل زال زر اور سب پہلوان
شب و روز تھے شاہ کے مدح خوان

جہان میں باقبال جاہ و جلال
رہا شاہ فرمانروا پنج سال

پھر آخر کو پہونچا پیام اجل
گئی جان قالب سے اُس کے نکل

## داستان نشستن گرشاسپ شاہ بر تخت و باز آمدن افراسیاب از تسخیر ایران

ہوا باپ کے بعد گرشاسپ شاہ
خداوند اورنگ و تاج و کلاہ

ولے تھا پذیرندہ رائے زال
کہ تھا بادشاہ جہان خردسال

پشنگ دلاور کو پہونچی خبر
کہ اک طفل ایران کا ہی تاجور

پشنگ اپنے دل میں لگا کہنے تب
کہ تسخیر ایران آسان ہے اب

بعد لطف تقصیر افراسیاب
معاف اُس نے کر کے کہا یوں شتاب

کہ لشکر کشی سوئے ایران کر
پے کینہ خواہی تو باندھ اب کمر

سپاہ گران لے کے پور پشنگ
ہوا سوئے ایران روان بیدرنگ

بزرگان ایران یہ سن کر خبر
لگے زال سے کہنے اے نامور

پھر آیا یہ لیکے افراسیاب
کیا چاہیے اب تدارک شتاب

وہ بولا کہ میں تو ہوا سالخورد
ستیزہ ہے کار جوانان گرد

تکر کر کے رستم کو اب سرگروہ
ادھر بھیجا ہوں میں باصد شکوہ

یہ سنکر ہوئے شاد سب نامجو
گیا سب نے اقبال ابیات کو

لگا کہنے رستم سے پھر زال زر
کہ حیران ہوں میں کیا کروں اے پسر

ہوا ایک در پیش دشوار کار
کہ جس سے گریزان ہو تاب و قرار

تو کار آزمودہ نہیں اب تلک
کہ ہے ناز پروردہ زیر فلک

تجھے کیونکہ بھیجوں پئے کارزار
سو شیر مردان جنگی سوار

تری مصلحت کیا ہی تو کہہ شتاب
جو ہو تجھکو منظور سو دے جواب

غرض آزماتا تھا رستم کو زال
کہ ہی یا نہیں جنگ کا کچھ خیال

یہ بولا تہمتن کہ ہوں مرد رزم
کروں خیرہ بدخواہ کو ہی یہ عزم

بیازوی پرزور دست دراز
نہیں کچھ طلبگار آرام و ناز

کوداؤں اگر اسپ کو وقت جنگ
نہ ٹھہرے مرے آگے شیر و پلنگ

یہ گفتار سن خوش ہوا زال زر
دعا دی کہ با ہم ہو تجھے ظفر

کہا پھر یہ رستم نے اے پہلوان
مجھے چاہیے اسپ و گرز گران

حضور اوسکے لائے ہیں گرز سام
تہمتن ہوا دیکھکر شاد کام

دکھائے تہمتن کو پھر سربسر
زبان گلہ اسپ تھے جس قدر

رکھا پیٹ پر ہاتھ جب اسپ کی
وہ شبدیز خم ہو گیا بس تبھی

ولے مادیان ایک تھی سخت جنگ
نگارا کے تھے جسم پر لالہ رنگ

اور اُسکا تھا ایک بچہ پیل تن
ہوا دیکھکر خوش دل صف شکن

یہ چاہے کہ ڈالے کیانی کمند  کرے تا کہ اُس گرہ کو پابند
لگا کہنے رستم سے پھر گلہ بان  کمند اسپ مت ڈال اے پہلوان
کہ مادر ہے گرگے کی خونخوار تر  غضبناک اور مردم آزار تر
کئے اسنے ہیں شیر چند خون  مبادا تجھے بھی کرے سرنگون
تہمتن نے آخر کو ڈالی کمند  سر رخش لایا وہیں زیر بند
غضبناک ہو کر وہیں مادیان  دوان آئی مانند شیر ژیان
یہ چاہا کہ چابا دے تہمتن کا سر  کہ اتنے میں رستم بھی چون شیر نر
ہوا جبکہ میدان میں نعرہ زنان  تو ہیبت سے خیرہ ہوئی مادیان
غرض رخش تھا نام اُس کرہ کا  توانا و زور آور و چست تھا
لگا اوسکے سر پہ ہوئی جبکہ بند  لگا کھینچنے تب پیل ارجمند
کیا زور اُس رخش نے اسقدر  کہ رستم کو بس لیچلا کھینچکر
ولیکن تہمتن بھی پرزور تھا  بزور اُسکو قابو میں اپنے رکھا
کیا رخش کو زین ہوا پھر سوار  بصد کامیابی یل نامدار
در گنج پھر زال نے وا کیا  تہمتن کو گنج فراوان دیا
سپاہ گران ساتھ دیکر شتاب  روانہ کیا سوئے افراسیاب
ولیکن ہوا مضطرب زال زر  نہ لایا وہ تاب فراق پسر
گیا آپ بھی بعد دو روز کے  ملا جا کے پھر رستم و گرد سے
یہ کہتا تھا ہر روز افراسیاب  کہ رستم ہے کودک کہاں اوسکو تاب
جو مجھ سے کرے رزم کی آرزو  وہ کیا چیز ہے بس مرے روبرو
ہوا زال بھی پیر دیرینہ سال  نہیں اب ہے تسخیر ایران محال
سپہ اُسکی تھی پر دل و شادکام  اور افواج ایران تھی بیدل تمام
یہ تھا زال کو سوچ شام و پگاہ  کہ نادان نہایت ہے گرشاسپ شاہ
کوئی چاہئے بادشاہ دلیر  کہ یہان جسکی ہیبت ہو مانند شیر
روانہ کئے ہر طرف مردمان  کہا زال نے یون اک سے کہ ہان
نژاد فریدون سے کوئی اگر  کہیں ہو تو دو مجھکو آکر خبر
کسی نے کیا آنکر یون بیان  کہ ہے کوہ البرز مین اک جوان
فریدون نسب شاہ فرخ نہاد  دلیر و جوانمرد ہے کیقباد
ہوا یہ خبر سنکے دلشاد زال  ہوا شاد سے غم کے آزاد زال
یہ رستم سے بولا کہ اے نامور  کمر باندھ اور رخش کو زین کر
روان ہو شتابی سو کیقباد  یہ کہہ جا کے اے شاہ فرخ نہاد
تمنا یہ رکھتے ہیں سب پہلوان  کہ تو چل کے ہو بادشاہ جہان
مددگار دولت ہے یاور تخت  مہیا ہے تجھکو وہان تاج و تخت
دو ہفتے میں تو پہنچیو لشکر تک  زیادہ نہو دیر زیر فلک
یہ سنکر وہین وہ یل با شکوہ  روانہ ہوا سوئے البرز کوہ

## رواں کردن رستم را برائے طلب کیقباد بکوہ البرز و آمدن کیقباد و نشانیدن زال کیقباد را بر تخت

اوتر کوہ البرز سے کیقباد  کہیں آ کے بیٹھا تھا مسرور و شاد
ہوا رستم گرد کا وان گذر  وہ شہزادہ حیران رہا دیکھ کر
لگا کہنے دل میں عجب ہے جوان  تماشائے رخش اور گرز گران
ہوا میل خاطر کہ ہو ہم نشین  تہمتن کو آواز دی بس وہین
کہ تند اس قدر تو کہاں اے جوان  اوتر کر ذرا اس سے بیٹھ یہان
می و نقل دیکھ طیار ہے  وہ بولا نہیں مجھکو رکنا ہے
مگر اے جوانمرد فرخ نہاد  مجھے دی نشان شہ کیقباد
وہ کہنے لگا پھر کہ آ تو یہان  تو اوس نامور کا ابھی دون نشان
ترے ساتھ اک دم تامل کرون  مکان تک تجھے اسکے داخل کرون
لگا پوچھنے پھر کہ اے پہلوان  بتایا تجھے کس نے یہ وان نشان
یہ بولا تہمتن کہ اے نامور  پدر میرا ہے پہلوان زال زر
کہا اوسنے مجھکو کہ جا سوئے کوہ  وہان ہے شہزادہ با شکوہ

جوانمرد ہے کیقباد اسکا نام
یہ سنکر وہ بولا کہ میں ہون قباد
تجھے تخت ایران مبارک ہو ام
دوبارہ سفید آئے ایران سے
ہوا اضطراب کو تز اسپ لذید
تجھے توجہ اور ہے باپ کو
غرض سوئے ایران ہوئین شاد و شاد
یہ سرحد میں پہونچے جب ایران کے
قلون نے کیا نیزہ او سپر زان
تو کشتہ قلون دلاور ہوا
رہیں تھے نہان دشت میں شام تک
اوے اُٹھے یکنغمہ پنہان کہا
قباد و دلاور کو با کر و فر
جو لشکر سے لشکر مقابل ہوا
ادوہر سے سماساس آیا دلیر
وہیں زال سے رستم نوجوان
پکاروں کہ اب کے افراسیاب
تو پھر زہرہ شیر نر ہوے آب
یہ کہکر گیا سوئے میدان دلیر
اُسے دیکھکر مردمان سب کہیں
کہ ہے پور زال اور رستم ہے نام
کہ اے طفل آیا جو تو بہر جنگ
تہمتن نے بھی گرز کو رکھ دیا
کمربند اوسکا پکڑ لیکن سے
گیا ٹوٹ لیکن وہ ڈال کمر

تو جا کر کے یہ اسکو پہونچا پیام
پدر بر پدر نام رکھتا ہوں میں
ہمیشہ ترا تخت دولت بکام
سر تخت شاہی بیٹھا پاس تجھے
بالطف خدا سے یل نامور
دوبارہ سفید سے یل نامجو
روانہ ہوئے رستم و کیقباد
ہوا اسدرہ وہ بھی تب آ گئے
کہ سینہ ہو رستم کا وقف سنان
گریزندہ یکدست لشکر ہوا
روان شب کو پہنچے تھے زیر فلک
بشغل مے ناب شادان رہا
سر تخت شاہی کیا جلوہ گر
سوے رزم ہر ایک مایل ہوا
ہوا ساتھ قارن کے بس گرم کین
یہ بولا کہ اے پہلوان جہان
مرے ساتھ ہو رزم جو تو شتاب
اگر سامنے آئے افراسیاب
ہوا نعرہ زن جا کے مانند شیر
لگا کہنے سالار ترکان چین
رکھے ہاتھ مین اپنے ہی گرز سام
تو کیا احتیاج سنان خدنگ
ہوا ہی براق ادس جنگ آزما
اوٹھا کر تہمتن نے بس زین سے
دو چنگ وہیں گر پڑا خاک پہ

اگر ہے پہلوانون کی یہ آرزو
تہمتن نے سر کو دیا پھر جھکا
تہمتن سے بولا یہ پھر نامور
دم صبح پہرا دل شادمان
یہ کہکر وہان نوش کر پھر شراب
بس اب دشت تا سوے ایران چین
قلون دلاور یل با وقار
تہمتن قلون کے مقابل ہوا
وہیں نیزہ رستم نے بس چھینکر
بصد شادمانی وہ دونون جوان
غرض رفتہ رفتہ وہ پہونچے وہان
ہوئے یکدل تھے جہان پیر و جوان
کیا نصب پھر سوے افراسیاب
ادہر سے تو قارن یل نامدار
سماساس یکسر ہوا غرق خون
مرے و لیکن ہی جا و میدان نہیں
اگر قصد جنگ اُس سے ہو یہ زال
تہمتن یہ بولا خطر کچھ نہیں
کہا یون کہ ہو ترک افراسیاب
بتاؤ کہ ہے کون یہ نوجوان
مقابل تہمتن کے آیا وہ ترک
ذرا زور سر پنجہ کھلاؤ نہین
کیا ترک نے زور ہر چند پر
یہ چاہا کہ لیجائے قباد شاد
بس اسنے نہ پہونچ سکے سواء

کہ تو شاہ ایران ہوے آنا مجو
بجا شکر خدمت کی لا کر کہا
مجھے شب کو اک خواب آیا نظر
اودر کوہ سے آ کے بیٹھا یہان
کہی پہر یہ رستم نے تعبیر خواب
ترے سر پہ ہم تاج شاہی رکھیں
طرف سے تہا گرشاسپ کے ربدار
سوے رزم دیر خاص مایل ہوا
قلون کے جو مارا وہیں سینہ پر
ہوئے پیشتر اس مکان سے روان
یل نامور زال زر تہا جہان
تو پھر زال نے رودر ختم وہان
ہوے پہلوان شاہ کے ہمرکاب
گیا سوے میدان لیے کارزار
زمین پر گرا اسپ سے سرنگون
کرون خوار دشمن کو اک آن مین
مقابل ہو اُس سے یہ کس کی مجال
اوس اسپ سے لاؤن زیر زمین
مقابل تو مجھ سے ہو آکر شتاب
یہ سنکر کیا مردمان نے بیان
زبانبر یہ گفتار لایا وہ ترک
ابھی باندھکر تجھکو لیجاؤن میں
رہا وہ وہین قایم یل نامور
شتابی حضور سے کیقباد
ہوا گرم ہنگامہ روزگار

اودہر سے بھی دوڑیں لشکریاں شاہ ‏ کمک کو تہمتن کے پہونچی سپاہ
ہزار و دو شصت جنگی جواں ‏ ہوا کشتہ ہاتھوں سے رستم کے واں

گریزاں ہوے ترک و سالار ترک ‏ ہوئی سرد گرمی بازار ترک
اوترا آب جیحوں سے پور پشنگ ‏ گیا خستہ خاطر حضور پشنگ

لگا کرنے فریادیوں باپ سے ‏ کہ پہلے ہی کہتا تہا میں آپ سے
کہ ایرانیوں سے نہ کیجے مصاف ‏ مجہے رکہئے اس بات سے بس معاف

ہوا کیقباد اب وہاں تاجدار ‏ وہ ہے مرد جنگ آور و ہوشیار
بہت یوں تو ایراں میں ہیں پہلواں ‏ ولے نسل سے سام کی اک جواں

عجب جا جب زور پیدا ہوا ‏ نہ ہم پنجہ شیر نر اوس کا ہوا
یل پیلتن رستم اوسکا ہے نام ‏ نہ یوں اوس سے ہے اپنا لشکر تمام

بیاں اوسکی قوت کا میں کیا کروں ‏ کہ بس روبرو اسکے میں پشہ ہوں
جدا اکرکے یکبارگی زین سے ‏ پکڑ لیچلا تہا وہ کین سے

کمربند میرا جو ٹوٹا وہیں ‏ تو میں ہاتھ سے اوسکے چہوٹا وہیں
ہوا سو ہوا پسر اے پدر ‏ ولے اب گذشتہ تو مت یاد کر

یہ ہے مصلحت آشتی ہو بہم ‏ نہوں کینہ جو کیقباد او رہم
لکہی یہ حقیقت جو پیش پشنگ ‏ تو اک نامہ اونے لکھا بیدرنگ

## نوشتن نامہ صلح پشنگ والی توران بکیقباد

کیا دیکے دیشہ کو نامہ رواں ‏ سوے کیقباد شہ خسرواں

حضور جہاں داور لشہ گیا ‏ سپہدار توران کا نامہ دیا
پڑھا کرکے دانا شہ نے سر بسر ‏ بیا اوسمیں لکھا تہا کہ اے تاجور

اگر تور نے خون ایرج کیا ‏ منوچہر نے اوسکا بدلہ لیا
ہوا پہر اودہر عازم افراسیاب ‏ تحمل کی تہی اوسکو ہرگز نہ تاب

بہت عہد کر کینہ تو اہی ہوئی ‏ بہت فوج کی بس تباہی ہوئی
یہ بہتر ہے اب آشتی کیجیے ‏ نہ کینے کو بس دل میں اب راہ دیجیے

کہ ہم تم نہیں خیر کچھ زینہار ‏ برادر ہیں یکجدی آ شہریار
موافق فریدوں کی تقسیم کے ‏ رہیں حکمراں اپنی اقلیم کے

کریں تازہ پیماں و عہد استوار ‏ نہ لشکر کشی پہر کریں زینہار
غرض آب جیحوں سے کہہ درمیاں ‏ اودہر ہم اودہر تم رہو حکمراں

یہ پاسخ لکھا شاہ نے پہر وہیں ‏ کہ ہرگز نہیں ہمسے آگہ کہیں
اودہر سے ہوئی ابتدا ظلم کی ‏ ولیکن خدا نے سزا اوس کو دی

نہیں عہد و پیماں پہ تم استوار ‏ تمہاری نہیں بات کا اعتبار
سر تور اگر ہو دے قول و قسم ‏ تو ہوں صلح پر راضی البتہ ہم

لگا کہنے رستم کہ اے تاجدار ‏ کہ کر صلح اور آشتی زینہار
کیا گرز نے میرے اوسکو زبوں ‏ ملایا عدو کو تہ خاک و خوں

یہ سنکر وہ شاہنشہ نامجو ‏ طلب کرکے محراب اور زال کو
یہ بولا تمہارا جو ہو مشورا ‏ کرو مجہکو آگاہ اوس سے ذرا

یہ بولے وہ شاہ توی جنگ سے ‏ کہ ہے صلح بہتر شہا جنگ سے
غرض شاہ نے با نشاط و خوشی ‏ سپہدار توراں سے کی آشتی

دیا رستم و زال کو گنج زر ‏ عنایت کئے خلعت پرگہر
کہا یوں کہ اے رستم نامجو ‏ ترے جسم کا ایک بہی تار جو

بعہد ملک توراں نمودن زنہار ‏ کرونگا فریدوں تیرا عز و وقار
شہ ہفت اقلیم نے بعد ازاں ‏ روانہ کئے جا بجا پہلواں

وہ لائے تصرف میں ملک وسیع ‏ ہوئے شہ کے شاہان عالم مطیع
بہت نامداروں نے پہر شاد شاد ‏ بفرماں سے پہیرا سر کیقباد

بصد کامیابی و فتح و ظفر ‏ گیا سوئے پارس شہ دادگر
یہ داد و دہش شاہ نے کی وہاں ‏ کہ اک خلق با خاطر شادماں

ہوئی بعج خوان شہ کیقباد ‏ فریدوں کو ہرگز کیا پہر نہ یاد
رہا سو برس شاہ گیتی پناہ ‏ جہاں میں خداوند تاج و کلاہ

یہ سوجا شہنشہ کو یکبارگی ‏ کہ آخر ہوئی اپنی اب زندگی
شہ دادگر کے تہے فرزند چار ‏ اونہیں ایکدن شاہ فرخ تبار

طلب کرکے بولا کہ کاؤس کے عزیزو تمہارا بڑا بھائی ہے
یہ ہووے خداوند تاج و سریر رہو تم شب و روز فرماں پذیر
معاون رہو اسکے شام و سحر کہ فتنہ نہ برپا ہو بار دگر
سبھوں نے پذیرا کیا یہ سخن بجا لائے فرمان شاہ زمن
وہ بولے کہ ہم اسے شہ نامدار اطاعت سے پھیریں نہ سر زینہار
کئی روز کے بعد پھر ناگہاں ہوا سوئے ملک عدم شہ رواں

# داستان جلوس کیکاؤس بر تخت سلطنت ایران

ہوئے بند جب دیدہ کیقباد تو پھر شاہ کاؤس فرخ نہاد
خداوند اورنگ افسر ہوا جہاں پرور و عدل گستر ہوا
لگا کرنے وہ داد عیش روز و شب لگا رہنے مشغول عیش و طرب
ہوا ایک سازندہ حاضر وہاں لگا کرنے تعریف مازندراں
کہ آب و ہوا ہے بہت خوشگوار سدا فصل گل ہے ہمیشہ بہار
یہ سنکر کیا قصد مازندراں وزیروں سے بولا یہ شاہ جہاں
کہ ہرگز نہیں اب مجھے میل بزم ہوا دل طلبگار میدان رزم
مبادا اگر رہوں میں آرام گیر تو برباد ہو ملک و تاج و سریر
فریدوں و ضحاک و جمشید سے نہیں کم ہے کچھ زور و قوت مجھے
مشقت بھی لازم ہے اونکی بحال کہ قائم رہے افسر ملک و مال
یہ جی میں ہے کشورستانی کروں ہر اک ملک میں حکمرانی کروں
سپہ کھینچوں اب سوئے مازندراں کروں سکہ و خطبہ اپنا وہاں



یہ گفتار خاقان آفاق گیر ہوئے سنکے حیران امیر و وزیر
بظاہر یہ بولے کہ ہے بات نیک دلے جی میں کہنے لگا ایک ایک

فریدوں و جمشید عالی وقار منوچہر شاہنشہ نامدار
رکھیں خوب تھی یاد فتح پری اطاعت میں نکلی تھی دیو و پری

بایں زور و قوت وہ شاہنشہاں نہ عازم ہوئے سوئے مازندراں
نہیں ہے مناسب عزیمت ادھر کہ آتی نہیں کامیابی نظر

وہ گرساسپ گستہم و طوس جواں وہ گودرز اور گیو نامی یلاں
وہاں تھے نہ لے تھی یہ طاقت کسے کہ شہ کو رکھے باز اس بات سے

ہے یکدل اس بات سے گرد سب کیا چاہئے زال کو یاں طلب
وہیں زال کو ایک نامہ لکھا رقم اسمیں احوال سارا کیا

پہونچتے ہی نامہ کے وہ نامور روانہ ہوا سیستاں سے ادھر
یہ سنکر تعجب ہوا شاہ کو کہ بے حکم آتا ہے کیوں نامجو

یلاں سے جہاندار کشورکشا یہ بولا کہ اب جاؤ تم پیشوا
ملے جاکے جب زال سے پہلواں بہ ادب سے کیا زال نے تب بیاں

کہ ہم اور تم چلکے شہ کے حضور کہیں شاہ کو اس ارادہ سے دور
جب آئے حضور شہ نامور لگا کرنے تعریف شہ زال زر

کہ تجھسا شہنشاہ با داد و دیں ندیکھا کہیں اور سنا ہی نہیں
ہمیشہ تو شاہ جہانگیر ہو ولایت ستان تیری شمشیر ہو

شہنشہ نے گفتار لطف و کرم کہیں پیش زال ستودہ شیم
وہیں رستم یل کی پہونچی خبر وہ بولا دعاگو ہے شام و سحر

کیا اوسنے پھر ذکر مازندراں یہ سنکر کہا شاہ نے یوں کہ ہاں
ارادہ مرا اوسطرف ہے درست کمر ملک گیری پہ باندھی ہے چست

کیا زال نے عرض اے نامور یہ سنکر خبر میں بھی آیا ادہر
کہوں تاکہ اس عزم سے تجھکو باز زرا سوچ اے خسرو سرفراز

فریدوں و جمشید نے بیشتر کیا تھا ارادہ کہ جاویں اُدہر
سُنا جبکہ ہے خانہ دیو سار طلسم اور جادو وہاں بیشمار

کیا تب نہ رخ سوئے مازندراں حذر تو بھی کر اے شہ خسرواں
نہ تسخیر ہو زور و شمشیر سے نہ ہاتھ آئے افسون تدبیر سے

لگے کہنے پھر سب افسران سپاہ کہ ہم ہیں ترے بندہ نیکخواہ
یہی عرض اے شاہ عالیجناب نہیں یہ ارادہ قرین صواب

یہ پاسخ دیا شاہ نے زال کو کہ اے گرد دانا و فرخندہ خو
فریدوں سے افزوں ہے میرا حشم منوچہر و جم سے نہیں ہوں میں کم

خدا ہے مرا یاور و دستگیر کروں جاکے دیوؤنکو فرماں پذیر
طلسم اور افسونکو توڑوں تمام سر دیو سگالاں کو پھوڑوں تمام

تو اے زال و رستم پہلواں طرف سے مرے یاں ہو حکمراں
لگا کہنے پھر شہ سے وہ نیکخواہ کہ ہیں سب کے ہم اور تو بادشاہ

بدلسوزی اے شاہ کشورکشا جو کچھ عرض کرتا تھا میں نے کیا
مجھے کیجیے رخصت سوئے سیستاں کرے حکمرانی کوئی اور یاں

معاون ہیں اوسکا ہونگا مدام کروں جاکری اوسکی میں صبح و شام
غرض شاہ سے پھر سوئے سیستاں مرخص ہوا پہلوان جہاں

## رفتن کاؤس برائے تسخیر مازندران وگرفتار شدن بدست دیوان

یل نامور ایک میلاد تھا ادھر سے شہ کاؤس نے یوں کہا
کہ سونپا تجھے میں نے اب تختگاہ کوئی آکے جو تجھسے ہو کینہ خواہ

تو پھر زال و رستم کو بھیجو خبر معاون ہیں تیرے وہ آنکر
یہ کہکر جہاندار کشورستاں روانہ ہوا سوئے مازندراں

گیا لیکے واں لشکر بیشمار یلاں جہانگیر و جنگی سوار
بفرمان شاہنشہ نامور گیا گیو لشکر کو لے پیشتر

جب آئی حد ملک مازندراں
تو پہر واں سے وہ جنگجو پہلواں
زراعت کو یکسر جلاتا گیا
مکاں خاک میں سب ملاتا گیا
ہوا سامنے جو بجز ہم ستیز
تو کھینچا اوسے بس تیغ تیز
گیا تا در شہر غارت کناں
بہت مال و زر ہاتھ آیا وہاں
گلستاں سے وہ شہر کچھ کم نہ تھا
زن و مرد خوش منظر و خوش لقا
ہوا شاہ مازندراں قلعہ بند
کہ غالب تھی فوج شہ ارجمند
روانہ کیا ہو کے پہر نا امید
کسی دیو کو سوئے دیو سپید
کہا یوں کہ اب جان سے تنگ ہوں
کیا شاہ ایراں نے مجھکو زبوں
شتابی مدد کر تو اے اہرمن
وگرنہ نہ جانبر ہو یاں ایک تن
یہ سنکر شتاباں ہوا نابکار
وہ لایا بہت لشکر دیو سار
ہوا شاہ سے آنکر کینہ خواہ
ہوئی قتل ایراں کی ساری سپاہ
ہوئے گیو اور شاہ کاؤس بھی
وہ گودرز و گستہم اور طوس بھی
گرفتار چنگال دیواں ہوئے
پراگندہ دل اور حیراں ہوئے
کہا دیوار تر تنگ نے شاہ سے
کہ تم خوش ہوئے اس طرف آن کے
ہوا اس مکاں کی خوش آئی تمہیں
فضا اس گلستاں کی بھائی تمہیں
یہ سنکر کہا شاہ نے دیو سے
کہ آگہ نہ تھا یاں کے میں دیو سے
وزیروں نے مجھکو کیا منع تھا
ولے میں نے اونکا نہ مانا کہا
ہوا پھر میں آخر یہاں آ کے خوار
نہیں چارہ تقدیر سے زینہار
جہاں قید تھا شہریار زمن
نگہباں تھے بارہ ہزار اہرمن

## اسیر شدن کیکاؤس در مازندران و فرستادن گرد ابیش زال بطرف سیستان و مخلصی یافتن باعانت رستم

بوقت اسیری سو سیستاں
روانہ کیا شہ نے اک پہلواں
کہ پہونچا دے تا زال زر کو خبر
سو اوس پہلواں نے یہاں آنکر
بیاں زال سے ماجرا سب کہا
طرف سے یہ کاؤس کے پھر کہا
کہ اس وقت ہیں اے یل پیلتن
نہ لایا جو خاطر میں تیرا سخن
تو پائی سزا میں نے آخر کو آہ
ہوئی کشتہ یکدست ساری سپاہ
رہی زندہ باقی جو یاں چند تن
سو ہیں قید پنجہ اہرمن
یہ پیغامبر نے کہی جب خبر
تو دلگیر دوں ہی ہوا زال زر
یہ رستم سے بولا صد افسوس ہے
کہ والی ہمارا جو کاؤس ہے
سو ہو قید اور ہم مے و جام سے
گذاریں شب و روز آرام سے
یہی وقت یاری و امداد کا
کہ حق نے تجھے زور بازو دیا
نہ ہرگز رہی مجھکو اب تاب جنگ
کہ یکسر ہوئے سست بازو و چنگ
تو ہمت کو اب کام فرما شتاب
سوئے شہر مازندراں جا شتاب
قلم نے قضا کی یہ فتح بلند
لکھی تیرے نام اے یل ارجمند
خوشی سے یہ بولا یل نامجو
کہ ہے جنگ دیواں مری آرزو
ولے دور کی راہ سے ہے خطر
کہ واں میرے جانے تلک اے پدر
کہیں یہ سگالان ناپاک خو
مبادا کہ ضائع کریں شاہ کو
کہا زال نے اوس سے ای پہلواں
کہ ہیں تین رستے پہونچنے کے واں
دو راہا جو وانکا ہے دور و دراز
نہیں اوسمیں ملتا کوئی حیلہ ساز
گیا دور کی راہ کاؤس تھا
تو اوس راہ سے اے تہمتن نہ جا
جو نزدیک کی اوسکی ہے ایک راہ
نہیں آدمی کو ملے واں پناہ
بہت راہ میں ہیں بلائے عظیم
ہر اک منزل اوسکی ہے پر خوف و بیم
اگر اس راہ سے جائے اے پہلواں
تو ہر سات دن میں تو پہونچے وہاں
تہمتن یہ بولا خطر کچھ نہیں
بتائید حق زیر چرخ بریں
کروں دفع میں ہر بلا کو شتاب
طلسم اور جادوگراں کو خراب
کروں قتل ان لشکر دیو کو
چھڑا لاؤں کاؤس اور گیو کو
یہ کہکر ہوا رخش پر جب سوار
دعا زال نے دی کہ لیل و نہار

تو ہو کامیاب اے یل نامور — رہے ہمقریں تیرے فتح و ظفر — بوقت وداع یل نوجوان — ہوئی خوب رو دایہ گریہ کناں

لگی کہنے درد جدائی مجھے — ستائے تو کیا فائدہ ہو تجھے — تہمتن نے ماں کو یہ پاسخ دیا — کہ زنداں میں ہیں بندگان خدا

اب ان کے چھڑانیکو جاتا ہوں میں — بفتح و ظفر یاں پھر آتا ہوں میں — غرض ہو کے رخصت سوئے ہفتخواں — روانہ ہوا رستم پہلواں

نہ ساتھ اپنے کوئی لیا زینہار — فقط رخش تھا اور وہ شہسوار

## داستان رفتن رستم براہ بلائی ہفتخوان برائے رہائی کیکاوس بطرف شہر مازندران و احوال منزل اول

ہوا گام فرسا بیابان میں — سر شام پہونچا نیستان میں — کیا صید اک گورخر کو وہاں شتاب — لگا کر دیا اوسنے کہائے کباب

دیا چھوڑ صحرا میں پھر رخش کو — گیا خواب میں وہ یل نامجو — نمایاں ہوا ایک شیر ژیاں — طرف رخش کے دوڑ آیا دواں

تگاور سو جنگ مائل ہوا — ہژبر دمان کے مقابل ہوا — اوٹھا شیر کے سر پہ مارے دو دست — چبا کر کیا اوسکو دانتوں سے پست

پھر آخر ہوا شیر جنگی زبوں — رواں اوسکے تن سے ہوا جوئے خوں — ہوا جبکہ بیدار وہ شیر نر — تو حیراں نہایت ہوا دیکھکر

کہا رخش سے ہوکے پھر خشمناک — کہ تجھکو اگر شیر کرتا ہلاک — تو لے کون چلتا سلاح و سلب — بڑا ہی کیا تہا یہ تو نے غضب

اگر پھر بلا ہو کوئی آشکار — تو ہونا مقابل نہ تو زینہار — تو بیدار و ہشیار کرنا مجھے — شتابی خبردار کرنا مجھے

## احوال منزل دوم و ماجرائے ہلاک نمودن اژدہا بتائید ایزد تعالیٰ

ہوا مہر رخشندہ جب جلوہ گر — تو رستم روانہ ہوا پیشتر — نظر چاہ و چشمہ نہ آیا کہیں — ہوا تشنہ پانی نپایا کہیں

خدا سے تہمتن نے کی التجا — کہ مت رکھ تو بندہ پہ سختی روا — نمایاں ہوا ایک آہو وہاں — کہ آیا تہمتن کے آگے دواں

پھر آہستہ کرنے لگا وہ خرام — تو یہ سمجھا وہ رستم تشنہ کام — کہ بیشک ہے چشمہ اسی کے مقام — یہ دیکھا اوسکے دلکو پھر آیا قرار

ہوا پھر وہ دنبال آہو رواں — تو پہونچا سر چشمہ وہ پہلواں — سپاس خداوند لایا بجا — اوتر رخش سے اوسنے پانی پیا

کیا گورخر تیر سے پھر شکار — اور آتش بھی کی سنگ سے آشکار — تناول کئے بس بنا کر کباب — ہوا بس وہیں گرم آرام خواب

گئی جب گذر نصف شب تب وہاں — ہوا ظاہر اک اژدہا ناگہاں — کہ ہشتاد گز وہ درازی میں تہا — غضبناک تھا قہر تھا وہ بلا

ہوا رخش گرم خروش و فغاں — کہ بیدار ہو خواب سے پہلواں — ہوا تو وہ بیدار پر اژدہا — نہاں وہ وہیں زیر زمیں ہو گیا

خفا رخش سے ہو کے بولا وہ یوں — کہ ناحق کیا مجھکو بیدار کیوں — یہ کہکر تہمتن تو پھر سو گیا — پھر اسنے میں نکلا وہیں اژدہا

کیا رخش نے پھر جو دیکھا اوسکو شور — تو جاگا وہیں رستم پیل زور — ولے پھر وہیں اژدہائے پلید — بزیر زمیں ہو گیا ناپدید

نہ آیا نظر کچھ جب اوسے سبب — کیا رخش پر اوسنے خشم و غضب — وہ بولا دوبارہ جگایا مجھے — خوش آیا نہ آرام میرا تجھے

اگر پھر ہوئی تجھسے ایسی خطا — تو سر تن سے تیرا کرونگا جدا — پیادہ سوئے شہر مازندراں — رواں لیکے ہوں تیغ و گرز گراں

گیا خواب میں جب یل ارجمند ۔ تو نکلا وہیں اژدہائے بلند
ہوا پاس رستم کے استادہ رخش ۔ ہوا جانفشانی کو آمادہ رخش

جدہر آوے تھا اژدہائے سیاہ ۔ ادہر رخش ہوتا تھا بس سد راہ
وہ جب آگیا متصل ناگہاں ۔ ہوا تب خروشاں وہ حملہ کناں

پھر اتنے میں بیدار رستم ہوا ۔ وہیں گرم پیکار رستم ہوا
تہمتن نے پھر کھینچکر ایک تیغ ۔ دلیری سے ماری وہیں بیدریغ

ولیکن نہ ہرگز ہوئی کارگر ۔ قوی اژدہا کی تھی ازبسکہ پشت پر
یہ چاہا کرے زخم دیگر بپا ۔ کہ تا ہو دوبارہ تن اژدہا

کہ اتنے میں آیا سوئے پہلواں ۔ دہن کرکے وا اژدہے نے دہاں
دم اژدہا کم نہ آتش سے تھا ۔ وہ ناچار سوئے غضب ہٹ گیا

جو دیکھا کہ رستم پہ ہے وقت تنگ ۔ کیا کام کیا رخش نے بیدرنگ
کہ دانتوں سے پکڑا اوسے دوڑ کر ۔ پھر اوس اژدہے نے اوٹھایا نہ سر

تہمتن نے اک تیغ ماری میاں ۔ ہوئی خوں سے اوسکے رنگیں میاں
ہوا کشتہ جب اژدہائے دماں ۔ تو کرنے لگا شکر حق پہلواں

## بیان احوال منزل سوم راہ ہفتخوان طے کرنا تن بتائید پروردگار جہان

روانہ ہوا واں سے پھر صبحگاہ ۔ دراز آئی اوسکو درپیش راہ
سر شام پہونچا وہ اک چشمہ پر ۔ کہ سبزہ بھی تھا خوب واں تا نظر

ہوا جبکہ رستم سکونت گزیں ۔ تب آئی وہاں ایک زن نازنیں
صراحی مے ہاتھ میں اوسکے تھی ۔ نہ تنہا صراحی کہ طنبور بھی

بہت خوب تھا اوسکے بر میں لباس ۔ غرض بیٹھی آکر وہ رستم کے پاس
تہمتن نے اوسکو بغل میں لیا ۔ اور اک جام مے اوسنے لیکر پیا

پھر احوال رستم نے پوچھا تمام ۔ لگی کہنے تب یوں بت لالہ فام
کہ ہوں میں زن صالح و حق پرست ۔ مجھے وہ خداوند بالا و پست

بیاباں میں رہتی ہوں نقل و مے ۔ جو کچھ چاہئے یاں سو موجود ہے
ترنم سرا پھر ہوئی نازنیں ۔ ہوا اسکے رستم مسرت قریں

یہانتک وہ محظوظ و خرم ہوا ۔ کہ پھر نغمہ سنج آپ رستم ہوا
نجانا کہ یہ زن ہے اک سحرکار ۔ ہوا راز پنہاں نہ کچھ آشکار

ہوئی وہ بھی متفسر حال جب ۔ زباں پہ وہ لایا وہیں حمد رب
سنا جبکہ نام جہاں آفریں ۔ ہوا تیرہ رنگ رخ نازنیں

تہمتن پہ تب یہ ہوا آشکار ۔ کہ ہے ساحرہ یا کوئی دیوسار
گیا اوسکو وونہیں اسیر کمند ۔ غضبناک ہو پھر یل ارجمند

یہ بولا کہ تو کون ہے سچ بتا ۔ زن ساحرہ ہوں یہ اوسنے کہا
قلم تیغ سے کرکے پھر اوسکا سر ۔ گیا خواب میں وہ یل نامور

## بیان احوال منزل چہارم راہ ہفتخوان

جو واں سے ہوا صبحدم رہ نورد ۔ تو پہونچا عجب دشت میں شیرمرد
کہ ہوتا تھا خورشید کم جلوہ گر ۔ اندھیرا سے تھا واں بہت بیشتر

وہ طے کرگیا راہ تاریک کو ۔ سر چشمہ پہونچا یل نامجو
گیا خواب میں وقت شب پہلواں ۔ تب آیا وہاں دشتباں ناگہاں

جڑی ایک چوٹ آنکر پانوں کی ۔ ہوا اوسدم ہی بیدار وہ نامور
لگا کہنے رستم سے وہ دشتباں ۔ کہ اولاد گرد دلاور جہاں

یہاں کا ہے حاکم بڑا ہی دلیر ۔ کہ جسکے مقابل ہو نرہ شیر
تصرف میں ہے چند فرسنگ زمیں ۔ پرندہ ولیکا بھی یاں گذرا نہیں

تو ہو جان سے سیر آیا مگر ۔ گریزندہ ہو یاں سے اب زودتر
وگرنہ جو اولاد آجائیگا ۔ تو پھر ہاتھ جانے نہیں پائیگا

مجھے تجھ پہ آتا ہے رحم ای جواں
کہ ضایع کہیں تو نہ دیوے جاں

یہ سنکر تہمتن نے ہو خشمگیں
پکڑ کان اوسکے اوکھاڑے وہیں

طمانچہ جو مارا منہ پہ پھر اسقدر
کہ بیٹھی دو دندان جھڑ کے سر بسر

گیا دشتباں پاس اولاد کے
کیا حال سے جا کے واقف اوسے

وہ مشغول صید افگنی تھا کہیں
یہ سنکر سپہ لیکے آیا وہیں

اوسے دیکھکر رخش پر سوار
مقابل ہوا رستم نامدار

یہ اولاد رستم سے کہنے لگا
مجھے تک بتا نام تیرا ہے کیا

کہ لے نام ہارا نجاوے بیاں
یہ گفتار سنکر یل نوجواں

لگا کہنے یوں نام میرا ہے ابر
قوی زور رہوں مثل پیل و ہژبر

دلیر و دلاور زہرہ وہی آب ہو
سنیں گر کہیں وہ مرے نام کو

پھر اولاد بولا بتا یہ مجھے
کہ آیا ہے تو کونسی راہ سے

یہ بولا وہیں رستم نامور
رہ ہفتخواں سے ہوں آیا ادھر

بہ نیروے بازو و فضل خدا
سہ منزل میں کیں فتح ہر سو بلا

چہارم یہ منزل جو درپیش ہے
تو تو سد رہ اے بد اندیش ہے

ترے تن سے ابھی سب جدا سر کروں
نہ تیغ یکدست لشکر کروں

سنا جبکہ اولاد نے یہ کلام
تو بس اوڑ گئے ہوش اوسکے تمام

کیا خوف و دہشت نے دل پر اثر
نہ ہرگز ٹہرا آپ پھر پیشتر

سواروں سے بولا کہ یکبارگی
کرو حملہ دوڑا کے اب بارگی

وہ جنگ آوراں کھینچکر تیغ کیں
سوے رستم گرد آئے وہیں

کوئی پہلواں پیشتر سب سے تھا
اوسے پہلے رستم نے کشتہ کیا

لگا قتل کرنے جب ور اس پہر
نہ آیا کوئی پہلواں پاس پھر

سپاہ مخالف گریزاں ہوئی
بیاباں میں یکسر پریشاں ہوئی

پھر اولاد واں سے فراری ہوا
وہیں دشت پیمائے خواری ہوا

گیا پھر نہ آرام رستم نے واں
ہوا اوسکے دنبال وہ ہمعناں

وہ جاتا تھا گاہی ادھر گہ اودہر
غرض مثل روباہ تھا حیلہ گر

ہوا گرچہ عاجز یل نامدار
ولیکن نہ چھوڑا اوسے زینہار

پہونچ اوسکے نزدیک ڈالی کمند
لیا کھینچ اولاد کو کر کے بند

اوسے بند کر وہ پھر اٹھسوار
پھر اک چشمہ کے پاس پکڑا قرار

شکنجہ سے دیا باندھ اولاد کو
کہ دیو سفید اور کاؤس شاہ

ہوا استراحت کناں نامجو
ہوئے تھے جو رزم آور و کینہ جو

## بیان احوال منزل پنجم راہ ہفتخوان

وہ احوال کر تو مفصل بیاں
کہی اوسنے القصہ سب داستاں

ہوئی صبح تابندہ عیب شکار
تو بولا یہ اولاد سے نامدار

پھر رستم نے چاہا وہیں بے دریغ
کہ اولاد کو کھینچئے زیر تیغ

بصد عجز اوسنے کیا یہ بیاں
کہ مت قتل کر مجھکو اے پہلواں

کروں میں شب و روز فرمانبری
کروں راہ تن خدمت چاکری

لگا کہنے رستم کہ کاؤس شاہ
مقید جہاں ہے بحال تباہ

وہاں تک اگر لیچلے تو مجھے
تو کشتہ کروں میں نہ ہرگز تجھے

بتا دے تو گر جائے دیو سفید
تو بر آئے تیری بھی دل کی امید

پذیرا کیا اوسنے اس بات کو
یہ ظاہر کیا پھر کہ اے نامجو

مکاں ایک ہے درمیاں دو کوہ
وہاں شاہ کاؤس گردوں شکوہ

گرفتار ہے اور سر کوہسار
نگہباں ہیں دیو بارہ ہزار

دیا جبکہ زنداں کا اوسنے نشاں
تب اوس پر تہمتن ہوا مہرباں

معاً وہیں اولاد کو پھر کیا
لئے قول اور عہد و پیماں کیا

کہا یوں کہ اب رہنمائی تو کر
مراعات تجھپر کروں بیشتر

وہ بولا کہ نزدیک ہے وہ مکاں
جہاں قید ہے بادشاہ جہاں

وہی شہر مازندراں کی ہے راہ
کہ ہے دیو زادوں کی آرامگاہ

اور اک دشت پر ہول ہے درمیاں
کہ سنگ گراں سنگ ہی ہے جہاں

سوا اوسکے اے پہلوان جہاں
ہزار و دو صد فیل جنگی ہیں واں

سراپا وہ ہے سنگ و آہن اگر
گذر اوس مکاں سے ہے دشوار تر

یہ گفتار سنکر ہوا خندہ زن
لگا کہنے اولاد سے پیلتن

که هو راهبر تو اگر وان تلک
تو وان دیکهنا پهر که زیر فلک
کروں ہوں میں کس طرح سے کو ہلاک
ملا تا ہوں کیونکر تہ خون و خاک

ہوا ساتھ اولاد کے پھر رواں
یل پیلتن رستم پہلواں
جہاں تک تعلق تہا اولاد کا
مقابل نہ پھر آئی کوئی بلا

غرض اک شب روز وہ نیکمرد
ہوا دشت میں بیخطر رہ نورد
کہیں نصف شب قلعہ کوہ پہ
تہمتن کو ناگاہ آیا نظر

کہ آتش ہی افروختہ جابجا
جو پوچھا تو اولاد نے یوں کہا
کہ دروازہ شہر مازندراں
یہی ہے کہ آتش ہے روشن چہل

وہ دیو سفید اور بھی دیو سب
سکونت گزیں ہیں یہاں روز و شب
فروزندہ ہر دیو نے آگ کی
کہ دستور اونکا ہی ہر شب یہی

یہ سنکر ہوا وہ ستم قریں
ہوا دشت میں وہ سکونت گزیں
کہا اپتے ہے شہر نزدیک تر
رواں یاں سے ہونگی وقت سحر

درخت ایک تہا اوس سے اولاد کو
دیا باندھ اور سو رہا نامجو
ہم اگرچہ تہا عہد اور اختلاط
ولے راہ میں شرط تہی احتیاط

## بیان احوال پر اختلال منزل ششم راہ ہفت خوان

دم صبح اولاد کو ساتھ لے
روانہ ہوا رستم اوس دشت سے
ولے تھی کمند اوسکی گردن میں بند
وہ رہبر تہا پیش یل ارجمند

یہ اولاد بولا کہ اے نامجو
یہ منزل ہے پر خوف و بیم و خطر
نگہبان ہیں ارزنگ و بید اژدرنگ
نہیں جنسے انسان کو تاب جنگ

نہ اندیشہ رستم نے ہرگز کیا
جہاں دیو ارزنگ تہا واں گیا
دلیرانہ جاکر کیا جب غریو
تو خیمہ سے نکلا وہ ارزنگ دیو

تہمتن کے مارے کمر میں جو دست
کہ تا پہلواں کو کرے وہ شکست
تہمتن نے ہاتھ اوسکی کتف پر
پکڑ کر دو دستی ہاتھ سے اوسکا سر

اوسے خاک پر پھر فگندہ کیا
سر دیو ناپاک کندہ کیا
جہاں اور دیو ونکی تھی انجمن
دیا پھینک انسے سر اہرمن

ہوئے پھر گریزندہ سب دیوزاد
ہوا اونسے رستم رواں شاد شاد
سر کوہ جب تہمتن رکھا قدم
وہاں پر توقف کیا ایک دم

روانہ ہوا پھر یل ارجمند
غرض کر سکے طے رہ پست و بلند
جہاں شاہ ایران گرفتار تہا
وہاں ساتھ اولاد کے وہ گیا

مع کل وہاں خواب غفلت میں تہے
لشکر سلطان ہوا گرد سے
شہنشہ نے پوچھا جو احوال او
تو رستم نے یکسر کہا پیش شاہ

گرفتار زنجیر کا بس تہا
تہمتن نے اوسدم ارادہ کیا
کہ یکدست تو دیو وہ بند گراں
کہ اتنے میں جا پہنچے واں پاسباں

لیا گھیر رستم کو بس آن کر
ولے پہلواں کو نہ تہا کچھ خطر
جو سردار تہا قوم کا بند دیو
مقابل ہوا دو میں کر کے غریو

وہ بولا کہ میں نے بفضل خدا
کیا تن سے ارژنگ کا سر جدا
خدا نے دیا مقتدر مجکو زور
کہ دیوؤں کو سمجھوں ہوں مانند مور

مرے ہاتھ سے مرگ دیو سفید
میں آیا ہی کرنے دلمیں امید
کروں قتل اوس دیو ناپاک کو
نہ جان اپنی دے ہوکے تو رزمجو

اطاعت مری کر تو اب اختیار
کہ ہر خاص بہتر نہیں تیہار
اگر جنگ کی دلمیں کچھ ہو ہوس
تو سر تیرا اور تیغ بران ہے بس

ہوا دیو فرمانبر اوسکا جو ہیں
کہ پیدا ہوئی ہیبت تیغ کیں
کہا اوس دیوان ناپاک کو
کہ مت آ یہ پیش یل نامجو

گرفتار تہے جتنے ایرانیاں
اونہیں لاکے حاضر کیا پھر وہاں
لگا کہنے رستم سے پھر اہرمن
کہ دیو سفید اے یل پیلتن

ہوا کشتہ گر ہاتھ سے تیرے واں
تو فرماں بری ہم کریں بیگماں
تہمتن رواں اوس مکاں سے ہوا
اور اک دیو ساتھ اوسکے وانسے ہوا

| | | | |
|---|---|---|---|
| بیاباں میں تھا وقت شب سیر | وہ اولاد اور دیو تھا راہبر | پڑا ایک لشکر نظر دور سے | کہ افزوں ملخ سے تھا اور مور سے |
| یہ اولاد سے پوچھنے وہ لگا | کہ یہ فوج کسکی ہے مجھکو بتا | وہ بولا کہ ہے فوج دیو سپید | ستائی سوا اوسکے اور کی نوید |
| کہ نکلے ہے جب چرخ پر آفتاب | ہر اک دیو ہوتا ہے پھر گرم خواب | اگر اسوقت تو اوس سے ہو کینہ خواہ | تو پھر ہو مظفر بفضل اله |
| ہوئی بات اولاد کی دلپذیر | | | ہوا رات کو رستم آرام گیر |

## احوال منزل ہفتم وکشتہ شدن دیو سپید

| | | | |
|---|---|---|---|
| سحر جبکہ خورشید تاباں ہوا | یل پیلتن تب شتاباں ہوا | جہاں لشکر دیو تھا واں گیا | کوئی خواب میں کوئی بیدار تھا |
| تہمتن کمر سے وہیں کھینچ تیغ | لگا قتل کرنے اونہیں بیدریغ | ہوئے پھر خبردار یکدست دیو | گیا گرد رستم بھی کرکے غریو |
| چپ و راست تھا تیغزن پہلواں | جو آیا مقابل ہوا کشتہ واں | رہی جب نہ زنہار تاب ستیز | تو لی واں سے دیووں نے راہ گریز |
| پھر آیا وہ یل بادل پر امید | سوئے خانہ وجائے دیو سپید | پر از جادواں تھا وہ یکسر مکاں | نہ تھا نام کو روشنی کا نشاں |
| وہی دیو رہبر ہوا رہنما | یل پیلتن کو وہاں لے گیا | کوئی غار تاریک تر تھا وہاں | کہ دیو سپید لعین تھا جہاں |



| | | | |
|---|---|---|---|
| نکل غار سے وہ مقابل ہوا | سپہ رستم گرد مایل ہوا | اوسے دیکھ رستم ہوا خوفناک | پنہ لیگیا سوئے یزداں پاک |
| دلیری سے پھر لیکے نام خدا | کیا زخم شمشیر اوسپر رہا | ہوئی خستہ اوس زخم سے ران دیو | ولے دفعتہ گر اوسنے کرکے غریو |

بغل میں لیا اپنی رستم کو داب
لگا زور کرنے وہ خانہ خراب

ادہر لیوں کے تہا ایل نامجو
کہ اب دیکھیئے جانبری کیونکر ہو

غرض بعد گر خوب کشتی ہوئی
ادہر اور ادہر سے درشتی ہوئی

زمین پر لگا یک پڑی جو نظر
تو دیکھی زمیں خوف سے رستم نے تر

اوٹھایا پکڑ کر کمر دیو کو
دیا پہر پٹک خاک پر دیو کو

شکم کی جو رستم نے پہر سو غار
تو کشتہ وہاں آ کے دیوان بسیار

کہ با جان دیو سپید لعین
ہر اک کی تہی دل بستہ جان حزیں

یہ کہکر کہا پہر کہ اے نامدار
کچھ انعام کا ہوں میں امیدوار

پہر اولاد کو وہ جگر دیو کا
یل پیلتن نے حوالے کیا

دیا مژدہ فتح جب شاہ کو
تو شادان ہوا خسرو نامجو

جواب اپنے بھی اوسدم کیا خوب زور
دلیرانہ باہم ہوا خوب زور

کہے تہا ادہر دل میں دیو سپید
کہ ہو جان سے آج میں ناامید

بہم ہو گئے عاقبت پہر جدا
جدا ہو گئے اکدم توقف کیا

یقین یہ ہوا زخم کاری لگا
ہوا دل قوی رستم گرد کا

کیا دوں ہی خنجر سے اوسکو ہلاک
نکالا جگر دل کیا اوسکا چاک

یہ پوچہا نہیں قتل کسنے کیا
جواب اوسکو اولاد نے یہ دیا

ہوا کشتہ جب وہ تو سب ڈر گئے
جہنم میں ساتھ اوسکے یکسر گئے

تہمتن یہ بولا کہ اے جوان
کروں حاکم شہر مازندران

تہمتن وہاں سے پہرا شاد شاد
گیا پیش کاؤس فرخ نہاد

لگا کہنے پہر شاہ با داد و دین
کہ اے پہلوان آفریں آفریں

## داستان برتخت نشستن کیکاؤس شاہ مازندران و نامہ نوشتن بشاہ جادوان

جو سردار دیوؤں کا تہا بید نام
ہوا وہ مطیع شہ ذو الکرام

وہ گودرز و گستہم و طوس و گیو
وہ گرگین و بہرام اور خیل دیو

یل نامور رستم پہلوان
سر کرسی زر تہا جادہ کناں

رہا سات دن تک جشن و طرب
رہی روز و شب مائل عیش سب

فرستادہ کا نام فرہاد تہا
غرض نامہ شاہ وہ لیگیا

شہ جادوان نے پڑہا کر کے وا
لکہا تہا کہ اک گرد زور آزما

دلیر و جوانمرد رستم ہے نام
ہنر بر افگنی ہے سدا اوسکا کام

ہوئے ساتھ رستم کے جب گرم جنگ
تو وہ دونوں کشتہ ہوئے بید و بنگ

ہمیں ملک اپنا حوالے تو کر
تجہے خواہش خیر ہے کچہہ اگر

یہ مضمون پڑہا جب تو ہو کر خفا
شہ جادوان نے یہ پاسخ دیا

ہزاروں ہیں یاں دیو پیکار جو
قوی بازو و کینہ ور تند خو

تو نادان ہے اک رستم گرد پر
یہاں ہیں ہزاروں ہی نامور

ترے ساتھ میں نے بہرا کیا
کہ زندان میں تجہکو زندہ رکہا

وہ لایا وہاں ایک دیگ زر
ہوا اوسپہ کاؤس کے جلوہ گر

ہوئے ایستادہ وہ دیو سب
کمر بستہ چوں بندگاں باادب

سر نو ہوئی محفل انبساط
مہیا ہوا ساز و برگ نشاط

سو شاہ مازندران بعد ازاں
کیا شاہ نے ایک نامہ رواں

دیا شاہ مازندران کو شتاب
کہا یوں کہ لکہد بہیجے اسکا جواب

رواں ہو کے ایراں سے آیا یہاں
قوی زور ہے مثل شیر ژیاں

وہ دیو سفید اور ارژنگ دیو
جہاں نہیں تہا قوت کا جسکی غریو

کہاں ہے تجہے رزم کی اوس کی تاب
تو حاضر ہو یاں آن کر اب شتاب

ترے حق میں بہتر یہی بر تری
دگرنہ ہو دشوار پہر جانبری

کہ دیو سفید اور ارژنگ اگر
ہوئے کشتہ تو یاں ہوا کیا خطر

سدا اوسکے ہیں پاس سیر گہا
ہزار و دو صد پیل جنگ آزما

ارادہ کروں گر تو فرصت نہ دوں
بس اکدم میں تسخیر ایراں کروں

رہائی تری ہو گئی ناگہاں
غنیمت سمجہہ اسکو اب بیگماں

تو جا خیر سے سوئے ایران میں
فرستادہ لیکر جواب پیام
پڑا فکر میں شاہ فرخندہ جو
یہ سنکر ہوا خرم و شاد شاہ
لکھا یوں کہ بیہودہ گوئی تو چھوڑ
سمجھ گر تو ہے عاقل و پیش بیں
وگرنہ تجھے خوب پہنچے زیاں
حضور سپہدار مازندراں
قد و جسم ہے مثل پیل بلند
شہ جادواں نے وہیں پیشوا
اوسے دیکھے جولاں طرح تیرہ سے
اشارہ دمیں کہنے لگے سب بہم
تہمتن نے کیا خوب پنجہ کیا
وہ بیتاب و پیچیدہ ہوا اسقدر
کلاہور اک گرد پر زور تھا
کلاہور آیا غضبناک ہو
مقابل وہیں پھر تہمتن ہوا
حضور خداوند آیا وہ مرد
کہا یہ کہ بہتر نہیں کارزار
کیا پھر طلب رستم گرد کو
یہ سنکر دیا اوسنے پاسخ وہیں
تہمتن یہ بولا کہ لکھئے جواب
ہمارا تو ہو بلکہ فرماں پذیر
تو باہر نہ اندازہ سے دہر قدم
نہ برباد کر اپنا وہ سیم و تخت

نہ پھر گرد کے ساتھ ہو گرم کیں
پھر آیا حضور شہ ذو الکرام
لگا کہنے تب رستم نامجو
ہوا مند سے غم کے آزاد شاہ
ہماری اطاعت سے منہ اب نہ موڑ
کہ پرخاش تمہارا بہتر نہیں
رہے پھر نہ تو اور مازندراں
کیا جا کے یوں مرزبان نے بیاں
رکھی ہے وہ پاس اپنے تیغ و کمند
روانہ ہوئے گرد زور آزما
جو نزدیک پہونچا تو چھوڑا اوسے
کہ دکھلا دیں کچھ زور اپنا بھی ہم
کہ ہم پنجہ کا دست رنجہ کیا
کہ بس گر پڑا اسپ سے خاک پہ
اوسے شاہ مازندراں نے کہا
لگا کہنے یوں رستم گرد کو
کلاہور سے پنجہ افگن ہوا
پراگندہ خاطر گرفتار درد
رہ آشتی اب تو کر اختیار
گیا جب حضور اوسکے وہ نامجو
کہ رستم کا ہوں جا کر مسرپی
لکھا پاسخ نامہ اوسنے شتاب
کہ قائم رہے ملک تیرا یہ
نہ پھر اپنی جاں پر وبال کہ رستم
روانہ ہوا لیکے وہ خوشنود سخت

کروں گا تجھے قید گر اب بھی بار
سنا اور دیکھا تھا جو کچھ وہاں
تجھے نامہ لکھ بھیجے ایلچی بار
تہمتن کی تعریف کرنے لگا
نہیں تیرے لشکر سے ڈرتے ہیں ہم
اگر آکے حاضر ہو یاں کہیا
ہوئی پھر کاؤس جب تا مہ
کہ آیا ہے پھر لے شہ نامور
قوی ہیکل اک اسپ سے بیزار
ملی ہیلتن نے اونہیں دیکھکر
بہت گرد اوسکے تلے دب گئے
کیا ایک نے اپنا پنجہ دراز
جدا ہو گئیں اوسکی رگہائے دست
خبر سنکے یہ شاہ مازندراں
کہ تو بھی اوسے زخمی و خستہ کر
ذرا مجھسے ہم پنجہ ہو اے جواں
اوسنے بھی کیا ایکدم میں لہو
دکھایا اوسے دست آویختہ
کلاہور نے جب کیا یہ بیاں
لگا کہنے پھر شاہ مازندراں
یہ کہکر وہ نامہ حوالے کیا
کہ یاں تجھسے ہی دعوی ہمسری
بزرگوں نے تیرے بچایا کبھو
تہمتن نے یوں تب رخصت کیا
حضور شہنشاہ کاؤس جب

تو جیتا تجھے چھوڑوں گا پھر زینہار
کیا پیش کاؤس یکسر بیاں
کہ تا جاؤں میں اں فرستادہ ہوا
پھر اوسنے رقم وہ نامہ لکھا
تجھے پھر خبردار کرتے ہیں ہم
ترا ملک تجھپر رہے برقرار
رواں تب ہوا رستم نامور
فرستادہ اور ایک با کر و فر
عجب شان و شوکت کا ہی وہ جواں
اوکھاڑا وہاں ایک تناور شجر
یہ دیکھا تو حیرت میں پھر سب گئے
ہوا خندہ زن رستم سرفراز
ہوا مرد زور آزما وہیں پست
یہ سمجھا کہ رستم یہی ہے جواں
دل اور پنجہ کو اوسکے شکستہ کر
کہ دیکھوں ترا ایسی بہی زور تو ال
کیا اوسکے سر پنجہ کو غرق خوں
کہ رگ اور ناخن تھے سب ریختہ
ہوا پر غضب شاہ مازندراں
کہ تو ہے مگر رستم پہلواں
وہ پڑھکر ہوا پھر نہایت خفا
نہو جیسے جو لائے فرمانبری
کہ تا لیکے مازندراں لاویں وہ
کہ کاؤس کی کر اطاعت شہا
وہ آیا تو بولا زرہ سے طرب

کہ اب کیجیے آراستہ ساز جنگ

# جنگ کاوس شاہ با والی مازندران

رواں ہو مجھے شوق سے بیدرنگ

## وکشتہ شدن شاہ مازندران از دست رستم وظفریاب شدن



ادھر سے جہاندار کشورستاں
کوئی دیو تھا جو وہاں بیدرنگ
شہ جادواں نے کہا فوج کو
ہوا ابق اور کوس کا یہ خروش
دو لشکر بہم حملہ آور ہوئے
ہوا روز روشن ستم درخشندہ جب

ادھر سے سپہدار مازندراں
ہوا آکے رستم سے جو پیش جنگ
کہ یکبارگی اب تو حملہ کرو
کہ یکسر پریشاں ہوا صبر و ہوش
ہزاروں تن الکدم میں بے سر ہوئے
یہ مانگی دعا شاہ ایراں نے تب

صف آرا ہوئے جا کے میداں میں
لگا جبکہ اک زخم نوک سناں
ہوا گرم ہنگامہ کشت و خوں
ہوا ابر ہو کر غبار زمیں
بشمشیر و گرز و سنان و خدنگ
کہ یارب مرے لشکریں ہو ظفر

ہوا حشر برپا پھر اک آن میں
رہی دیو کے پیر نہ قالب میں جاں
ہوئی خوں سے یکسر زمیں ارغواں
گیا تا سر سقف چرخ بریں
رہا گرم یکہفتہ بازار جنگ
نہ دن اور دیں دیدان سپاہ دگر

وہیں غیب سے پھر یہ آئی صدا
کہ ہو فتح تیری بفضل خدا
یہ سنکر شہنشاہ فرخ نہاد
گیا سوئے نادر دگہ شاد شاد

کیا حملہ آور مو ساری سپاہ
کرو فوج مازندراں کو تباہ
تہمتن سوئے شاہ مازندراں
شتاباں ہوا مثل پیل دماں

کھڑے اوسکے آگے تھی پیلان مست
کیا گرز سے اوسنے ہر اک کو پست
کشادہ ہوئی راہ جب سربسر
گیا راست تب رستم نامور

رہا ہاتھ سے گرز اوسدم ہوا
طلبگار نیزہ جو رستم ہوا
وہیں گیو نیزہ وہاں لیگیا
تہمتن کو جاکر حوالے کیا

پیل پیلتن لیکے اوس نیزے کو
شہ جادواں سے ہوا رزم جو
وہ قوت تھی جادو کی ہنگام جنگ
شہ جادواں بنگیا شکل سنگ

جو دیکھا وہ کوہ گراں سد راہ
تو حیراں رہا رستم کینہ خواہ
پہونچکر وہیں شاہ کاؤس کو
یہ بولا کہ اے شاہ فرخندہ خو

دو ساتھہ جب لیکے گرز گراں
ہوا رزم جو شاہ مازندراں
تو نیں سنے کیا زخم نیزہ رواں
اور اوسدم یہ دلمیں اپنے سمجھا

کہ اس زخم سے ہوکے بس غرق خوں
ہوا شاہ مازندراں سرنگوں
ولیکن یہ حایل ہوا ایک کوہ
جسے دیکھ حیراں ہے اک گروہ

لگا کہنے پھر بادشاہ جہاں
کہ جتنے ہیں ایران کے زور آوراں
اوٹھا لا دیا اوس کوہ کو زود تر
یہ سنکر وہ زور آوراں سربسر

لگے زور کرنے ولیکن وہ کوہ
ہلا بھی نہ اوسنے ہوئے سب ستوہ
پھر آخر کو وہ رستم پہلواں
اوٹھا لیچلا واں سے کوہ گراں

پس پشت تھے وہ دلیراں تمام
خوش و خرم آفرین خواں تمام
خوشی سے سر رستم نامدار
بہت گوہر و زر کیا واں نثار

غرض لاکے رکھا وہ کوہ گراں
کہ شاہنشہ نامور تھا جہاں
خروشاں ہو جوں شیر نر سوئے جنگ
تہمتن یہ بولا کہ ہاں بیدرنگ

نکل اے شہ جادواں سنگ سے
رہائی نہیں اب تری جنگ سے
وگرنہ ابھی لیکے تیغ و تبر
کروں ٹکڑے ٹکڑے اس کوہ کے زود تر

یہ آواز سنکر شہ جادواں
جو نکلا تو کاؤس شاہ جہاں
لگا کہنے کچھ اسمیں لاؤ نہ باک
ملاؤں اب اسکو تہ خون و خاک

وہیں کھینچکر پھر تہمتن نے تیغ
کیا پارہ پارہ اوسے بیدریغ
جو کشتہ ہوا شاہ مازندراں
ہزیمت پڑی فوج کے درمیاں

گریزاں ہوئے مردم و اہرمن
پریشاں ہوئے زیر چرخ کہن
بفیروزی و فتح شاہ جہاں
ہوا داخل شہر مازندراں

شہ جادواں کا جو تھا تختگاہ
ہوا جلوہ گاہ شہ دیں پناہ
ہوئے مردم شہر و دیوان تمام
پرستار شاہنشہ ذو الکرام

بہت ہاتھ آیا وہاں مال و گنج
ہوا اندر یکدست پھر دسترنج
سپاس و عنایات بلطف خدا
بہا مدار کاؤس لایا بجا

جب اوس فتح سے شاہ خورسند ہوا
سو بخشش و جود مایل ہوا
زر بے بہا خلعت پر گہر
زر و ملک و اسپان بازین و زر

کنیز و غلامان زرین لباس
بصد ہیبت و شفقت بیقیاس
تہمتن کو دیکر کیا سرفراز
ہوا پہلواں کا فزوں امتیاز

پھر اولاد کو با نشاط و طرب
حضور جہاندار کرکے طلب
کیا عرض رستم نے اے بادشاہ
یہ اولاد ہے بندۂ نیک خواہ

بہت اسنے کی خدمت چاکری
یہ ہے لایق عزت و برتری
حکومت یہاں کی اوسے دیجیے
جہانمیں سرافراز اب کیجیے

شہنشاہ نے خرم و شاد ہو
ز روئے عنایات اولاد کو
کیا حاکم شہر مازندراں
فزوں کی وہیں اوسکی توقیر و شاں

دو گستہم اور طوس عالی وقار
دہ گودرز اور گیو جنگی سوار
یہ جتنے تھے گردان جنگ آزما
زر و ملک اون کو عنایت کیا

## داستان لشکر کشی کردن کیکاؤس بر شاہ ہاماوران و ہزیمت

## خوردن شاہ ہاماوران و دادن دختر خود شاہ کیکاؤس را

تبائید اقبال و نیروی بخت
جو مازندراں کے لیا تاج و تخت
تو پھر سوئے ایران بفتح و ظفر
روانہ ہوا خسرو نامور

ہوئی ایک عالم کو یہ آگہی
کہ با شوکت و فر شاہنشہی
خدیو جہانگیر کاؤس کے
بلند اقتدار و زبردست ہے

کیا جسنے تسخیر مازندراں
ہوا خیل دیواں پہ اب حکمراں
ہوئے سرکشاں سب کے اندیشہ مند
مبادا کہ ناگاہ پہونچے گزند

بہت بادشاہاں گردن فراز
ہوئے گام فرسائے راہ نیاز
ہر اک نے زر و گوہر و طوق و تاج
حضور اوسکے بھیجا برسم خراج

اطاعت پہ جسنے نہ باندھی کمر
تو اوسکی ولایت کو سمجھا خطر
بہت کج سراں شہ نے سیدھے کیے
مکاں ملک توراں کے اکثر لیے

نہ لیکن ہوا شاہ ہاماوراں
مطیع شہنشاہ کشورستاں
نمایاں ہوئی اوس سے جب سرکشی
تو کی شاہ نے اوسپہ لشکر کشی

کیا اسقدر پہلوانوں نے تنگ
کہ ہرگز رہا پھر نہ یارائے جنگ
وہ رکھتا تھا اک دخت سودابہ نام
صنوبر قد و گلرخ و لالہ فام

جو ناچار اوسکا ہوا خواستگار
نہ انکار اوسنے کیا زینہار
بندھا عقد باہم برسم شہاں
ہوا شاہ کاؤس پھر مہرباں

رہا ملک ہاماوراں برقرار
مراعات کی اور بھی بیشمار
پیام سپہدار ہاماوراں
یہ آیا حضور شہ خسرواں

کہ تشریف اب قلعہ میں لائیے
یہاں تک قدم رنجہ فرمائیے
قبول اب مری میہمانی کرو
مرے حال پر مہربانی کرو

کیا شہ نے اقبال اسبات کو
ولیکن وہ دلدار فرخندہ خو
یہ بولی کہ اے خسرو نامدار
مرے باپ کا کچھ نہیں اعتبار

وہ کمبخت ظالم سیہ کار ہے
بڑا ہی دغاباز و مکار ہے
نہ جاؤ غرض قلعہ کے درمیاں
کہ ہرگز نہیں خوب جانا وہاں

## داستان مہمان نمودن شاہ ہاماوران کیکاؤس را و گرفتار نمودنش و خبر یافتن رستم و نامہ نوشتن آن بہ شاہ ہاماوران

ہوا جا کے مہمان شہ بدشعار
گئے ساتھ اوسکے کئی نامدار
وہاں سات دن رونق افزا رہا
نہ وسواس و اندیشہ ہرگز کیا

تمنائے سلطان ہاماوراں
بر آئی کہ آیا وہ شاہ جہاں
شب و روز خدمت میں حاضر رہا
جو کچھ شرط خدمت تھی لایا بجا

کموں کیا کہ خدمت سے خوشدل کیا
شہنشہ کو حیلے سے غافل کیا
کیا قید پھر شاہ کاؤس کو
کیا بند گودرز و طوس کو

ہوا جب گرفتار کاؤس شاہ
تو تباہی ہوئی سب کی ایران سپاہ
یہ لشکر سپہدار افراسیاب
سپہ لیکے توران سے پہونچا شتاب

تصرف کیا آکے ایران میں
کیا ملک تسخیر اک آن میں
بزرگان ایران نے پھر زینہار
اطاعت نہ کی ترک کی اختیار

گئے زابلستاں میں رستم کے پاس
شکستہ دل و پر غم و بے حواس
کیا جا کے احوال سارا بیاں
کرے تاکہ تدبیر کچھ پہلواں

سنا جبکہ رستم نے یہ ماجرا
تو دیں شاہ ہاماوراں کو لکھا
سنا ہو گا احوال مازندراں
کہ نیروے بازو سے میرے یہاں

ہوا شاہ مازندراں بھی ہلاک
ملے یہ سرکش بہم خون و خاک
نہیں کچھ یہ لازم کہ کاؤس کو
بااعزاز و اکرام یاں بھیجدو

| | | | |
|---|---|---|---|
| | پہنچوڑ بیگے ہاماوراں کا نشاں | دگر وہ سواران زابلستاں | |

## جواب نامہ نوشتن شاہ ہاماوران برستم و روانہ شدن رستم بہ ہاماوران و جنگ کردن و ظفریاب شدن کیکاؤس شاہ

لکھا اوسنے پاسخ کہ کاؤس کی ۔ نہایت ہے دشوار اب مخلصی
اگر تو بھی آویگا میدان میں ۔ تو ہوگا گرفتار اک آن میں

پڑھا جبکہ نامہ کا اوسنے جواب ۔ تو پھر زابلستان سے جوں موج آب
روانہ ہوا لشکر ہاماوراں ۔ یل پیلتن لیکے فوج گراں

مخالف نے پھر جمع لشکر کیا ۔ شہ مصر و بربر کو یاور کیا
غرض با سپاہ دگر ان ہر سہ شاہ ۔ تہمتن سے آکر ہوئے کینہ خواہ

کیا پہلواں نے مبارز طلب ۔ کہ جی چاہے جسکا مقابل ہو اب
ہوا ان میں ہر اک کے پیدا خطر ۔ کیا رزم سے اونکے سب نے حذر

ہوا شاہ ہاماوراں پر غضب ۔ لگے پہلواناں بھی ناچار سب
کیا قصد رستم نے پیکار کا ۔ دلے جبکہ رستم نے حملہ کیا

سراسیمہ دوں ہیں گریزاں ہوے ۔ یلان ہر سہ کشور ہراساں ہوے
پھر آیا نہ میدان میں اک سوار ۔ مقابل نہ کوئی ہوا از نہار

جو دیکھا کہ بیدل ہے سارا سپاہ ۔ تو غیرت سے پھر مصر و بربر کا شاہ
گئے سامنے پہلواں کے دلیر ۔ مقابل ہوا وہ بھی مانند شیر

ہوئے تارک سرور مصر با ۔ کیا گرز رستم نے خستہ دم ہا
بچاکر وہ ضرب اوسکی بھاگا وہیں ۔ دلے بخت بد سے تھا چارہ نہیں

تہمتن نے پھر اوسپہ ڈالی کمند ۔ ہوا الغرض وہ گرفتار بند
شتابی سے گرزیں سے اوسکو لیا ۔ اوسے مردمان کے حوالے کیا

سپہ لیکے پھر حملہ آور ہوا ۔ شتاباں سے کی فوج بربر ہوا
گریزاں سواران بربر ہوئے ۔ نہ یک لحظہ واں رزم آور ہوئے

تباہ و پراگندہ لشکر ہوا ۔ گرفتار پھر شاہ بربر ہوا
نہ تنہا ہوا شاہ بربر اسیر ۔ ہوئیں نامداراں سپہ دستگیر

تہمتن سے پھر شاہ ہاماوراں ۔ ہوا آرزومند امن و اماں
ہوئی شاہ کاؤس کی مخلصی ۔ چھٹے قید سے طوس و گودرز بھی

جہاندار کاؤس با کر و فر ۔ ہوا تخت شاہی پہ جلوہ گر
سپاہ و شہ کشور بعید آرزو ۔ ہوئی پھر سحاب بستہ نامجو

رواں ہوکے سوے ایراں ہوا بادشاہ ۔ زیادہ تھی حشمت کہ سب تھی سپاہ

## مراجعت فرمودن کیکاؤس شاہ بسمت ایران و بجنگ آمدن افراسیاب والی توران و ہزیمت یافتن او از دست رستم

جب آیا جہاندار عالی جناب ۔ سپہ لیکے پہنچا تب افراسیاب
صف جنگ آراستہ واں ہوئی ۔ جہاں میں قیامت نمایاں ہوئی

سپہدار توران نے پیروں کہا ۔ کہ اے پہلواناں جنگ آزما
پکڑ لاوے رستم کو گر کوئی مرد ۔ کرے قتل یا اوسکو وقت نبرد

کروں صاحب تاج و افسر اوسے ۔ سوا اوسکے دوں اپنی دختر اوسے
یہ سنکر گئی مرد میداں میں ۔ گئے ہو کے کشتہ اک آن میں

پھر آیا سوے رستم افراسیاب ۔ ولیکن نہ ہرگز ہوا کامیاب
یل پیلتن لیکے گرز گراں ۔ ہوا جبکہ میداں میں حملہ کناں

تو سالار توراں ہراساں ہوا ۔ سراسیمہ واں سے گریزاں ہوا
دلیروں نے پھر کھینچ کر تیغ تیز ۔ ہزاروں کئے قتل ترکان میں

ہوئے کشتہ تورانیاں تا تلک
کہ کشتوں کے پشتے ہوئے تا فلک

گیا سوئے توران پھر افراسیاب
ہوا شاہ کاوس کے فتحیاب

ہوا ملک ایران میں پھر بندوبست
ہوئے سرکشان جہاں خوب پست

ہوئے شہ کے محکوم دیو و پری
لگے کرنے جون بندگاں چاکری

مکاں پائے نادر بزیر فلک
بنائے بہت کوہ البرز تک

گروں اون مکانونکی تعریف کیا
کہ تھا ہر مکان در دیاقوت کا

سوا اُسکے ہر جا تھی شیشے لگے
جہاندار کاؤس کے حکم سے

غرض دیو فرمائش بادشاہ
سرانجام کرتے تھی شام و پگاہ

ولیکن تنگ آ گئے تھے تمام
وہ ناچار اس فکر میں تھے مدام

کہ شہ کو کسیطرح کیجے ہلاک
جہاں میں رہیں تاکہ بیخوف و باک

پھر ابلیس سے سنکے دژخیم دیو
گیا پس وہیں پیش گیہان خدیو

کیا عرض اے بادشاہ جہان
تو ہے خسرو خسروان جہاں

ولے حیف ہے یہ کہ راز فلک
نہیں تجھکو معلوم کچھ اب تلک

کواکب کی گردش کا بھی نہ نہاں
نہیں تجھپہ احوال کچھ آسماں کا

اگر تو ہو عازم سوئے آسماں
تو ظاہر ہو یکدست راز نہاں

سنی بات جب دیو گمراہ کی
تو گم ہو گئی عقل پھر شاہ کی

یہ کہنے لگا اوس سے پھر تاجور
کہ تو لیجلے گا مجھے چرخ پر

تو میں تجھکو انعام دوں بیشمار
زیادہ کروں عزت و افتخار

وہ بولا کہ تدبیر اوسکی کروں
سر چرخ پر آپ کو لیجلوں

## رفتن کاوس شاہ بسیر آسمان و افتادن بدشت چین و آوردن سواران در ایران و باز بر تخت نشستن

گیا پیش ابلیس دژخیم دیو
کہا یوں کہ راضی ہے گیہان خدیو

دلے اوسکی تدبیر فرمائیے
کہ گردوں پہ کسطرح لیجائیے

بتائی وہیں اوسنے تدبیر ایک
کہ نزدیک ابلیس کے تھی وہ نیک

گیا پھر حضور شہ نامدار
عقاب اوسنے جنگل سے منگوائے چار

کھلایا اونہیں گوشت شام و سحر
قوی زور اونکے ہوئے بال و پر

اونہیں ساتھ مردم کے خوگر کیا
کئی روز پھر اون کو فاقہ دیا

رکھی ران بزلا کے اک نیزہ پر
کیا ایک تیار پھر تخت زر

عقابوں کو باندھا تخت سے
کہا پھر یہ شاہ قوی بخت سے

کہ اب بیٹھئے آپ اس تخت پر
ہوا جلوہ گر خسرو نامور

مگر قصد یہ تھا سیر آسماں
کہ ہو بزم آور بہ تیر و کماں

اوڑے تخت کو لیکے چاروں عقاب
سوئے گوشت پرواز کی پھر شتاب

جہاں تک اونہیں زور پرواز تھا
ہوا اوج گیرا بروئے ہوا

نہ ہرگز رہی تاب پرواز جب
سر خاک پر گر پڑا تخت تب

گرا بیشہ چین میں وہ تاجدار
گزند اوسکو پہونچا نہ کچھ زینہار

کہ پکڑے ہوئے تھا قوی تخت کو
غرض دشت میں خسرو نامجو

چہل روز غمگیں و خستہ رہا
پراگندہ و دل شکستہ رہا

شب و روز روتا تھا وہ زار زار
خدا نے کیا رحم انجام کار

بشارت ہوئی غیب سے اونکو
کہ رکھ جمع خاطر تو اے نامجو

وزیروں نے القصہ کی جستجو
روانہ کئے دیو ہر چار سو

کہی آکے دیووں نے پھر یہ خبر
کہ ہے بیشہ چین میں وہ تاجور

روانہ ہوئے تب سران سپاہ
شہنشہ کو لائے سوئے تخت گاہ

ہوا جلوہ گر شاہ جب تخت پر
تو گودرز رستم نے واں آکر

ملامت بہت کی کہ افسوس ہائے
ہوئی یکقلم گم تری عقل و رائے

ستم ہے کہ ہر بار اے بادشاہ
تو دیتا ہے بدخواہ کو تختگاہ

بنا خوب کیا تجھسے کار زمین
کیا قصد تو نے جو چرخ برین

ہوا تو گرفتار خواری سہ بار
ولیکن نہ سمجھا ذرا زنہار

یہ سنکر شہنشہ پشیماں ہوا — خجالت سے سر در گریباں ہوا
لگا عذر کرنے وہ شاہ جہاں — کیا شغل داد و دہش بعد ازاں

کیا بسکہ عدل و کرم صبح و شام — شہنشہ سے راضی ہوئے خاص و عام
سر تاجداراں رہا گیہاں خدیو — پرستار تھے اوسکے افغان و دیو

جہاں میں کوئی شاہ گیتی پناہ — نہ ہرگز ہوا مثل کاؤس شاہ
ولے دہر میں اب جو ہوتا اگر — تو پھر پیش اکبر شہ نامور

کمر باندہنا جاودان بندہ وار — شب و روز ہوتا وہ خدمتگزار
الٰہی یہ شاہ خلائق پناہ — رہے اس جہاں میں بہ تیغ و سپاہ

سمند قلم کی میں پھیروں عناں — لکھوں آگے سہراب کی داستاں

## داستان تولد شدن سہراب از بطن تہمینہ دختر والی سمنگان

کہیں ایکدن جو بیل نامدار — گیا دشت میں جو برائے شکار
ہوا سیر اک گور کے کھا کباب — کیا پھر وہاں اوسنے آرام خواب

کسی سمت سے آگئے ناگہاں — سواران ترکان عیار واں
تو اتر سوئے رخش ڈالی کمند — کیا گردن رخش کو زیر بند

گئے جبکہ نزدیک اوس رخش کے — تو اوسنے لگد اور دندان سے
کئے چند کس کشتہ اک آن میں — رہائی ہوئی پھر نہ میدان میں

پکڑ لیگئے ترک اس سے اوسے — کیا جفت اک یادیاں اسپ سے
ہوا جبکہ بیدار وہ نامجو — نہ دیکھا کہیں دشت میں رخش کو

وہ لیتا ہوا پھر سراغ اسپ کا — پیادہ بسوئے سمنگان گیا
جو شاہ سمنگاں کو پہونچی خبر — کہ آیا یہاں رستم نامور

تو وہ بھی پیادہ گیا پیشوا — تہمتن سے جا کر یہ اوسنے کہا
ترے ہم ہیں فرمانبر و نیکخواہ — خدا ہے ہمارے سخن کا گواہ

ادہر اب قدم رنجہ کیونکر کیا — یہ رستم نے تندی سے پاسخ دیا
مرا رخش لائے ترے مرزباں — سراغ اسپ کا مجکو پہونچا یہاں

جہاں ہو وہاں سے بلا رخش کو — کہ آفت یہاں کوئی برپا نہو
وہ بولا کہ اتنا نہ گھبرائیے — نہ تندی کو اب کام فرمائیے

کرم کیجئے میرے ایواں پر اب — بسر کیجئے اب بعیش و طرب
رکھو جمع خاطر کہ رخش آئیگا — سحر آپکے پاس آجائیگا

یہ گفتار سنکر وہ شاداں ہوا — سمنگاں کے سلطان کا مہماں ہوا
مہیا کیا شہ نے چنگ و رباب — شراب مصفا و نقل و کباب

پس پردہ واں اسکو ناگہاں — نمایاں ہوئی اک بت بوستاں
سمنبر گل اندام و شمشاد قد — پری چہرہ مہ رو و خورشید خد

جو دیکھی وہ دلدار آئینہ رو — تو حیران رہا رستم نامجو
یہ پوچھا کہ تو کون ہے کیا ہے نام — لگی کہنے تب یوں بت لالہ فام

کہ شاہ سمنگاں کی دختر ہوں میں — پری چہرہ و ماہ پیکر ہوں میں
مرا نام تہمینہ ہے اے جواں — رہوں جلوہ پری مرداں سے نہاں

ولے تیری مدت سے دیوانہ ہوں — قرار و صبوری سے بیگانہ ہوں
ہوئی والہ سنکر تری خوبیاں — خدا سے کیا عہد میں نے کہاں

کسیکی نہوں جفت تیرے سوا — تمنائے دل تھی یہ صبح و مسا
تعین کئے میں نے یہ مرزباں — کہ لائیں ترے رخش کو وہ یہاں

بجا لائی میں شکر الطاف رب — کہ وارد ہوا اس محل میں تو اب
یہ سنکر ترے پاس آئی ہوں آن — کروں تا حقیقت مفصل بیان

غرض جبکہ خورشید ہو جلوہ گر — مرے باپ سے میری درخواست کر
وہ چاہے جو مجھسے زیادہ تجھے — کریگا نہ انکار اسبات سے

یہ سنکر وہ رخصت ہوئی دلستاں — ہوا خوش بہت رستم پہلواں
سحر ہو بد شاہ کو کر طلب — تہمتن نے بھیجا یہ پیغام تب

تو لاکر بجا شرط آئین دین — تہمتن کو دی شہ نے دختر وہیں
ہوا اوس سے ہمخواب یکشب جواں — ہوئی حاملہ وہ بت دلستاں

کوئی مہرہ سام و نریمان کا تھا
سو رستم نے اوسکے حوالہ کیا
کہا یوں کہ اے دلبر سیمبر
اگر تجھسے ہووے تولد پسر

تو یہ مہرہ اوسکے بازو سے باندھ
اگر ہووے دختر تو گیسو سے باندھ
بیان کیجیے کیا اثر مہرے کا
کہ ہو پاس جسکے بفضل خدا

تو اوسکے مقابل ہو پیل و شیر
وہ ہو مثل سام و نریمان دلیر
طلب رخش اپنا کیا بعد ازاں
سوار اوسپہ ہوکر ہوا ہیراں

جدائی سے تہمینہ گریاں ہوئی
بہت اوسکی خاطر پریشاں ہوئی
غرض نو مہینے گئے جب گذر
تو پیدا ہوا نازنیں سے پسر

جسیم و قوی پنجہ مانند سام
رکھا شاہ نے اوسکا سہراب نام
وہ یکتا ہے نظروں میں یکسالہ تھا
رخ خوب رنگ گل لالہ تھا

سہ سالہ ہوا جبکہ وہ شیر خوار
لگا پہرنے میدانمیں لیل و نہار
ہوا جبکہ دہ سالہ وہ سیمتن
لگے ڈرنے مردان شمشیر زن

تہمتن نے زابل سے تہمینہ کو
پسہ یاقوت بھیجے تھے اور لعل و در
طلب کی تھی یہ نازنیں سے خبر
کہ دختر تولد ہوئی یا پسر

ولیکن بت دلستان نے وہاں
لکھا تھا کہ پیدا ہوئی دخت یاں
غرض آکے تہمینہ سے ایک روز
لگا کہنے وہ کودک دلفروز

یہ ہر کوئی پوچھے ہے یاں صبح و شام
کہ تیرے پدر کا بھلا کیا ہے نام
کہوں کیا میں اونکو بتا دیں کیا
یہ سنکر پریچہرہ نے یوں کہا

ترا باپ ہے رستم پہلوان
یل پہلتن گرد کشورستان
دلیران و گردان روئے زمیں
کوئی زینہار اوسکے ہمسر نہیں

ہوئی بعد ازاں وہ بت مہ جمال
ثنا گوئے سام و نریمان و زال
سنا جبکہ سہراب نے یہ سخن
تو پہر یوں لگا کہنے اے سیمتن

کہ بھیجوں کسی کو حضور پدر
کہ پہونچائے دونوں طرف کی خبر
وہ بولی کہ اے پور فرخندہ فال
نہ لانا یہ زنہار دلمیں خیال

ترا نام سنکر جو رستم تجھے
بلا دے تو پہر رنج و غم ہے مجھے
سہا اوسکے وہ شاہ افراسیاب
کیا جسکو رستم نے اکثر خراب

رکھی ہے ترے باپ سے بغض و کیں
یقیں ہے کہ تجھکو وہ چھوڑے نہیں
غرض یہ ہی بہتر کہ تو زینہار
نکر باپ کے نام کو آشکار

ہوا اتنید وہ کودک ارجمند
وہ بولا نہیں بات یہ دلپسند
رکھوں میں نہ پوشیدہ نام پدر
نہیں مجھکو ہرگز کسی کا خطر

سواران ترکان و دہقان کار
فراہم کروں لشکر بیشمار
پہر اک دم میں یوں تخت کاؤس کا
مٹاؤں میں نام و نشان طوس کا

بٹھاؤں تہمتن کو میں تخت پر
کروں اوسکو ایران کا تاجور
کروں قصد پہر سوئے افراسیاب
سر تخت لیلی کا جاکر شتاب

جو رستم پدر ہے تو ہوں میں پسر
نہ دنیا میں کوئی رہے تاجور
پریچہرہ مانند ابر بہار
یہ گفتار سنکر ہوئی اشکبار

ہوا گرم سہراب بہر رقیباں
کیا اسپ اوسنے طلب بعد ازاں
دکھائے اوسے گلّے نے تمام
کہ جنمیں ہر اک اسپ تھا تیزگام

پسند اوسکو لیکن نہ آیا کوئی
سواری کے لائق نہ پایا کوئی
سر پشت ہاتھ اوسنے جسکے رکھا
شکم اوس ہی کا زمیں سے لگا

ہوا بچہ رخش جب روبرو
تو شاداں ہوا وہ یل نامجو
کہ وہ بادپا چست و شائستہ تھا
قوی تند و چالاک بایستہ تھا

سوار اوسپہ ہوکر یل شیرزاد
نہایت ہوا دلمیں وہ شاد

## روان شدن سہراب از توران بسمت ایران برائے جنگ کیکاؤس مع ہومان و بارمان و فتح کردن سپہدار ایران را

جو تو نے قصد ایران کیا
مہیا لڑائی کا ساماں کیا
زرہ پوش مردان جنگ آوران
فراہم کیا لشکر بیکران

لگا کہنے پھر یوں کہ اے بے عجم
کرو شاہ کاؤس سے چلکے رزم

ہوئے متفق اوسکے تورانیاں
لگے کرنے اغوا اوسے ہر زماں

یہ سنکر ہوا شاد افراسیاب
پھر اوسنے یہ پیغام بھیجا شتاب

کمر باندہ کر کینہ خواہی پہ چست
کیا قصد ایران جو تونے درست

روانہ کیا فوج کو پھر اودہر
کئے اوسمیں سرکردہ دو نامور

یہ افراسیاب اونسے کہنے لگا
کہ رکھیو ذرا دہیان اس بات کا

پدر سے پسر اور پسر سے پدر
ہنوز آشنا نہیں ہے ہمدگر

قوی زور سہراب ہے اور دلیر
یقین ہے کہ جب یہ تہمتن کو زیر

کسی حیلہ سے کیجیو تم ہلاک
اسے بہی ملانا تہ خون و خاک

نہ دشوار تسخیر ایران ہو پہر
ہلاک بد اندیش آساں ہو پہر

سپاہ گراں لیکے وہ نوجواں
ہوا سوئے اقلیم ایران رواں

اکیلا نکل وہ مقابل ہوا
سر جنگ سہراب مایل ہوا

یہ سہراب نے اوس سے پوچھا کہ ہاں
ترا نام کیا ہے بتا اے جواں

کروں سر کو اب تن سے تیرے جدا
یہ کہکر کیا زخم نیزہ رہا

دلیری سے سہراب نے پہلواں
رواں کرکے پہلو میں اوسکے سناں

وہاں ایک تہا گرد ہم پہلواں
اور اوسکی تہی اک دختر دلستاں

جہاں میں تہا گرد آفرید اوسکا نام
ہنر جنگ کے یاد اوسکو تمام

تو مانند مردان شمشیر زن
لباس نبرد اوسنے کر زیب تن

خروشاں ہوئی جبکہ وہ سوئے سیر
تو سہراب حیران ہوا دیکھکر

غرض سوئے سہراب وہ شیر زن
ہوئی جوں نگہ اپنی ناوک فگن

سناں سے اوٹھایا اوسے زین سے
سر خاک ٹپکا وہ کین سے

سوار اسپ پر ہوکے وہ دلربا
ہوئی مثل مردان نبرد آزما

اسیر کمند اوس پری کو کیا
سر زین سے پھر ہوئی وہ جدا

درخشاں ہوا جب رخ نہ جبیں
تو سہراب عاشق ہوا اوس زن

تو بولی کہ تجہے گنج و زر بیشمار
کر اس قید میں ہے مرا اختیار

سر تخت کاؤس رستم کو لیا
سپہدار اقلیم ایران کریں

کہ ہم جانفشانی کو حاضر ہیں سب
نچھاور کرینگے کاؤس کو زندہ اب

کہ بدخواہ میرا ہے کاؤس شاہ
یہ ہے آرزو اسکو کیجے تباہ

تو ہیں ہوں رفیق اب تمہارے جواں
کروں تیرے شامل سپاہ گراں

سنو نام کا اونکے مجہسے بیاں
کہ ہوماں تہا اک دوسرا بارماں

کہ سہراب رستم سے واقف نہ تہا
تہمتن نہ پہچانے سہراب کو

کرو جہد و کوشش یہ صبح و مسا
کہ سہراب و رستم ہوں جنگ آزما

بوقت وغا رستم نامجو
مگر ہو وے کشتہ تو سہراب کو

جو کشتہ ہوں یہ دونوں جنگی سوا
رہے پہر کسے طاقت کارزار

سو افوج کے اوسنے پیدا دو گنج
روانہ کیا پیش سہراب گنج

کوئی قلعہ تہا راہ میں سنگ راہ
ہجیر دلاور تہا واں قلعہ دار

مبارز کیا جبکہ اوسنے طلب
گیا سامنے اوسکے سہراب تب

دیا اوسنے پاسخ کہ ہوں میں ہجیر
قوی بازو و زور مند و دلیر

بہت ندر اوسنے کیا کین سے
ہلا پر نہ سہراب جب زین سے

اوٹہا زین سے پٹکا وہیں خاک پر
اوسے لیگیا پہر گرفتار کر

سو وہ پہلوانی میں تہی بے نظیر
ہنرمند و دانا شجاع و دلیر

سنا جبکہ گرد دلاور ہجیر
ہوا وقت پیکار زندہ اسیر

نخابی سے ہوا دیا پر سپاہ
دلیرانہ آئی پے کارزار

گماں لیگیا تن ہی سپاہ شر
ہوا یا کوئی طفل پیکار جو

لگی کہنچا چہوڑنے تیر جب
سپر لیکے سہراب نے منہ پہ تب

ویلے دنعت نے کہینچکر تیغ کین
دو نیزہ کیا نیزہ کو بس وہیں

دلیری یہ اوسکی جب آئی نظر
تو مشتاق سہراب لینے دو گر

گرا خود تارک سے پہر خاک پر
پریشاں ہوئے موے سر بر کے سر

تہا دلستاں تے یہ سہراب کے
کہ ہو بند سے گر رہائی مجہے

رہا اوسکو سہراب نے پہر کیا
دئے عہد و پیماں محکم لیا

گئی قلعہ میں جبکہ وہ نازنیں
کہ اس دور میں ہے نہیں خوب اب
شتابی سے تو چھوڑ قلعہ کو
تو سہراب کا دل ہوا بیقرار
گیا پیش کاؤس گردوں وقار
تماشا یہ ہے عمر میں خورد ہے
مقابل ہوا جبکہ اوسکے ہجیر
یہ اب مصلحت ہے کہ اے شہریار
کہ اے پیلتن رستم پہلواں
عدو سوز ہے تیری تیغ و سناں
دلیر و قوی پنجہ سہراب نام
سوا تیرے اے پہلوان جہاں
ہوا گیو نامے کو لیکر رواں
یہ پوچھا کہ اے گیو کر یہ بیاں
یہ وہیں لگا کہنے تب پیلتن
نہ ہی طفل شاید کہ ہو یہ جواں
دروغ اوسکی ماں کہ یہ لکھتی یہاں
کہ ہو یہ بچہ یوں وہاں ہو یا نسب
یہ کہکر کیا جشن ترتیب واں
نہیں اب شتابی ہے لازم توقف یہاں
نہیں کوئی ہمپنجہ تجھسے مرد ورد کو
غنیمت ہے یہ صحبت ہمدگر
ہوا جبکہ روز دوم جلوہ گر
زوارہ جو اوس کا برادر تھا خورد
تو دو دن وہ شاہنشہ نامور

پدر اور برادر سے اوسنے وہیں
گریزاں ہوئے الغرض وقت شب
گیا قلعہ میں پھر ملی ناحجو
ہوئی خاطر آشفتہ پھر لطف دوا
کہا یوں کہ اے خسرو نامدار
کم از چاردہ سال وہ گرد ہے
تو وہ لیگیا اوسکو کرکے اسیر
تو غافل نہو جلد کر فکر کار
ہیں نامور گرد کشورستاں
جہانگیر ہے تیر اگرز گراں
زبوں اوس سے ہیں پہلوانان تمام
نہیں کوئی اوسکے مقابل یہاں
بفرمان شہ سوئے زابلستاں
کہ کس شکل و صورت کا ہے وہ جواں
کہ بیاہی تھی میں نے سمنگان میں زن
جسے سام پیکر کہے ہے جہاں
بھلا کسلئے مجھسے رکھتی نہاں
حضور شہنشاہ عالیجناب
رہی سات دن تک مع شادی کناں
بجالائیے حکم شاہ جہاں
یہ ہے تاب کسکی مقابل ہو
کہ ہے آخر کار چلنا اودہر
تو پھر زابلستان سے با کروفر
اوسے لیگیا ساتھ اپنے وہ گرد
ہوا خشمگیں رستم و گیو پر

جو کچھ ماجرا تھا کیا سب بیاں
ہوا جبکہ خورشید جلوہ کناں
نپایا کہیں مردماں کا نشاں
ادہر تھا یہ ہمدوش فتح و ظفر
جواں ایک آیا ہے توران سے
دلے پیلتن ہے جوان دلیر
گئی سامنے جبکہ گرد آفرید
یہ سنکر ہوا شاہ اندوہگیں
تو ایرانیوں کا ہے پشت پناہ
تو جلدی پہنچ زابلستان سے
سوار تو آنا دیر زود رہے
ہوا نامہ طیار جب سربسر
وہاں جاکے رستم کو نامہ دیا
وہ بولا کہ کہتے ہیں یوں خاص و عام
تو لڑکا ہوا ہووے اوس سے پسر
یہ پھر سوچ کرنے لگا نامور
تہمتن سے کہنے لگا پھر یہ گیو
وہ بولا کہ کیا اضطراب اسقدر
یہ پھر گیو نے روبروئے رستم کہا
یہ بولا وہیں رستم نامدار
لگا دو لگا جب اسپ جالی وا
رہی اور دو روز بزم طرب
روانہ ہوا رستم پہلواں
غرض ہوکے منزل بمنزل رواں
کہا طوس سے یوں زروئے غضب

یہی مصلحت سب نے دیکھی وہاں
تو آواز مردم نہ آئی وہاں
نہ دیکھی جو وہ دختر دلستاں
ادہر گژدہم قلعہ سے بھاگ کر
مشابہ ہے سام و نریمان سے
قوی بازو و ہیبت مانند شیر
تو یہ بھی رہی فتح سے نا امید
تہمتن کو نامہ لکھا پھر یہیں
تو ہے سر گروہ سران سپاہ
کہ آیا ہے اک گرد توران سے
یہاں زور کا اوسکے اک شور ہے
دیا گیو کو شاہ نے مہر کر
وہ حیراں ہوا جبکہ نامہ پڑھا
کہ ترکیب و شکل اوسکی ہے مثل سام
کہ تھی حاملہ مجھسے وہ سیمبر
کہ دختر ہوئی واں یہ آئی خبر
کہ ہے اسطرح حکم کیہاں خدیو
ذرا بادہ لعل گوں نوش کر
کہا اے پہلوان نبرد آزما
نکر خوف و اندیشہ کچھ یہاں
رہیگا نہ سہراب کا پھر نشاں
خوشی سے ہے بادہ کشی روز و شب
گئی ساتھ اوسکے سپاہ گراں
گیا پیش کاؤس جب پہلواں
کہ دو دن کو تو دادہ پیچ آب

که اتنا توقف وہاں کیوں کیا — مرا حکم لائے نہ ہرگز بجا
زبردست تہا طوس ہرچند نر — گیا رستم نامور سے حذر
ہوا پر غضب طوس پر شہریار — کہا جلد لیجا انہیں سوئے دار
پہر اوسنے سوئے رستم سرفراز — کیا لاجرم ہاتھ اپنا دراز
تہمتن نے جہڑکا ہوا اوسکا دست — خروشندہ ہوکے جوں شیر مست
یہ بولا کہ ہے کونسا نامور — جو لیجا کے کہینچے مجھے دار پر
سمجھتا نہیں کون کا تیس ہے — مرے آگے کیا چیز پہر طوس ہے
مجھے جز خداوند یزداں پاک — نہیں ہے کسی کا ذرا خوف و باک
مخاطب ہوا پہر سوئے شہریار — یہ تندی سے بولا یل نامدار
ہو گرم مانند شعلہ تو اب — که بیفائدہ ہے شہا یہ غضب
تو سہراب کو کہینچ اب دار پر — بد اندیش کو خستہ و خوار کر
تبہ کاری کی تو نے اب اختیار — تو شاہی کے لائق نہیں زینہار
کروں آتش خشم کو تیز گر — تو خس سے بھی کمتر ہے پہر تاجور
دلیران دگر دنکش و نامجو — یہ کہتے تہے مجھسے بصد آرزو
که سر پر رکہوا اپنے تاج شہی — که ہو ملک ایراں میں فرماندہی
ولیکن نہ اقبال میں نے کیا — که جز بندگی کچھ ارادہ نہ تہا
پذیرا جو کرتا میں تاج شہی — پہونچتی نہ تجھ تک کلاہ مہی
ہے میری سزا تو نے جو کچھ کہا — بجا ہے روا تو نے جو کچھ کہا
یہ کہکر وہیں رخش پر ہو سوار — روان سوئے زابل ہوا نامدار
جو آزردہ ہو کر گیا پہلواں — تو بیدل ہوئے ہو وہیں پیر و جواں
یہ احوال گودرز سے پہر کہا — وہ سنکر حضور شہنشہ گیا
اوسنے کہا یوں شاہ کاؤس کو — کہو کیا کیا اے شہ نامجو
جو رستم کو آزردہ خاطر کیا — یہ زنہار تجھکو مناسب نہ تہا
پشیماں ہوا شاہ گیتی ستاں — لگا کہنے گودرز سے یوں کہ ہاں
توقف نہ کر اب شتابی سے جا — دلاسا تو کر کے تہمتن کو لا
ہوا اوسسے گودرز وہیں رواں — تہمتن سے جاکر کیا پہر بیاں
یہ ظاہر ہے اور تجھکو معلوم ہے — کہ عاجز ہے دانش سے کاؤس کے
تغیر اوسکو اے پہلواں کچہ نہیں — جو آئے زباں پہ کہے بس وہیں
پشیماں ہوا خود بخود بادشاہ — سر اونکے عہد ہو عذر خواہ
تو ہوویگا آزردہ شہ سے اگر — تبہ ہونگے ایرانیاں سربسر
کہے ہے یہی گرد ہر ایک یاں — کہ سہراب ہے وہ دلاور جواں
کوئی پہلواں جسکے ہمسر نہیں — کوئی گرد اوس سے قوی تر نہیں
خدا کے لئے اے یل نامور — تو ایرانیوں پر ذرا رحم کر
کہ پشت و پناہ دلیراں ہے تو — نگہدار اقلیم ایراں ہے تو
سمند عزیمت کی پہیر اب عناں — تو ہرگز نجا سوئے زابلستاں
دگر نہ ہوں گردان ایراں دلیر — دلیری کریں آپکے مانند شیر
زباں پر ہو لوگوں کے پہر یہ سخن — کہ اک طفل سے رستم پیلتن
یہاں تک ہراساں پریشاں ہوا — کہ بے جنگ یاں سے گریزاں ہوا
یہ سنکر وہیں رستم پہلواں — پہر آیا حضور شہ خسرواں
اوٹہا تخت سے شاہ تعظیم کو — کہا پہر کہ اے رستم نامجو
یہ تندی و گرمی ہی میری سرشت — نہیں چہوٹتی مجھسے یہ خو زشت
بلایا تجھے اسلئے میں نے یاں — کہ ہوں چارہ جو تجھسے اے پہلواں
ترا دیر آنا ہوا ناگوار — ہوا تند پہر تجھپہ بے اختیار
ہوا تو جو آزردہ اے شیر دل — تو پہر میں پشیماں ہوا اور خجل
ہوا رستم گرد بھی عذر خواہ — کہ بندہ ہوں تیرا سدا بادشاہ
جو کچہ حکم ہووے سو لاؤں بجا — شہنشہ نے ارشاد تب یہ کیا
کریں آج ترتیب بزم طرب — بسر ہم کریں عیش و عشرت میں شب
سحر یاں سے لیکر سپاہ گراں — سوئے دشمن کینہ جو ہوں رواں

## رفتن کاؤس شاہ و رستم پہلوان بہ عزم جنگ با سہراب

ورخشاں ہوا جبکہ مہر منیر
توتھا کاؤس سلطان آفاق گیر
دلیران ایران کو کر کے طلب
یہ بولا کہ تابع ہو رستم کے اب

پل پیلتن با سپاہ گراں
ہوا سنکے سہراب وانسے رواں
چھپا گرد لشکر سے رخسار روز
نہاں ہو گیا مہر گیتی فروز

جو پہونچا وہ نزدیک حصن متین
تو لشکر ہوا واں قامت گزین
گیا پھر وہاں شاہ کاؤس بھی
گئے گیو گودرز و طوس بھی

جو سہراب نے قلعہ سے کی نگاہ
تو دیکھا کہ ہے بیکراں یہ سپاہ
یہ ہومان سے کہنے لگا دیکھ تو
کہ ہے کسقدر لشکر جنگجو

جو یہ کثرت فوج آئی نظر
تو ہومان کے ہوش اوڑ گئے بسر
یہ سہراب بولا ہراساں نہو
کروں قتل کدم میں سب فوج کو

کھچا پھر سراپردہ پیش حصار
بفرمان سہراب عالی تبار
گیا اوس سراپردہ میں رات کو
خبر کے لئے رستم نامجو

نظر سے وہ مردم گئے ہو کے نہاں
لگا کرنے دریافت احوال واں
جو دیکھا تو سہراب ہے تخت پر
حبیب و راست ہیں اسکے سب نامور

مہیا ہے بزم نشاط و طرب
خوشی سے مئی لال پیتے ہیں سب
کوئی بزم میں زندہ تھا پہلوان
بڑی اوسپہ اوسکی نظر ناگہاں

اوٹھا اور آکر وہیں پردہ بردہ
لگا پوچھنے یوں کہ ہے کون تو
تہمتن نے اک مشت مارا جو سخت
تو کشتہ ہوا زندہ خفتہ بخت

گیا واں سے پھر رستم نامجو
اور اک شخص ناگاہ آیا ادھر
جو دیکھا تو افتادہ ہے اک جواں
کہ ہرگز نہیں اوسکے قالب میں جاں

کوئی دیکھنے کو جو لایا چراغ
تو زندہ کا واں کشتہ پایا چراغ
یہ سہراب لوگوں سے کہنے لگا
کوئی جاکے جاسوس کاؤس کا

نمود اپنی دکھلا گیا اب یہاں
خبر لیگیا آن کر بیگماں
عوض زندہ کا صبحدم جاکے یوں
کروں ایک لشکر کو میں غرق خوں

نہ چھوڑوں سحر زندہ کاؤس کو
ملاؤں تہ خاک خوں طوس کو
زبان پر تھا سہراب کے یہ سخن
ادھر شام سے رستم پیلتن

یہ کہتا تھا اے بادشاہ جہاں
کروں کیا میں سہراب کا اب بیاں
جوان و قوی ہیکل و زورمند
قد اوسکا ہے مانند نخل بلند

تکلف نہیں اوسمیں کچھ نہ نہاں
لعینہ ہے ہمشکل سام سوار
یہ چاہے ہے اب چرخ فیروزہ رنگ
پدر اور پسر میں بہم ہو وے جنگ

سنی اور دیکھی ہیبت رزم و بزم
پر اب سنئے سہراب و رستم کی رزم

## داستان جستن سہراب نشان رستم از ہجیر ہومان و بارمان و نیافتن سراغ

سر چرخ مہ جب نقاب سے نے
کیا جبکہ جلوہ تو سہراب نے
جب آراستہ اپنا لشکر کیا
یہ ہومان سے اور بارمان سے کہا

کہ تم بھی نہ تاخیر کو راہ دو
کرو اپنی آراستہ فوج کو
ہجیر دلاور کو کر کے طلب
کہا گر کہے راست تو مجھسے اب

تو بخشوں رہائی تجھے بند سے
وہ بولا دلیل اوس تنومند سے
دروغ آگے مردم کے ہے بیفروغ
بھلا کسلئے کوئی بولے دروغ

ہجیر اور سہراب پل بھر وہیں
گئے دونوں بالائے حصن حصین
یہ سہراب کہنے لگا اے ہجیر
پلنگ سراپردہ گردوں نظیر

یہ کسکا ہے جلدی بتا مجھکو تو
کہ ہاتھی ہیں جسکے بہت روبرو
وہ بولا کہ اے گرد با عز و جاہ
یہ ہے شاہ کاؤس کی بارگاہ

سوراست کسکا ہے خیمہ بتا
وہ بولا کہ یہ خیمہ ہے طوس کا
کہا پھر سراپردہ لالہ رنگ
یہ کسکا ہے مجھکو بتا بیدرنگ

وہ بولا کہ گودرز جنگ آزما
خداوند ہے خیمہ سرخ کا
کہا پھر یہ سہراب نے نوجواں
سراپردہ سبز کسکا ہے واں

کھڑا ہے جہاں کا دیبانی درفش — کہ ہے یکقلم سرخ و زرد و بنفش — سو اوسکے چوں تخت کاؤس کے — دکھا اک سراپردہ میں تخت ہے

اگرچہ تھا واقف دلاور ہجیر — کہ ہے خیمۂ رستم شیر گیر — ولے دلمیں اندیشہ اوسنے کیا — مبادا کہیں ترک جنگ آزما



سنے نام رستم کا اور ناگہاں — کرے جنگ پر خاش جاکر یہاں — وہ غافل ہوا اور کشتہ ہووے کہیں — قیامت ہو برپا سبو ئے زمیں

یہی مصلحت ہے کہ اب زینہار
نہ بتلاؤں نام یل نامدار

کہا یوں کہ خاقان چین نے یہاں
سپہ لیکے بھیجا ہے اک پہلواں

کہ ہو یاور شاہ کاؤس کے
یہ اوسکا سراپردہ سبز ہے

وہ بولا کہ اوس گرد کا نام کیا
کہا نام اوس کا نہیں جانتا

کہا دلمیں اوسنے کہ ماں نے وہاں
بتایا تہا رستم کا جو کچھہ نشاں

وہ سب دیکھتا ہوں یہ ہے عجب
کہ ظاہر کیا اوسنے کچھہ اضطراب

کہا پہر ذرا غور سے کر نگاہ
کہ کس نامور کی یہ ہے بارگاہ

یہی اوسنے سہراب سے پہر کہا
کہ خیمہ ہے یہ چین کے گرد کا

کہا پہر یہ سہراب نے ہے کہاں
سراپردۂ رستم پہلواں

یہ سنکر دیا اوسنے پاسخ نہیں
کہ وہ زابلستان سے آیا نہیں

کہا پہر یہ اوسنے رہ لطف سے
کہ بتلا نشان تہمتن مجہے

تو ہو قید سے تا کہ جلدی رہا
کروں تجہہ پہ صرف لطف و عطا

جواب اوسنے اوسکو دیا پہر وہی
جو پہلے کہا تہا کہا پہر وہی

ہوا پہر وہ تند اور کہا اے ہجیر
نہیں یہ تری بات کچہہ دلپذیر

اگر جان کی خیر چاہے ہے تو
تو کہہ بات راست اب مرد ہو

تہمتن کا خیمہ بہی ہوگا مگر
تو زنہار اب مجہسے پنہاں نکر

کروں ورنہ تن سے ترا سر جدا
کروں قید ہستی سے تجہکو رہا

کیا اوسنے پہر اوس سے انکار صاف
وہ لایا زباں پر یہ گفتار صاف

کہ کیا ہے یہ تندی و قہر و غضب
عبث ہے مرے ساتہہ یہ کینہ اب

تہمتن کی مجہکو خبر کچہہ نہیں
تو کہینچے ہے کسواسطے تیغ کیں

یہی جی میں ہے تو بہانہ ہے کیا
مرے تن سے کر شوق سے سر جدا

یہ کہکر لگا کہنے پہر یوں ہجیر
کہ رستم ہے مرد شجاع و دلیر

تن اوسکا ہے مثل تناور درخت
زبردست جیسے توانا و سخت

ہزبران و دیوان و پیل و پلنگ
مقابل نہو اوسکے ہنگام جنگ

کہا سنکے سہراب نے اے جواں
کہاں تونے دیکہے ہیں جنگ آوراں

جہانمیں ہیں ایسے خداوند زور
کہ رستم کو سمجہیں ہیں مانند مور

ہوا غرہ وہ یل نوجواں
کہ رستم کا ہرگز نہ پایا نشاں

بلندی سے اوسنے فرود آنکر
زرہ اور جوشن کیا زیب بر

لیا نیزہ و گرز و تیغ و خدنگ
شتاباں ہوا آکے سو میدان جنگ

جدہر قلب میں شاہ کاؤس تہا
ادہر جاکے سہراب نے یوں کہا

عوض زندہ کے رات کہائی قسم
کروں کشتہ کاؤس کو صبحدم

سواران ایران کو میدان میں
نہ تیغ کہینچی نہیں کی آن میں

اگر پاس نام اور عزت ہی ہے
تو آکر مقابل ہو کاؤس کے

سوا اسکے ہووے جسے عزم جنگ
نبرد آزما مجہسے ہو بیدرنگ

یہ کہکر لگا کہینچے انتظار
کہ آتا ہے اب کونسا نامدار

ولیکن نہ نکلا کوئی نامور
کہ تہا دلمیں ہر اک کے خوف و خطر

کوئی جب نہ اوسکا ہوا ہم نبرد
ہوا تب غضبناک وہ شیر مرد

کہ شاہوں کو غیرت ذرا چاہئے
نہ جنگ آوروں سے ڈرا چاہیئے

چوراتا ہے دل رزم سے جو شہا
تو کیوں نام کاؤس اپنا رکہا

یہ آوازہ کاؤس نے دی وہیں
کہ اے نامداران ایران زمیں

کوئی جلد رستم سے جاکر کہو
کہ یارا نہیں ہے کسی گرد کو

جو اوس گرد سے جاکے ہو کینہ جو
ہراساں و خایف ہیں یکسر سپاہ

دواں طوس پیش تہمتن گیا
تہمتن سے یہ ماجرا سب کہا

کیا تہا یہ رستم نے اوسدم قرار
کہ پہلے کرونگا نہ میں کارزار

کوئی اور جاکر سوے رزمگاہ
بد اندیش سے ہو کوئی کینہ خواہ

مبادا جو سب پہلواں ہوں زبوں
تو پہر میں نبرد آزما اوس سے ہوں

ولے طوس نے جب کیا یہ بیاں
تو ناچار پہر رستم پہلواں

پہنکر زرہ رخش پر ہو سوار
گیا سوے میدان بے کارزار

یہ سہراب بولا کہ لشکر سے ہم
ستیزندہ ہوں چلکے یکسر بہم

کہا یوں تہمتن نے اچہا چلو
گئے جبکہ یکسو وہ پیکار جو

تو سہراب نے یوں کہا ایجواں | نہیں ہے کسیکو یہ تاب و تواں
یہ سنکر وہیں رستم نامدار | لگا کہنے اے کودک خام کار
وہ میں ہوں کہ لاوریں نامجو | کہ دیو سپید و سیہ کار کو
وہ کہنے لگا سنکے یہ داستاں | کہ شاید تو ہے رستم پہلواں
یہ سنکر اوسے یاس افزوں ہوئی | بہم جنگ پھر زیر گردوں ہوئی
ہوا زخم کوئی نہ واں کارگر | وہ نیزے شکستہ ہوئے سربسر
بہم ضرب پر ضرب تھی بسکہ تیغ | شکستہ ہوئی آخر کار تیغ
کہ حیران رہا دیکھ چرخ کبود | ہوئے آخرش کج سراسر عمود
عرق میں ہوا تر سراپا بدن | ہوئے خشک یکدست کام و دہن
ذرا راست کرنے لگے اپنا دم | ولیکن نہ کینہ ہوا دل سے کم
نہ زنہار دیکھا جہا میں بشر | نہ ہرگز کوئی دیو آیا نظر
بہم دونوں لیکر کمان و خدنگ | دلیران جنگی لگے کرنے جنگ
پکڑ کر کمر ہمدگر بعد ازاں | لگے زور کرنے وہ دونوں جواں
تو دیتا جبل کو زمیں سے ہلا | ولیکن نہ سہراب زیں سے ہلا
یہ ہنسکر لگا کہنے سہراب پھر | کہ ہے جنگ کی تجھ میں کچھ تاب پیر
تو رکھ جمع خاطر کہ وقت پگاہ | ترے ساتھ پھر آکے ہوں رزمخواہ
تہمتن ادھر کھینچکر تیغ کیں | شتاباں ہوا سوے ترکان چیں
یہ رستم کے پھر دلمیں آیا وہیں | مبادا کہ سہراب از روے کیں
شتابی سے تکاور کی موڑی عناں | کہا آکے سہراب سے پھر کہ ہاں
ذرا صبر کر شب کو آج ایجواں | سحر تو ہے اور میرا گرز گراں
اوسے بھی نتھی رزم کی تاب و تب | گیا اپنے لشکر میں سہراب پھر
تہمتن کو شہ نے کیا پھر طلب | جب آیا تو پوچھا وہ احوال سبب
تن اوسکا ہوا آہن سے بھی سخت تر | موثر نہیں جسپہ تیغ و تبر
تسلی اوسے دیکے شہ نے کہا | کریگا ظفریاب تجھکو خدا
کہ سہراب ہر چند ہے خردسال | ملے اسکو ہے زور و قوت کمال

جو مجھسے مقابل ہو میدان میں | کروں گا تجھے قتل اک آن میں
نہ کر سختی اب پختہ کاروں سے تو | نہ جنگ آوروں سے ہو پرخاش تو
کیا کشتہ اکدم میں ہنگام جنگ | نہ جانبر ہوئے مجھسے شیر و پلنگ
وہ بولا کہ زنہار رستم نہیں | میں اوسکا ہوں اک چاکر کمتریں
ہوئے لیکے نیزہ ستیزہ کناں | لگی چلنے باہم سناں پر سناں
دلیروں نے پھر کھینچکر تیغ تیز | کیا گرم بازار کین و ستیز
لیا ہاتھ میں پھر عمود گراں | لڑے اسقدر ہر دو جنگ آوراں
ہوئی پارہ پارہ زرہ یکقلم | رہا پھر نہ زنہار گھوڑوں میں دم
جداگانہ پھر دونوں استادہ ہو | وہ سہراب اور رستم نامجو
تہمتن بھی دل میں یہ کہنے لگا | کہ اس قدرت و قوت و زور کا
پھر اسنتے میں سہراب نے یوں کہا | کہ تیر و کماں سے ہو جنگ آزما
ہوئے دم میں ترکش تہی سربسر | ہوا پر نہ اک تیر بھی کارگر
کیا پہلے رستم نے زور اسقدر | کہ وہ زور کرتا اگر کوہ پر
کیا زور اوسنے بھی ہر چند پر | نہ لیکن ہلا رستم نامور
تہمتن یہ بولا ہوا دن تمام | قریب آگیا ایجواں وقت شام
وہ سہراب پھر لیکے گرز گراں | سوے لشکر شاہ آیا دواں
کہوں کیا کہ اکدن میں یاں اور واں | ہزاروں ہوئے قتل پیر و جواں
کہیں شاہ سے جاکے ہو رزمجو | وہ غیرت سے ضائع کرے آبرو
تو جنگ دلیراں سے واقف نہیں | عبث ہے یہ بیباکی و بغض و کیں
ہوا اسکے گر اب ہے خواہان جنگ | تو پھر ہو مقابل سے بیدرنگ
وہاں سنکے وہ سہراب جب دم گیا | سراپردہ میں اپنے رستم گیا
وہ بولا کہ اے شاہ فرخ خصال | بڑا ہی دلاور ہے یہ خردسال
اثر اوسپہ کرتا نہیں زینہار | ہر از زور بازو و دم کارزار
شہنشہ سے رخصت ہوا پیلتن | زوارہ سے جاکر کہا یہ سخن
خدا جانے کیا پیش آوے سحر | زہے بخت گر ہمقریں ہو ظفر

میادا اگر کشتہ ہوں تیرے زخم ۔ تو مہر رزم کا اوس سے کیجیو نہ عزم
تو ماں باپ سے جا کے کہیو یہی ۔ ہوا وہ جو کچھ چاہیے تقدیر تھی
زوارہ سے جب کہہ چکا یہ سخن ۔ لگا کرنے گریہ یل پیلتن
تو بدخواہ پر کر مجھے فتحیاب ۔ بداندیش مغلوب ہووے شتاب
یہ ہومان سے بولا کہ اے نیکمرد ۔ عجب پہلوان ہے مرا ہم نبرد
وہ پاتا ہوں میں سر اسر نشاں ۔ مری ماں نے جو کچھ کیا تھا بیاں
یہ سہراب کو اوسنے پاسخ دیا ۔ کہ رستم کو ہوں خوب پہچانتا
ولیکن یہ رستم نہیں زینہار ۔ یقیں جان تو اے یل نامدار

سوئے زال لشکر کو بھیج آئیو ۔ خیال اوس کا دلمیں نہ کچھ لائیو
عبث زاری و آہ و سوز و بکا ۔ بھلا چارہ کیا جبکہ آوے قضا
کہا کر کے زاری کہ ای کردگار ۔ ترے ہوں کرم کا میں امیدوار
ادہر پیلتن کا یہ احوال تھا ۔ ادہر جا کے سہراب جنگ آزما
قوی بازو و سخت چنگال ہے ۔ بعینہ وہ رستم کی تمثال ہے
گماں ہے مجھے یہ مرا ہے پدر ۔ جہاں پہلواں رستم نامور
تہمتن کے ہمشکل ہی یہ جواں ۔ تگاور کی صورت بھی ہے رخش ساں
وہ سمجھا کہ یہ راست گفتار ہے ۔ ہمارا ہوا خواہ و غمخوار ہے

## جنگ رستم و سہراب بروز دوم و زیر آمدن رستم در کشتی

ہوا مہر تاباں جو پرتو فگن ۔ تو سہراب اور رستم پیلتن
ہوئے نرم سہراب کا دل ہوا ۔ سوئے الفت و مہر مائل ہوا
مصمم کیا تو نے اب دلمیں کیا ۔ ارادہ لڑائی کا یا صلح کا
بہم محفل آرا ہو مے نوش ہوں ۔ بجنگ نے و مے طرب کوش ہوں
تو کیسو ہوتا اور کوئی جواں ۔ یہاں آنکر یہ ستیزہ کناں
نشانی جو کچھ چاہیے ہے عیاں ۔ ولے نام تیرا ہے مجھسے نہاں
تو شاید کہ ہے زال زر کا پسر ۔ یل پیلتن رستم نامور
کہے تھا یہ دلمیں یل پیلتن ۔ نہیں طفل کا اعتبار سخن
بہت میں نے دیکھا فراز و نشیب ۔ نکر مجھسے گفتار مکر و فریب
جو دیکھا کہ رستم ہے اب گرم کیں ۔ تو ناچار سہراب بولا وہیں
نہیں چاہتا تھا یہ کہ تجسا جواں ۔ مرے ہاتھ سے کشتہ ہووے یہاں
کیا زور رستم نے واں حد سے بیش ۔ گیا آگے سہراب کے کچھ نہ پیش
جو کھینچا پکڑ کر کمر بند کو ۔ تو سنبھلا نہ پھر رستم نامجو
گرا خاک پر جب یل نامور ۔ تو سہراب بیٹھا وہیں سینہ پر
کیا حیلہ رستم نے اوس وقت واں ۔ لگا کہنے سہراب سے اے جواں

پہنکر زرہ رخش پر ہو سوار ۔ گئے سوئے میداں پے کارزار
تہمتن سے پہلے ہوا صلح جو ۔ کہا دوہیں ہنسکر کہ اے تندخو
یہ بہتر ہے ہم تم نہ ہوں رزمخواہ ۔ کریں راستی اور شام و پگاہ
کریں عہد و پیماں محکم بہم ۔ پشیماں ہو اب کینہ خواہی سے ہم
مرے دلمیں پیدا ہوئی تیری مہر ۔ نہو کینہ جو تو بھی زیر سپہر
کسی نے بتایا نہیں زینہار ۔ تو کر نام کو اپنے اب آشکار
سر صلح ہر چند تھا وہ جواں ۔ پر ایمن نہ تھا رستم پہلواں
یہ پاسخ دیا پھر کہ سن اے جواں ۔ نہیں میں بھی کودک تو گر ہے جواں
کمر باندھ پشت ہیوں سے اوتر ۔ کہ سرگرم کشتی ہوں اب ہمدگر
تو مائل ہوا سوئے کشتی اگر ۔ تو ہاں میں بھی کشتی کو حاضر ہوں پر
یہ کہکر وہ دونوں یل نامدار ۔ لگے کرنے کشتی کے فن آشکار
ہوا وہ خروشندہ چوں پیل مست ۔ کیا زور سے اوسنے رستم کو پست
زمیں سے بہم پشت رستم ہوئی ۔ خرابی تہ چرخ پر جسم ہوئی
لیا کھینچ پھر خنجر آبگوں ۔ یہ چاہا کہ اوسکو کرے غرق خوں
یہاں تھے یہ آئیں نہیں زینہار ۔ کرے زیر جسکو کوئی ایکبار

تو سر کو کرے اوسکے تن سے جدا
مگر بار دیگر ہو زور آزما

اوسے قوت و زور سے لاوے زیر
کرے شوق سے قتل پہر وہ دلیر

یہ سنکر وہ اسکے اوٹھا سینے سے
غرض ہاتھہ اوٹھایا وہیں کینے سے

گیا پہر وہ سہراب فرخ نہاد
طرف اپنے لشکر کے خندان و شاد

کہا جبکہ ہومان سے یہ ماجرا
کہا اوسنے افسوس اور یوں کہا

کہ عیاری و مکر سے کینہ خواہ
رہا ہو گیا ہاتھہ سے تیرے آہ

ندیکھا تھا لگا ہے فراز و نشیب
تو اک طفل تھا تونے کھایا فریب

تہ دام آیا تہا شیر ژیاں
دیا چہوڑ تونے کیا قہر یاں

ہوئی بیوقوفی یہ تجھسے کمال
رہائی تری اوس سے اب ہے محال

یل نوجواں نے کہا کیا ہے غم
کرونگا اوسے زیر پہر صبحدم

گیا جبکہ رستم سوئے خیمہ گاہ
رہا شکوہ زاری کناں تا پگاہ

دعا اوسنے مانگی کہ اب یا خدا
وہی زور دے مجکو پہلے جو تھا

اوسے ابتدا میں تہا زور اسقدر
زمیں چاک ہوتی تھی ہر گام پر

وہ عاجز بہت وقت رفتار تھا
زمیں پر خرام اوسکو دشوار تھا

ہوا تھا تب اسبات کا خواستگار
کہ کچھہ زور کم ہووے اے کردگار

ہوئی تھی مناجات اوسکی قبول
مراد اوسکی وہ ہو گئی تھی قبول

غرض کرکے شب زاری و انکسار
ہوا زور پیشین کا وہ خواستگار

خدا نے پذیرا کی اوسکی دعا
وہی زور اوسکو کیا پہر عطا

## داستان کشتہ شدن سہراب از دست رستم بروز دگر و نوحہ نمودن رستم در ماتمش

سہراب دیکھکر قوت زور و تن
ہوا شادمان پہلوان زمن

سپاس عنایات پروردگار
بجالاکے اور رخش پر ہو سوار

گیا شاد و خرم سوئے رزمگاہ
ہوا جاکے سہراب سے کینہ خواہ

یہ سہراب نخوت سے کہنے لگا
کہ چنگال سے میرے ہو کر رہا

تو پہر آج آیا سوئے کارزار
عزیز اپنی شاید نہیں جان زار

تہمتن یہ بولا کہ جبتک ہے جاں
ترے ساتھہ ہونگا ستیزہ کناں

وہ کرنے لگے پہر درشتی بہم
ہوئے مائل زور و کشتی بہم

بہم خوب زور آزمائی ہوئی
نہ سہراب کو پہر رہائی ہوئی

پکڑکر کمربند سہراب کا
زمیں سے لیا پیلتن نے اوٹھا

پٹک کر زمیں سے اوسے پہر دہیں
سر سینہ بیٹھا وہ از روئے کیں

تو سوچا کہ یہ گرد زور آزما
جو پہر اوٹھ کھڑا ہو تعجب ہے کیا

غرض کہینچکر خنجر آبدار
کیا سینہ و دل کو اوسکے فگار

وہ خستہ جگر کہینچکر ایک آہ
یہ بولا کہ تہے بخت میرے سیاہ

یہاں میں جو آیا تو یہ تھی مراد
کہ دیدار سے باپ کے ہونگیں شاد

تمنائے دل کچھہ نہ حاصل ہوئی
بملک عدم جان واصل ہوئی

جو دریا میں اب ہووے مسکن گزیں
و یا جا کے بالائے چرخ بریں

مرا باپ تجھکو نچھوڑیگا ہاں
کریگا ہلاک آن کر ایجواں

کہا نام کیا اوسنے تب یوں کہا
کہ ہے نام رستم مرے باپ کا

جب اوس خستہ تن سے سنا یہ سخن
تو غمگیں ہوا رستم پیلتن

پڑا ہو کے بیہوش بس خاک پر
جب آیا ذرا ہوش تب نالہ کر

لگا کہنے اوس سے بگریہ کناں
ترے پاس رستم کا کیا ہے نشاں

کہ میں ہی سیہ بخت رستم ہوں آہ
جہاں جسکی آنکھوں میں ہووے سیاہ

یہ سہراب نے سنکے پاسخ دیا
کہ صد حیف اے گرد گردنکشا

بہت گرم الفت مرا دل ہوا
ملے تو اودہر کچھہ نہ مائل ہوا

نشانی تو دیکھہ اب ذرا کرکے وا
کہ مہرہ ہے بازو پہ میرے بندھا

نہیں زخم سے اب ہے طاقت مجھے
جو کھولوں زرہ اور دکھاؤں تجھے

وہ مہرہ جو دیکھا زرہ کرکے وا
تو رستم نے پہر شور و نالہ کیا

یہ بولا کہ ایجان من بیگناہ
تو کشتہ ہوا ہاتھہ سے میرے آہ



پسر کو کسی نے بھی مارا نہیں
یہی مصلحت ہے کہ ہو نفس ہلاک
تڑپتا تھا سہراب بسمل ادھر
تو سمجھے یہی دل میں پیر و جوان
گئی یہ خبر پیش شاہ جہان
سوئے رزمگہ جاکے لاؤ خبر
جو سہراب سے ہووے پھر گیند وا

نہیں یہ ہوا جو رہا ہر گز کہیں
کروں اپنے سینے کو خنجر سے چاک
ادھر رستم گرد تھا نوحہ گر
کہ کشتہ ہوا رستم پہلواں
کہ رستم سے خالی ہوا اب جہاں
مبادا ہوا کشتہ رستم اگر
نہیں تاب کھتی یہ ہرگز سپاہ

نچھوڑیگا زنہار مجھکو یہ غم
یہ سہراب بولا کہ کیا فائدہ
جو دیکھا کہ رخش یل نامدار
وہیں اڑ گئے یکقلم سب کے ہوش
کیا حکم شہ نے کہ یکبارگی
تو کیجاوے تدبیر کچھ اور یاں
سواران لشکر گئے جا ادھر

رہیگا گرفتار رنج و الم
نہیں چارہ زنہار پیش قضا
کھڑا ہے بہت دیر سے بے سوار
اوٹھا ایک لشکر میں شور و خروش
ادھر جاؤ دوڑا کے اب بارگی
کہ ایسا نہیں کوئی اب پہلواں
تو دیکھا کہ رستم پڑا خاک پر

کرے ہے فغاں اور بیتاب ہے
اوٹھا کر سر رستم نامور
ہوا ہاتھ سے میرے ایسا ستم
یہ کہکر وہیں کھینچ خنجر لیا
زواره نے پاره گریباں کیا
جگر پر میرے زخم کاری لگا
ہجیر سیہ بخت سے بارہا
مقابل مرے جبکہ رستم ہوا
کوئی کیا کرے کس کا ہے اختیار
یہ احوال سنکر ہوئے نوحہ گر
یہ سہراب دلخستہ نے پھر کہا
بحل تمکو میں نے کیا اپنا خوں
نہو جا کے تمکو نسے پھر کینہ خواہ
اگر زنده رہتا تو ہر ایک پر
جگر خستہ نے جو کہ اوسدم کہا
جو ہے خاص تر نوشدارو دلا
لگا کہنے سنکر یہ شاہ جہاں
برائے پیر مرد خجستہ صفات
کیا سرکشی سے نہ پاس ادب
سوا اسکے سہراب کی گفتگو
کہے تہا وہ مردم سے ہر دم یہی
سنا جبکہ گودرز نے یہ سخن
تہمتن یہ سنکر ہوا دردمند
کہ سہراب کا کام آخر ہوا
فغاں کرکے کہتا تہا یہ دمبدم

ترڑپتا پڑا واں بہی سہراب ہے
لگے پوچہنے سب کہ کیا ہے خبر
رہیگا قیامت تلک یاد غم
کہ تن سے کرے اپنی گردن جدا
غم و درد سے شور و افغاں کیا
نہیں کچھ بہر دسا ہے اب زیست کا
جو پوچہا تو پوشیدہ اوسنے کہا
تو پرسان حال وس سے ہر دم ہوا
نہیں چارہ تقدیر سے زینہار
زواره ادہر اور رستم ادہر
کسیکو نہیں اس جہاں میں بقا
ولے التماس ایک رکہتا یہ ہوں
نہ کہنچے سے سو ملک توران سپاہ
مراعات کرتا میں شام و سحر
تہمتن نے یکسر پذیرا کیا
مگر اوس سے چارہ ہو سہراب کا
مہیا ہے وہ نوشدارو یہاں
کچھ ہے یاد رستم کی اوس روز بات
رہ و رسم دی ہاتھ سے اپنے سب
سنی خوب تونے وہ وقف ہے تو
کہ رستم کو دوں تخت و تاج شہی
گیا پہر وہ پیش یل پیلتن
گیا آپ پیش شہ ارجمند
نشاں مٹگیا نام آخر ہوا
مرے ہاتہ دونو جب آئیں کرنے قلم

یہ جانا کہ زخمی ہیں دونوں جواں
زره پاره اور چاک کر پیرہن
مرے رو وہ سر پر پڑے ہائے خاک
پکڑ کر شتابی سے رستم کا ہاتھ
کہا پہر یہ سہراب سے کیا ہے حال
یل پیلتن کے سراپا نشاں
مجھے نام رستم بتایا نہیں
رکہا اوسنے بہی نام اپنا نہاں
پسر کی اجل باپ کے ہاتھ تہی
لگے کوٹنے سینہ و سر یہاں
نہ تم گریہ و نالہ اتنا کرو
کہ زنہار اب رستم ارجمند
کہ مولد مرا ملک توران ہے
پدر بعد میرے مدارا کرے
کہا پہر یہ رستم نے گودرز کو
وہیں آ گئے پیش شہ نامدار
کہ جس سے ہو سہراب پہر تندرست
کہ کیا کیا مجھے ناملایم کہا
سخنہائے دشوار کہکر گیا
سمجھ اپنے دل میں کہ فہمیدہ ہے
جب ایسے دلاور ہوں دو پہلواں
کہا یوں کہ خوب ہے بد شہریار
محل میں تہا اوسدم شہ نامجو
ہوا سنکے رستم پیادہ رواں
جگر گوشہ کو اپنے پہر سجوا

لگا زخم کاری ہے ہو ناتواں
لگا کہنے یوں رستم پیلتن
پسر کو کیا میں نے ناحق ہلاک
لگے رونے گردان فرخ صفات
وہ بولا کہ ہے درد مجھکو کمال
مری ماں نے مجھسے کئے تھے عیاں
رکہا ہائے غافل جتایا نہیں
کیا میرے آگے نہ ہرگز بیاں
ازل سے یہ ٹہری ہوئی بات تہی
کیا دیدۂ تر سے دریا رواں
ذرا صبر کو دل میں اب راہ دو
نہ پہونچا دے لشکر کو میرے گزند
مری جائے بازی وہ میدان ہے
تلطف مدام آشکارا کرے
کہ جا کر حضور شہ تاجور
ہوا نوشدارو کا وہ خواستگار
توانا و زور آور و چاق و چست
زباں پر جو آیا وہ اوسدم کہا
اوسے قید کوئی نہ یاں کرسکا
جہاں میں تو مرد جہاندیدہ ہے
رہے پہر یہ اورنگ افسر کہاں
بیاں کیا کروں تجھسے ہے آشکار
برآمد ہوا جبکہ پہونچی خبر
گیا نعش پر اوسکی زاری کناں
جہاں میں بہلا قتل کسنے کیا

سنے جبکہ ماں اوسکی تب کیا کیے / جو کچھ وہ سونہ بیجا کیے
غرض رکھکے تابوت میں نعش کو / گیا سوئے خیمہ یل نامجو

وہ اسباب اور خیمہ تھا جسقدر / جلاکر کیا خاک پھر سربسر
ہوئے اوسکے ماتم میں پیر و جواں / خروشاں و گریاں و نالہ کناں

گیا شاہ کاؤس رستم کے پاس / جو دیکھا تو وہ ہے بہت بیحواس
کہا سخت ماتم ہے اور قہر درد / ولے کچھ نہیں چارہ اے نیکمرد

ہر اک کو ہے آخر یہی رہگذر / کوئی دیر جاوے کوئی زودتر
سمجھ اب تو دانا و ہشیار ہے / شکیبائی و صبر درکار ہے

کیا عرض رستم نے اے تاجدار / ہوا سو ہوا کچھ نہیں اختیار
ولے یہ وصیت ہے سہراب کی / کہ ترکوں پہ کیجو نہ لشکرکشی

یہی عرض کرتا ہوں اے شہریار / یہ لطف و کرم کا ہوں امیدوار
کہ ہومان کی حرمت رکھو تم نگاہ / نہووے پراگندہ اوسکی سپاہ

کرو رخصت اوسکو بعز و وقار / یہ سنکر لگا کہنے وہ شہریار
ہوا اب جو تجھکو یہ رنج و الم / تو میرے بھی دلکو ہوا درد و غم

پذیرا کیا میں سنے تیرا سخن / مجھے پاس خاطر ہے اے پیلتن
کریں مجھسے گو ترک اب سرکشی / کروں نہیں نہ زنہار لشکرکشی

زوارہ سے رستم نے پھر یوں کہا / کہ جیحوں تلک ساتھ ہومان کے جا
زوارہ گیا ساتھ جب بیخطر / گیا اب جیحوں سے ہومان گذر

## معاودت کاؤس بایران و رفتن رستم با تابوت سہراب طرف سیستان و آمدن تہمینہ

باقبال و دولت سوئے تخت گاہ / روانہ ہوا شاہ گیتی پناہ
یل نامور رستم پہلواں / گیا ہوکے رخصت سوئے سیستاں

غرض لیکے تابوت سہراب کا / پراگندہ دل شہر میں جب گیا
سپہ لیکے ہمراہ زال ہونچا وہاں / ہوا ساتھ تابوت کے وہ رواں

خروشاں و گریاں گئے گھر تلک / قیامت تھی برپا بزیر فلک
وہ رودابہ رستم کی ماں اسقدر / ہوئی دیکھ تابوت کو نوحہ گر

کہ برپا وہاں شور محشر ہوا / غضب ایک روئے زمیں پر ہوا
کیا دفن پھر نعش کو زیر خاک / دل پیر و برنا ہوا دردناک

گئی جب یہ سوئے سمنگاں خبر / تو تہمینہ کو غم ہوا اسقدر
کہ آتش وہیں کرکے افروختہ / گری آگ میں یا دل سوختہ

لیا کھینچ مردم نے پھر دوڑ کر / ولیکن چلے سربسر موئے سر
تن نازنیں بھی ہوا داغ داغ / جہاں اوسکی نظروں میں تھا بیچراغ

لگی باپ سے کہنے اے نامجو / کیا قتل رستم نے سہراب کو
سوئے سیستاں کھینچ جلدی سپاہ / تہمتن سے چلکر تو ہو کینہ خواہ

کہا اوسنے اے دختر نازنیں / سپہ اپنی رستم کے ہمسر نہیں
دیا شاہ نے جب اوسے یہ جواب / تو پھر دلمیں کہا کر بہت پیچ و تاب

گئی آپ تہمینہ لیکر سپاہ / سوے سیستاں بادل کینہ خواہ
قریب آنکر اوسنے ایک پہلواں / روانہ کیا اور کہا یوں کہ ہاں

تہمتن سے جاکر تو کہہ یہ سخن / کہ تہمینہ آپہونچی اے پیلتن
وہ لائی ہی ساتھ اپنے فوج گراں / دلیران و گردان جنگ آوراں

رکھے ہی یہی دلمیں اب عزم جزم / کرے سر کو تیرے قلم وقت رزم
فرستادہ پیش تہمتن گیا / سنا تھا جو اوسنے وہ یکسر کہا

یہ سنکر سراسیمہ رستم ہوا / پشیماں بہت دل میں اپنے ہوا
وہیں ساتھ لے زال و رودابہ کو / گیا سوئے تہمینہ وہ نامجو

سراپردے میں اوسکے پہونچے یہ جب / نکل آئی تہمینہ پردے سے تب
بغلگیر دونوں ہوئے ہمدگر / کیا نوحہ سہراب کو یاد کر

کہا زال نے سوئے خانہ چلو / شبستاں کو رشک گلستاں کرو
لگی کہنے تہمینہ اے نیکمرد / مرے دلکو رستم سے پہونچا ہے درد

مرے آگے رستم کو لاؤ شتاب ۔ کیا جسنے یوں اپنے گھر کو خراب
میں پوچھوں یہ اوس سے کہ اے کینہ جو ۔ کیا کشتہ کیوں تونے فرزند کو
گیا پیش تہمینہ جب پہلواں ۔ تو کھینچ اوسنے پھر خنجر جانستاں
یہ چاہا کہ رستم کا چیرے شکم ۔ کرے غرق خوں اوسکو بیدرد ظلم
پکڑ ہاتھ اوسکا لیا زال نے ۔ یہ تہمینہ سے پھر کہا زال نے
کہ تقدیر پر کچھ نہیں اختیار ۔ نہیں چارہ پیش قضا زینہار
عدم سے جو پھر نا ہو سہراب کا ۔ تو کر رستم و زال کا سر جدا
غرض خوب سمجھا کے وہ نامور ۔ گیا لیکے تہمینہ کو اپنے گھر

## رفتن تہمینہ بہ سیستان رستم پہلوان بہ تفہیم زال زر و حاملہ شدنش از رستم وبعد انقضائے مدت نہ ماہ ولادت فرامرز و جان بحق سپردن تہمینہ بغم و الم سہراب در یکسال

وہ تہمینہ اور رستم نامدار ۔ ہم واں لگے رہنے لیل و نہار
ہوئی حاملہ پھر وہ رشک قمر ۔ ہوا بعد نہ ماہ پیدا پسر
قوی بازو و گل رخ و لالہ فام ۔ تہمتن نے رکھا فرامرز نام
سپرد ایک دایہ کو وہ ہیں کیا ۔ لگا پرورش پانے وہ مہ لقا
وہ تہمینہ رہتی تھی غمگین مدام ۔ تصور رہتا سہراب کا صبح و شام
دل اوسکا تھا نالاں مژہ خونچکاں ۔ گئے آہ کرتی تھی گاہی فغاں
بس از مرگ سہراب وہ مہ جمال ۔ رہی زندہ با رنج و غم ایکسال
نہ غم سے رہائی ہوئی زینہار ۔ وہ دے بیٹھی جان اپنی انجام کار
یہ قصہ تو میں کرچکا سب بیاں ۔ سیاوش کی آگے سنو داستاں

## داستان تولد شدن ملکزادہ سیاوش از بطن دختر شاہ بلغار و برائے تعلیم و تربیت ہمراہ رستم رفتن

کوئی بیشۂ خرم و دلکشا ۔ کہ نزدیک دریائے جیحوں کے تھا
گئے ایکدن واں برائے شکار ۔ ہم طوس اور گیو جنگی سوار
پڑی ناگہاں ایک دختر نظر ۔ پری پیکر و مہوش و سیمبر
لباس اور زیور تھا شاہانہ سب ۔ کرشمہ ستم آن غمزہ غضب
یہ پوچھا جو انوں نے اے مہ لقا ۔ تو ہے کون تیری حقیقت ہے کیا
بت ماہ پیکر یہ کہنے لگی ۔ کہ دختر ہوں میں شاہ بلغار کی
کہ گرسیوز اوسکا جہاں میں ہے نام ۔ وہ نسل فریدوں سے ہے ذوالکرام
مجھے چاہتے تھے بہت تاجور ۔ ولیکن یہ چاہے تھا میرا پدر
کہ توران زمیں کا جو ہے بادشاہ ۔ پشنگ دلاور خداوند جاہ
مرا باندھے ساتھ اوسکے عقد نکاح ۔ نہ زنہار بھائی مجھے یہ صلاح
کہ بیٹا سنا زشت خو ہے پشنگ ۔ نہ کچھ زشت خو زشت رو ہے پشنگ
کیا مجھسے جب ذکر اسبات کا ۔ تو بس صاف انکار میں نے کیا
خفا ہوکے تب شہ نے مارا مجھے ۔ نہ ہرگز ہوا یہ گوارا مجھے
نکل گھر سے اور اسپ پر ہو سوار ۔ شتابی سے لی میں نے راہ فرار
گذر آب جیحوں سے آئی ادہر ۔ کیا اسپ پر ماندگی نے اثر
غرض جبکہ رفتار سے رہگیا ۔ تو پھر راہ میں چھوڑ اوسکو دیا
پیادہ ہوئی چند فرسنگ رواں ۔ ہوئی آکے اوس دشت میں تب نہاں
وہ دونوں جواں دیکھ پامال ہوئے ۔ خدنگ نگہ کے وہ گھایل ہوئے
ہوئے خواستگار بت سیمبر ۔ لگے کرنے پرخاش با ہمدگر
بہم آخر پرخاش پایا قرار ۔ کہ لے چلئے پیش شہ نامدار
جسے حکم دے خسرو نامجو ۔ وہ لے شوق سے اس پری چہرہ کو
گئے لیکے جب پیش کاؤس شاہ ۔ ہوا شاہ دیوانہ رشک ماہ

سو گورخر جا کے پھینکی کمند ۔ وہ غائب ہوا کچھ نہ پہونچا گزند
کیا چاہے تھا زخم اوسپر رہا ۔ نظر سے وہ پوشیدہ پھر ہو گیا
غرض اسطرح سے وہ دیو پلید ۔ گہے تھا نمایان گہے ناپدید
بروز چہارم سوار دلیر ۔ ہوا اور صحرا مین آرام گیر
زمین کو شتابی بریدہ کیا ۔ اوٹھا کر تہمتن کو بس لیگیا
کہ دریا مین پھینکون کہ کوہ پر ۔ جو ہو خواہش دل بیان مجھسے کر
کہا دیو سے پھینکدے کوہ پر ۔ کہ تا استخوان ریزہ ہون سربسر
گرا جبکہ دریا مین تب بیدرنگ ۔ سوے رستم گرد دوڑے نہنگ
زروے دلیری علم کر کے تیغ ۔ لگا قتل کرنے اونہین بیدریغ
شناور تھا یکدست سے پہلوان ۔ بدست دگر تھا ستیزہ کنان
سلاح و لباس اپنا کر خشک وان ۔ ہوا پھر سوے دیو اکوان روان
جوانمرد کا رخش چرتا تھا وان ۔ ہوا پھر سوار اوسپہ وہ پہلوان
سپہدار توران کا گلہ بان ۔ نہین اپنے گلہ کو لایا وہان
خبر پا کے چوپان افراسیاب ۔ سوے رستم گرد آیا شتاب
یہ بولا کہ رستم مرا نام ہے ۔ نبرد آزمائی مرا کام ہے
بھلا کسلیے تم مقابل ہوئے ۔ عبث سوے پیکار مایل ہوئے
یہ مردانگی دیکھ حیران ہوئے ۔ وہ ناچار یکسر گریزان ہوئے
دلے تھا وہ منزل بمنزل روان ۔ کہ تا کون کی پہونچے سینا کہان
گیا کر کے یلغار پھر بے سرو ۔ مقابل ہوا اوسکے وہ شیر جرو
کیے کشتہ پھر گرز سے بیدرنگ ۔ چہل نامداران ہنگام جنگ
وہ سرکردہ فوج توران دیار ۔ ہوا جا وہ فرماے دشت غرار
طرف سے تھا خسرو کے اک نامدار ۔ گیا پیش اوسکے وہ جنگی سوار
روانہ لبوے بیابان ہوا ۔ پے جنگ اکوان شتابان ہوا
کہا دیو کے سوگند گر تو ہے ہو ۔ تو آ اے دیو آ سامنے کر غریو
دلیرانہ آیا مقابل وہ دیو ۔ لگا کہنے رستم سے کر کے غریو

پھر اکدم مین پیدا ہوا وہ لعین ۔ یہ دوڑا وہین کھینچکر تیغ کین
یہ سمجھا تہمتن یل پیل زور ۔ کہ ہے بیگمان دیو اکوان یہ گور
رہا تین دن بھی تہمتن خراب ۔ نہ آرام تھا نکو نے شب کو خواب
گیا خواب مین جبکہ وہ پہلوان ۔ تو پھر آ کے دیو اکوان نے وان
ہوا جبکہ بیدار وہ پیلتن ۔ لگا کہنے تب اوس سے یون اہرمن
سمجھتا تھا یہ رستم شیر گیر ۔ کہ برعکس ہے کار دیو شریر
اوسے دیو ناپاک نے پھر وہین ۔ دیا پھینک دریا مین اندر کہین
جوانمرد وہ سوقت لایا پناہ ۔ سو آفرینندہ مہر و ماہ
یل پیلتن خوب تیراک تھا ۔ دلیر و جوانمرد و بیباک تھا
بعون و عنایات لطف خدا ۔ کنارے پہ پہونچا وہ جنگ آزما
یہ اوس چشمہ پر رفتہ رفتہ گیا ۔ کہ گھوڑون کا یعنی چراگاہ تھا
جو چوپان تھا خسرو کی سرکار کا ۔ وہان اوسنے گھوڑے کو رکھا نہ تھا
روان لیکے گلہ ہوا پیلتن ۔ سو خسرو خسروان زمن
اوسے دیکھکر رستم نامور ۔ خروشندہ وان ہو کے جون شیر نر
تمھارا ابھی ہے شاہ افراسیاب ۔ کیا مین نے اوسکو تباہ و خراب
یہ کہکر وہین کھینچکر تیغ تیز ۔ کیا قتل کتنون کو وقت ستیز
تہمتن ہوا پھر روان پیشتر ۔ نگہبان تھا گلے کا شام و سحر
خبر پا کے رستم کی اک نامدار ۔ سپہ لیکے اور پیل جنگی ہزار
کیے کشتہ گردان بہت تیر سے ۔ کیا قتل کتنون کو شمشیر سے
سوارون کو یکدست کر کے تباہ ۔ لیے گرد نے چار پیل سیاہ
بفتح و ظفر رستم پہلوان ۔ ہوا جبکہ پھر وہان سے روان
وہ گلہ بھی اور چار پیل بلند ۔ سپرد اوسکے کر کے یل ارجمند
پہونچکر سر چشمہ وہ پہلوان ۔ خروشان ہوا مثل شیر ژیان
نہین کار مردان پیکار جو ۔ کہ آزار دین خواب مین مرد کو
کہ جنگ نہنگان سے ہو کر رہا ۔ پھر آیا یہان تو براے دغا

یہ سنکر تہمتن نے ڈالی کمند
جدا دیو کے جسم سے کرکے سر
جو دیکھا سر دیو حیران ہوا
پھر اک جشن ترتیب شہ نے کیا
رہی بزم عشرت وہان چند روز
سرے دلمین تہی آرزوے وطن
دو منزل گیا اوسکے ہمراہ شاہ
کہون کیا کہ ہے یہ عجب داستان

کمر کو کیا دیوا کوان کے بند
شتابی سے فتراک سے باندھکر
تہمتن کا خسرو ثنا خوان ہوا
مہیا تہا اسباب عیش کمال
رہا دور جام مے دلفروز
مجھے کیجیے رخصت لسوے وطن
تہمتن کا افزون کیا عز و جاہ

بیک ضرب گرز گران پھر وہان
روان ہوکے پھر پیش خسرو گیا
طلب کرکے پھر سیم و زر بیشمار
ہوے مائل عیش شام و سحر
کیا عرض رستم نے یون بعد ازان
تہمتن کو خسرو نے رخصت کیا
اب آگے بیان رزم بیژن کرون

پریشان کیا مغز دیو لعین
شہنشہ نے اعزاز اوسکا کیا
کیا رستم پہلوان پر نثار
بہم خسرو و رستم نامور
کہ اے خسرو خسروان جہان
بہت مال و رسن گنج اوسکو دیا
کہون قصہ کو تازگی سے لکھون
کہ سننے سے ہو خشک جسکے روان

## رفتن بیژن پسر گیو طرف ارمان

## برائے جنگ گرازان و فتحیاب شدن و رسیدن در مرغزاری و فریفتہ شدن منیژہ دخت افراسیاب بر جمال بیژن پہلوان و ہمراہ بردنش بہ شبستان خود و خبر یافتن افراسیاب ازین ماجرا و قید کردن در چاہ تاریک و رہا کردن رستم از بند و رفتن سوئے ایران

کہین آکے ارمانیان ایکدن
کہ ارمان مین خسرو سرفراز
ستم سے گرازون کے ہم آگئے یان
او ٹہا بیژن پور گیو دلیر
وہ نے گیو بولا کہ اے شہریار
یہ کہکر وہین رستم پہلوان
گرازون کی بیشے مین پہونچے وہ جب
نہ زنہار گرگین مددگار تہا
وہین کہینچکر خنجر آبگون
گرازان خونخوار کو قتل کر
بفتح و ظفر خرم و شادمان

حضور جہاندار گیتی فروز
تعدی کنان ہین ہزارون گراز
نظر کر بحال ستمدیدگان
شہ شیر صولت سے بولا وہ شیر
یہ کار آزمودہ نہین زینہار
ہوا شاہ سے ہوکے رخصت روان
گرازان مقابل ہوئے آکے سب
فقط وہ جوان کرم پیکار تہا
دلاور نے اوسکو کیا غرق خون
کیا دشت کو بحر خون سر بسر
رہا جاکے پہر دشت مین پہلوان

لبان غریبان و بیچارگان
نہ چھوڑین زراعت نہ برگ شجر
یہ خسرو نے سنکر نظر کی یہین
مجھے حکم ہو اے شہ نامجو
یہ سنکر لگا کہنے گرد دلیر
ولے اوسکے ہمراہ گرگین گیا
گرازون سے بیژن ہوا ہم نبرد
گراز ایک آیا سوی پہلوان
غرض اسطرح سے بگڑ کر خدنگ
لگادی وہان آگ بیچارہ
کئی روز مشغول عشرت رہا

لگے کرنے فریاد و شور و فغان
ستاتے ہین مردم کو شام و سحر
سوی پہلوانان ایران زمین
کرون قتل خوکان خونخوار کو
جوان ہون ولیکن بتدبیر پیر
بحکم جہاندار کشور کشا
لگا کرنے شیری یل تیر مرد
کہ پارہ کیا جوشن پرنیان
ہزارون کے کشتے ہنگام جنگ
چلے سب گرازان بیکار جو
پہر اک روز گرگین نے اوس سے کہا

کریان دخت ہے ایک رشک بتان
وہ ہر سال آتی ہے توران زمین کو
کہ صحرا مین ہے اندنون نازنین
سنا وصف جب ماہ رخسار کا
کہ بیٹھی ہوئی ہے یہ ناز و ادا
مہیا ہے وان بادہ و چنگ و دف
ہوا پہلوان عاشق دلستان
کہ کوئی نہین آسکے ہی یہان
منیژہ نے دایہ سے پھر یہ کہا
شتابان ہوئی دایہ خوش خصال
پے جنگ خوکان مین آیا ادہر
مجھے شوق دیدار لایا یہان
کیا اور بہی اوسکو امیدوار
یہ سنکر گئی دایہ باصد طرب
گئی دایہ پھر پیش بیژن دوان
لگا کہنے گرگین مین ٹھیرو یہان
یہ جانا کہ وان بیژن پہلوان
دہن مین لیکے بیژن کے شبدیز کو
کیا پھر عجب ہے وان ہمکنار
ہوئی بادہ پیما بفرط طرب
ہوا مستی بادہ کا جبکہ جوش
نہفتہ گیا قصر مین رات کو
بہت دلمین اپنے پشیمان ہوا
پڑھے ہے عجب گرگین نے صد ہا فسون
منیژہ نے کی جمع خاطر کمال

ہر اک رنگ کے گل شگفتہ تھے وان
لیے ساتھ اپنے کئی شعلہ خو
پے سیر اوسجا اٹھا ست گزین
ہوا دل سے مشتاق دیدار کا
لیے ساتھ اپنے کئی دلربا
گل و سرو و مینا و جام و سرود
ہوئی دلستان عاشق پہلوان
عجب ہے کہ یہ بیشہ اور یہ جوان
کہ تو اس جوان تک ذرا پاس جا
ہوئی جاکے بیژن سے پرسان حال
کیا فعل مین نے اونہین سر بسر
بقصد و تمنا مین آیا یہان
کہا پھر یہ تدبیر کر ایک بار
کہی دلستان سے حقیقت یہ سب
لگی کہنے اوس سے کہ ای پہلوان
تری پاسبانی کو آئے تو جوان
اسیر بلا ہو وینگا بے گمان
روان ہوکے ایران ہوا کینہ جو
منیژہ نے بیژن کو بے انتہا
رہی عیش سے وان روز و شب
رہا کچھ نہ زنہار بیژن کو ہوش
رکھا سب سے پوشیدہ اسباب کو
نہایت دل اوسکا پریشان ہوا
سوئی راہ بدرہ ہوا رہنمان
کہا یون کہ دلکو نرکھو پر ملال

منیژہ ہے اک دخت افراسیاب
یہ گرگین نے قصہ کیا جب بیان
ہر اک نے منیژہ کی تعریف کی
جو پہونچا وہان بیژن نامجو
کنیزان رہین پیراہن نازنین
گیا بیژن گرد جب متصل
لگی کہنے وہ غیرت ماہتاب
چلا آیا اسطرح سے بے خطر
شتاب اس سے احوال دریافت کر
یہ کہنے لگا دایہ سے وہ جوان
سنا مین نے یہ دخت ہے خوبرو
یہ کہکر اوسے دی وہ انگشتری
کہ دیکھون منیژہ کی پاس آنکر
منیژہ یہ بولی کہ لاؤ اوسے
منیژہ سے تجھکو کیا ہی طلب
ہر اک طرح تھا گرچہ گرگین برا
گیا جب ادہر بیژن نامدار
گیا جبکہ بیژن تو وہ نازنین
ہوا جب آغوش آرام دل
بروز چہارم ہوا بےخبر
عماری زرین مین پھر ڈال کر
ہوا جبکہ بیدار اور ہوشیار
لگا کہنے اے کردگار جہان
اسیر بلا اوسنے مجھکو کیا
جوانون کو در پیش ہو رزمگاہ

نہین روکش اوسکے مہ آفتاب
لگے کہنے تب وان کے باشندگان
بیان حسن کی اوسکی توصیف کی
تو یہ دور سے اوسکو آیا نظر
ستارے ہون جون گرد ماہ مبین
ہوا شیفتہ تب منیژہ کا دل
کہ ہے اسقدر خوف افراسیاب
نہ ہرگز کیا اسنے کچھ بھی حذر
کہ یہ آن پہونچا ہے کیونکر ادہر
مرا نام ہے بیژن پہلوان
ہوئی دیکھنے کی مجھے آرزو
جسے دیکھ حیرت مین ہو جو پری
تماشای رخسار رشک قمر
مرے پاس لاکر بٹھاؤ اوسے
گیا ساتھ اوسکو وہ باصد طرب
وہ کینہ آور تھا مانند گرگ
نہ بد کیش ٹھہرا وہان زینہار
گئی سوئی خرگاہ او لشکرو مین
میسر ہوا سر بسر کام دل
گیا خواب مین بیژن نامور
منیژہ اوسے لیگئی اپنے گھر
گرفتار حیرت ہوا نامدار
تو ہے عالم آشکار و نہان
عوض اوس سے لی یارب اسباب کا
کبھی شادی و عشرت رزمگاہ

فدا ہون میں اور تجھپہ قربان ہون
رضا جو تری با دل و جان ہون
مرے گھر کو اپنا ہی تو خانہ جان
مرا جان مجھکو نہ بیگانہ جان

اگر شاہ توران سے ہووے ضرر
تو جان ہو مری ترے آگے سپر
تو اب شوق سے نوش کر جام مے
کہ ہرگز نہیں جائے اندیشہ ہے

یہ کہکر لگے پینے باہم شراب
ہوئے دولت وصل سے کامیاب
شب و روز رہنے لگے ہمکنار
نہ تھا کار جز عیش وان زینہار

نہ تھا دخل نامحرمون کو وہان
کسی پر نہ یہ راز تھا کچھ عیان
کئی سال گذری بعیش و سرور
قرین عیش و عشرت غم و رنج دور

پھری گردش چرخ انجام کار
کہ یکسان نہیں دور روزگار
خبردار دربان ہوا ناگہان
ہوا اوسکو اندیشہ خوف جان

گیا دوڑ ہی دربان خانہ خراب
کیا عرض یون پیش افراسیاب
کہ شاہا گیا ننگ ناموس مفت
منیژہ کا اک ایرانی ہی جفت

ہوا شاہ سنکر بہت خشمگین
فراخان سالار کو بس وہین
بلا کر کہا مصلحت اب ہے کیا
فراخان نے یہ عرض شہ سے کیا

شنیدہ کا ہرگز نہیں اعتبار
کوئی جا کے وان دیکھلے ایکبار
اگر کاخ میں غیر کو بار ہے
تو پھر اس میں کیا جائے تکرار ہے

وہ ہے لایق قید بند گران
عقوبت ہی اوسپر روا بیگمان
سخن شاہ نے سن کے سالار کا
یہ گرشیوز کینہ جو سے کہا

کہ بھیجا سواران بیکار جو
تو محصور کر جا کے اب کاخ کو
شبستان میں بھیجے کسیکو اگر
تو لے آ کشان یان اسی باندھکر

یہ سنکر جو گرشیوز کینہ خواہ
گیا تا در کاخ لیکر سپاہ
سنی بانگ قانون چنگ و رباب
لیا گھیر اک طرف سے شتاب

در کاخ مسدود آیا نظر
شکستہ کیا در کو پھر زود تر
گیا اندرون محل کینہ خواہ
گیا پھر ادہر تھی جدھر رشک ماہ

جو دیکھا ہو چکر در خانہ پر
تو ایک مرد بیگانہ آیا نظر
منیژہ ہے اور وہ جوان ہمکنار
بہم بیٹھا بانہیں بادہ خوار

نہ چنگ و دف و رود تنہا ہی وان
سہ صد حور چہرہ پرستندگان
یہ دیکھا تو گرشیوز کینہ خو
ہوا نعرہ زن یون کہ ہے کون تو

شہنشاہ توران کا یہ کاخ ہے
یہان اسطرح سے تو گستاخ ہے
ہوا اسکے بیژن کو تب اضطراب
لگا کہنے کہا کر وہیں پیچ و تاب

کہ یان ہو نہ توسن نگہ کو خدنگ
کرون کسطرح ساتھ دشمن کے جنگ
ہوا بخت برگشتہ انجام کار
نہ ہرگز موافق رہا زینہار

نہیں کوئی اسدم مددگار ہے
جہان آفرین بس مددگار ہے
یہ کہکر وہین لے کے نام خدا
لیا کھینچ خنجر جو موزے میں تھا

دلیرانہ آیا در خیمہ پر
خروشان ہوا آکے جون شیر نر
کہ بیژن ہون میں پور گیو دلیر
شجاعت کے بیشے کا اک نرہ شیر

مقابل ہو میرے جو کوئی جوان
تو کہو دے سر اپنا وہین رایگان
میں اس خنجر تیز سے اب کرون
بہت نامدارون کو بس غرق خون

تو نیکی کرے مجھسے گر ایکبار
چلون ساتھ تیرے سوے شہریار
روا شاہ رکھے نہ مجھپر ستم
شفاعت کرے تو مری کہا قسم

جو دیکھا کہ بیژن دلیر و جوان
کرے کشتہ لشکر کو اب بیگمان
گرفتار کرنا ہے دشوار تر
کہ مرنے پہ اب اسنے باندہی کمر

کیا ساتھ بیژن کے عہد استوار
لیا اوسنے وہ خنجر آبدار
ہوا ہاتھ سے جبکہ خنجر جدا
گرفتار بیژن کو اوسدم کیا

اوسے لیگیا سوئے افراسیاب
کشان سر برہنہ بحال خراب
نہو طالع نیک یاور اگر
تو ہرگز نہ کچھ کام آوے ہنر

کیا وہ گرفتار جب پیش تخت
کہا شاہ توران نے اے نیکبخت
ترا کیونکر توران میں آنا ہوا
سیستان کسطرح جانا ہوا

لگا کہنے بیژن کہ اے تاجور
بجنگ گرازان میں آیا ادہر
لگا کرنے صید افگنی بعد جنگ
خوشی سے تہ چرخ فیروزہ رنگ

مرا یار گم ہو گیا ناگہان  سو نشت آیا تفحص کنان
ہو خفتہ پھر مین بزیر درخت  ہوا خفتہ گویا مرا ہای بخت
یکایک ہوا اک پری کا گذر  اوڑا لے گئی مجھکو وان آنکر
نمودار پھر فوج توران ہوئی  عمارت اک اوسمین نمایان ہوئی
پری نے یہو بجکر غضب یہ کیا  کہ مجھکو عماری مین بٹھلا دیا
عماری مین بیٹھی جو تھی نازنین  پڑھا او نپر افسون پری نے وہین
اثر سے فسونکے وہین بے خطر  پھر لیر وہ مجھے لے گئی اپنے گہر
نہین اسمین زینہار میرا گناہ  نہ آلودہ عصیان سے ہون شک ماہ
نہین تھی پری بخت برگشتہ تھا  کہ جنسے کیا یون اسیر بلا
لگا کہنے پھر شاہ توران دیار  کہ اے بخت برگشتہ روزگار
تو وہ ہی کہ با گرز و تیغ و خدنگ  گرا اسپ سے تا تہا میدان جنگ
اور اب دست بستہ شال تنان  یہ گفتار مستانہ کرتا ہی یان
نہیں راست تیرا سخن زینہار  تو جانبر نہوویگا انجام کار
سنی جب یہ گفتار افراسیاب  دیا بیژن پہلوان نے جواب
مرا بستہ کرنا کچہ آسان نہتا  وے تیرے وا یاوے کی دغا
تو اک توسن و گرز اب دے مجھے  کہ دکہلاؤن اپنی دلیری تجھے
دلیران و ترکان و جنگی سوار  مقابل مرے گر تھا اک ہزار
تماشا تو پھر دیکھہ میدان مین  کرون قتل سبکو مین ایک آن مین
رہے زندہ ترکو نسے گر اک سوار  تو مت کہہ مجھے بیژن نامدار
ہوا پر غضب سنکے افراسیاب  یہ کر شیوہ کینہ جوے شتاب
لگا کسنے کھینچ اسکو اب دار پر  نگون بخت کو تو نگونسار کر
اوسے لیگیا وہ سپہ دار جب  کیا خلق نے آکے انبوہ تب
برادر نہ تہا نے کوئی یار تہا  خدا لیکن اسکا مددگار تہا
سنو کارسازی کا حق کے بیان  کہ پیران ادہر آ گیا ناگہان
یہ انبوہ دیکھا تو حیران ہوا  یہ پیران ویسہ نے سنکر کہا
کہ یار و نہ جلدی کو یان راہ دو  ہلاک اس جوان کو ابہی مت کرو
یہ کہکر وہ سردار والا خطاب  شتابی گیا پیش افراسیاب
ہوا ایستادہ با ادب کے دہان  کہا شہ نے آ بیٹھہ ای پہلوان
نہ بیٹہا تو شہ نے یہ ہنسکر کہا  گزارش تو کر اب ہی کیا مدعا
اگر گنج مطلوب ہو دون تجھے  اگر تاج چاہے تو بخشون تجھے
جو پیران نے دیکھا یہ لطف و کرم  تو بولا کہ اے شاہ عالی همم
نہ کر بیژن نامور کو ہلاک  ذرا دلمین کر خوف یزدان پاک
کئی بار دی پیشتر مین نے پند  نہ شنوا ہوا جب شہ ارجمند
ہوا کام سے دست بردار تب  دل پر ہے مین کہتا ہون اے شاہ اب
کہ کین سیاوش کو تازہ نہ کر  درخت بلا کو نہ کر بارور
سیاوش کو جو قتل تو نے کیا  تو پھر کیا اوٹہا بہلا فایدہ
کہا شہ نے زندہ اگر چہوڑ دون  تو دنیا مین رسوا و بدنام ہون
کیا سنکے پیران نے پہر یون بیان  کہ رکہیے گرفتار بند گران
یہ سنکر وہ جو دو سپہدار سے  کہا شاہ نے اپنے داماد سے
کہ کر چاہ تاریک مین اسکو بند  ہر اک طرح سے اسکو پہونچا گزند
اور اک دیو اکوان سے سنگ گران  بیابان مین پہینکا جو تہا بیجوان
دہن پر تو رکہہ چاہ کے او وہ سنگ  نہ زنہار اس بات مین کر درنگ
منیژہ کو بہی یہان سے لیجایئے  نگونسار نیچے مین لٹکایئے
بفرمودہ شاہ افراسیاب  سنا جب تو اس کینہ جو نے شتاب
کیا قید بیژن کو لیجا کے وان  کوئین کے رکہا منہ پہ سنگ گران
منیژہ کی مان دوڑی آئی شتاب  کیا عرض یون پیش افراسیاب
کہ دختر پہ ایذا نہ رکہئے روا  گزند اسکو پہونچا ہی مت تہا
شفاعت ہوئی گو عقوبت سے بہ  کیا شہ نے دختر کو گہر سے بدر
سبب سے محبت کے اور چاہ کے  رہی جا کے نزدیک وس چاہ کے
گدائی وہ کرتی تہی ہر صبح و شام  جو کچہ ہاتہ آتا تہا اسکو طعام

وه روزن سی بیژن کو پهونچاتی تهی
کچه اک روشنی آپ هی کهاتی تهی

ستوکار سازی جان آفرین
که گرگین گیا سوی ایران زمین

کهان هے بتا بیژن پهلوان
یه راز نهان سربسر کر عیان

جو پهونچے تو اک بیشه آیا نظر
پڑے جابجا تهو بریده شجر

ملای گرازان ته خون و خاک
کیا دشت کو همنے خوکان سے پاک

بیابان میں اک گور آیا نظر
پسندیده و خرم و خوب تر

سوی بیژن آیا وه مانند پیل
خروشان و جوشنده جون رود نیل

ولیکن هوا گور وان سے روان
عقب اوسکے تها بیژن پهلوان

نه زنهار بیژن کا پایا نشان
نه دیکهی کهیں صورت پهلوان

هوا ان مراتب سے اندوهگین
کئی دن هوا وان اقامت گزین

یه سن کر سخن بائے بے اعتبار
هوا گیو بے اختیار اشکبار

یه چاها که گرگین بدکیش کا
کرے خنجر تیز سے سر جدا

اسے پیش کیخسرو نامدار
تو جا لیگئے اے پور فرخ شعار

که تو لیگیا تها مرے پور کو
کهان گم کیا تونے اے کینه جو

کرے هے تو اب کر کی گفتگو
ملاؤں تری ہی خاک میں آبرو

شتابی سے پهر تیغ کین کهینچکر
کروں میں جدا جسم سی تیرے سر

دو صد تازیانے لگائے انهیں
کیا خسته گرگین کو از روی کین

کیا گیو لیکر اسے پیش شاه
بچشم پر آب و دل کینه خواه

مرا بائے تها ایک نور نظر
که وه کشته تها جس سے شام و سحر

کرے هے یه گفتار مکر و فریب
که سنکر اوڑا بس قرار و شکیب

پهونچ داد کو میری اے شهریار
که گرگین نے مجهکو کیا سوگوار

که گرگین نے مجهسے بیان کیا کیا
سنا تها جو اسنے وه شه سے کها

شهنشه نے گرگین کو دیں گالیاں
کیا پهر گرفتار بند گران

نظر کرکے وه طالع وقت پر
لگے کهنے پیش شه نامور

یه سنکر کها شه نے پهر گیو کو
کرو جمع خاطر تو اے نامجو

جهان آفرین داور و دادرس
هوا آخر کار فریادرس

کها گیو و گودرز سے جا کے سب
لگا پوچهنے گیو گرگین سے تب

یه گرگین نے پانچ مریا گیو کو
که نزدیک ارمان هی آتا جو

گرازان خونخوار آتے تهین
هوئے اون سے هم گرم پیکار و کین

هوئے وان سے پهر سوی ایران روان
طرب ساز و شادان و صید افگنان

طرف اسکے دوڑا که شبدیز کو
شتابان هوا بیژن نام جو

شتابی سے بیژن نے ڈالی کمند
کرے گور کے سر کو تا وہیں بند

نظر سے هوا گور و بیژن نهان
شتابان هوا میں تفحص کنان

ولے توسن بیژن نامدار
جو دیکهوں تو صحرا میں هے بے سوار

غرض باغم و درد آیا یهان
یه توسن جو پایا سو لایا یهان

یه سمجها که بیشک هوا وه جوان
گرفتار رنج و بلا ناگهان

کها لیک گودرز نے بهر ہیں
که مت کهینچ اسپر تو اب تیغ کین

وهیں گیو پر باد دل و درد مند
یه گرگین سے بولا با بانگ بلند

کیا تونے مجهکو تباه و خراب
گیا چشم و دل سے مرے صبر و خواب

تجهے لیچلوں پیش خسرو ابهی
اوسے اس حقیقت سے دون آگهی

پکڑ بال گرگین کے پهر بعد ازان
اوسے پیچهے وان سے گردنکشان

هوا نیلگوں سر بسر جسم زار
هوا بس وه بیهوش انجام کار

کیا عرض اے شاه گیتی پناه
مرے سر په آئی یکایک بلا

اوسے کرکے گم آپ آیا یهان
یه گرگین بدکیش نکبت نشان

بجز توسن بیژن پهلوان
نهیں اور بیژن کا هرگز نشان

یه سنکر هوا شاه اندوهگین
لگا گیو سے کهنے خسرو وهین

پهر احوال گرگین سے پوچها تمام
وه بیهوده کرنے لگا وان کلام

کیا شه نے پهر موبدانکو طلب
کها دیکهو احوال بیژن کا اب

که توران میں هے زنده وه پهلوان
ولے هے گرفتار بند گران

هو ملک توران میں پیچون بپا
وهاں جاکے ترکوں سے هوں کینه جو

چھڑا لاؤں بیژن کو اب بند سے
کہ اختر شناسوں کی گفتار کا
نشان یاوین اُسکا تو فہو المراد
تو نوروز کا کیجیو انتظار
ہوا گیو شادان یہ سن کر سخن
یہ کہکر گیا پہلوان اپنے گھر
ہوئے ہر طرف وہ تفحص کنان
گیا گیو باخاطر پر الم
طلب کرکے پھر جام گیتی نما
بہت غور سے تھا نظارہ کنان
سو کشور گرگسار ان نگاہ
اور اک دخت اُسکی ہو خدمتگذار
مگر چاہ میں قید اور خستہ ہے
وہ بولا کہ اے خسرو نامجو
تہمتن ہے جو پیل افگن و شیر جنگ
ہوا گیو لے نامۂ شہریار
زابل پہنچا اور آنکھوں میں نم
کہ آرام سے اب وطن میں ہوں
ولے بیژن نامور کا یہ حال
مرا بیژن پہلوان پور ہے
یہ کہکر پچنگ وے دلفروز
جو نزدیک پہونچا یل نامدار
وہ رخت و جواہر مہیا کیا
ہوا رستم گرد کا مدح خوان
پے بیژن پور گیو دلیر

ملاؤں تجھے تیرے فرزند سے
اوسے کچھ بھی زنہار باور نہ تھا
خبر دین یہیں آنکر شاد شاد
کہ جب آوے نوروز فصل بہار
دعا دی کہ اے سرور انجمن
وہیں پھر سواران پرخاش پر
ولیکن نہیں کچھ نہ پایا نشان
دل زار بیتاب اور چشم نم
لگا دیکھنے شاہ کشور کشا
سو ہفت کشور شہ خسروان
پڑی جب تو کیا دیکھتا ہو وہ شاہ
کہ نسل کیان سے ہو وہ گلعذار
سلاسل سے بس دست و پابستہ ہے
شتابی سے پروانگی مجھکو ہو
نبیگانہ کام اُس سے بس بیدرنگ
شتابان سوے رستم نامدار
فغان کھینچتا تھا بصد درد و غم
یہاں سے نہ زنہار جنبش کروں
ہوا سنکے اے گیو غمگین کمال
مرا دیدۂ زار کا نور ہے
رہے محفل آرا ہم تا سہ روز
تو دو ہیں بحکم شہ کامدار
وہاں تخت زر ایک برپا کیا
کہا تو ہے پشت و پناہ کیان
گوارا تو کر رنج اے نرہ شیر

یہ کہتا تو تھا خسرو پاک دین
کہا شاہ نے پھر کہ اے نامدار
مبادا نہووے اگر آگہی
نظارہ کروں جام گیتی نما
جہانمیں تو رہ جب تلک ہے جہان
روانہ کئے گیو نے چارسو
جو نوروز فرخ ہوا جلوہ گر
جو خسرو نے دیکھا وہ ہے بیقرار
ستارے جو ہیں سات افلاک پر
نشان بیژن نامور کا کہیں
کہ بیژن کنوئیں میں نگونسار ہے
کیا شہ نے پھر گیو سے یہ بیان
نہ اندیشہ کر رکھ خدا پر نظر
کہ جا کر چھڑا لاؤں بیژن کو یان
مرا نامہ لے جا تو سیستان
اوسے جاکے نامہ دیا شاہ کا
یہ سنکر تہمتن نے پاسخ دیا
بہت میں نے کھینچے ہیں رنج و محن
ترے در سے میں جگر خستہ ہوں
تو رکھ جمع خاطر نکر اضطراب
بروز چہارم بسامان و ساز
گئے اُسکے لانیکو سب پہلوان
بٹھایا تہمتن کو اُس تخت پر
مددگار گردان ایران دیار
کہ تیرے سوا ہے یل نامدار

ولے گیو کو تھا نہ ہرگز یقین
پے جستجو بھیج ہر سو سوار
تو مت کیجیو صبر سے دل تہی
کہ دریافت احوال ہو گرد کا
بصد حشمت و دولت و فروشان
کریں جاکے بیژن کی وہ جستجو
تو پہنچے پیش کیخسرو نامور
پریشان دل مضطر و اشکبار
لگے تھے وہ اُس جام میں ہر بسر
پدیدار ہوتا تھا ہرگز نہیں
بصد رنج و خواری گرفتار ہے
ترا پور زندہ ہے اے پہلوان
کہ آوے یہ رہا ہوکے تیرا پسر
لگا کہنے خسرو کہ اے پہلوان
کہ تا آوے یان رستم پہلوان
سب احوال بیژن مفصل کہا
کہ اے گیو میرا ارادہ یہ تھا
نہیں چاہتا دل کہ چھوڑوں وطن
پے کار بیژن کمربستہ ہوں
کہ لاؤں باکے اُسکو شتاب
روانہ ہوا رستم سرفراز
وہ آیا تو خسرو ہوا شادمان
وہ بیٹھا تو کیخسرو نامور
بخصم افگنی تو ہے پیل و نہار
نہیں چارہ گر یان کوئی زنہار

زمین بوس ہو کر وہ جنگ آزما
دعا و ثنا کر کے کہنے لگا
کہ اے شاہ شاہان روئے زمین
ترا ہوں میں یکسر چاکر کمترین

اگر سامنے آوے تیر و سنان
ترے حکم سے میں نہ موڑوں سنان
یہیں اس کام پر چست بندہ ہوں میں
چھڑا لاؤں بیژن کو اب زود و گم

لگا کہنے خسرو کہ اے پہلوان
یلان قوی جنگ جتنے ہیں یان
اور جیسے ساتھ لیجا جنہیں چاہیے تو
روان لیکے ہوویں لشکر جنگجو

تہمتن یہ بولا کہ اے تاجور
سپاہ گران لیکے جاؤں اگر
تو ایسا نہ ہو کہ وہ پیچ و تاب
کرے قتل بیژن کو افراسیاب

نشایان ہے اب مثل بازارگان
کروں جا کے تدبیر ایسی وہان
کہ آسان ہو یہ کار مشکل شتاب
ملے دست افسوس افراسیاب

یہ سنکر ہوا شاد شاہ جہان
مہیا کیا رخت سوداگران
جو تھا رہگذر کا سامان ہوا
تو رستم دوان سوئے توران ہوا

گرانمایہ ہشت اور ہم بادپا
وہ اشتر ہیں اور کچھ ہر بے بہا
پر از جامہائے سہ صد شتر
متاع گرانمایہ پاکیزہ تر

شترہا پر از پرنیان و حریر
تحایف ہر اقلیم کے بے نظیر
ہمراہ اشتر القصہ ہمراہ تھے
پر از تحفہ خوب و دلخواہ تھے

یلان ہمرہ آنہا ایک ہزار
گئے ہمرہ رستم نامدار
وہ پہنے ہوئے جامۂ رہروان
بنے سربسر صورت ساربان

تہمتن نے جب قصد توران کیا
یہ گرگین ز دو سوء تہ اوس سے کہا
رہا کرکے اے گرد فرخندہ خو
مجھے لے چل اب اپنے ہمراہ تو

تو گرگین کو رستم نے پاسخ دیا
کہ صادر ہوئی تجھ سے ایسی خطا
کہ لینا خطا ہے اب اے تیرہ بخت
ترا نام پیش خداوند تخت

کیا یہ سخن گرد نے جب بیان
ہوئے پا بہ گرگین کے زاری کنان
کیا عرض رستم نے بہر لاجرم
حضور شہنشاہ کیوان علم

کہ گرگین کو اب نہ رہا کیجئے
مرے ساتھ رخصت اسے دیجئے
یہ رستم کو خسرو نے پاسخ دیا
کہ یہ عہد پہلے ہی دل میں کیا

کہ بیژن رہا ہو کے آوے ادہر
تو جانبخشی اُسکی بھی ہو زود تر
کروں ورنہ گرگین کو بیشک ہلاک
ملاؤں تن اُسکا تہ خون و خاک

ہوا خاص اسباب کا پہلوان
ہوا ساتھ رستم کے گرگین روان
ولیکن ہوئے قید اُس کے پسر
بحکم شہنشہ بجائے پدر

تہمتن بغرض مثل بازارگان
جہانکا ارادہ تہا ہونچا وہان
کوئی شہر پیران ویسہ کا تہا
مقام اور جگہ پیل تن نے کیا

ولیکن ہوا رستم شاد بہر
اقامت گزین جا کے بیرون شہر
ہوا دل کو جب میل نخچیر کا
سوئے دشت اک روز پیران گیا

جو رستم نے دیکھا تو آیا شتاب
حضور اُسکے کچھ تحفہ لایا شتاب
وہ اسپ گرانمایہ اک جام زر
کہ اُس جام میں بیبہا تھے گہر

کئے پیش کش اور کیا عجز وان
نہایت ہی پیران ہوا شادمان
ولیکن نہ جانا یہ کچھ زینہار
کہ یہ شخص ہے رستم نامدار

لگا پوچھنے اے خجستہ جوان
تو ہے کون آیا کہاں سے یہاں
یہ پیران کو رستم نے پاسخ دیا
کہ بازارگان ہوں میں ایران کا

رکھوں ہوں میں اکسر و انجمن
متاع گرانمایہ و دل پسند
ہوا آکے وارد ترے شہر میں
کہ تو صاحب داد ہے دہر میں

وہ بولا کہ تو شہر میں جا کے رہ
مرے پاس اب شوق سوداگرہ
نہیں مال کا تجھ سے تیمار کچھ
کسی کو نہیں تجھ سے بیکار کچھ

ہوئے جبکہ آگاہ پیر و جوان
کہ ایران سے آیا ہے اک کاروان
تب آئے حضور رستم نامور
خریدار و پیادہ و اسپ و گہر

ہوا گرم بازار سوداگری
ہر اک جنس کچھ تو وہان مشتری
منیژہ نے یہ جبکہ پائی خبر
ہوئی تب شتابان وہ زرّیں کمر

سو رستم گرد آئی دوان
دو دیدہ گہربار نالہ کنان
کہا یوں کہ اے مرد عالی گہر
تجھے کچھ بہی گودرزیان کی خبر

خبر بیژن نامور کی کہیں
وہی نوجوان گیو کا پور ہے
نہیں مجکو دربار میں شہ کے بار
نہیں گیو گودرز سے آگہی
لگی کہنے یون کھینچ کر ایک آہ
کہ بیچارہ ہون اور ستم دیدہ ہون
سر رحم سے پھر تہمتن وہیں
بیان کر کہ تو کون ہی کیا ہی نام
منیژہ میں ہون دخت افراسیاب
پھرون ہون میں در بدر بیحال تباہ
وہ اک چارہ تاریک میں قید ہے
کنوئیں کے دہن پر ہی سنگ گران
تو پہونچا سکیگی اوسی کچھہ طعام
کہ لیجا تو یہ مرغ بریان و نان
وہ خاتم جو رستم کے تہی نام کی
کہ پہرہ روز و شب کھینچتا تہا تو وہ
منیژہ یہ بولی کہ میں نے کیا
وہ بولی کہ ای گل رخ لالہ فام
طعام اوس نے تیرے لیے یہ دیا
یہ پوچھا اوس سے ای مرد زور آزما
شتابان ہوئی دلسے وہ دلربا
گئی نصف شب الغرض جب گزر
دہن پر کنوئیں کے دہرا تہا جو سنگ
کنوئیں میں جو تہا وہ گرفتار بلا
وہ زنجیر توڑی وہیں سر بسر

نہ پہونچی مگر سوے ایران زمین
پڑا قید میں بخت مجبور ہی
کسی سے بھی واقف نہیں زینہار
نہ کر مغز میرا تو ناحق تہی
کہ بیچارگی پر مری کر نگاہ
پریشان و دلریش و رنجیدہ ہون
یہ بولا کہ زیر سپہر برین
ہوا زرد کیون عارض لالہ فام
گیا گردش آسمان نے خراب
لکہا تہا قضا نے یہی سر پہ آہ
ستمدیدہ چرخ پر کید ہے
کیا تنگ کا ماجرا سب بیان
وہ پہونچا دے تہی جس طرح سے طعام
رکہی اوسمیں اپنی انگوٹہی نشان
یکایک جو ہاتھ اوس جوان کے لگی
سبب کیا جو اس دم کیا قاہ قاہ
ترے عشق میں مال و جانکو فدا
کہان سی تو یہ آج لائی طعام
سنا جستہ بیژن نے تب یون کہا
تو بیژن کو کیونکر کرے گا رہا
تہمتن سے پیغام بیژن کہا
تہمتن نے اوسوقت باندہی کمر
دیا پہینک اوسکو اٹہا بیدرنگ
نکالا اوسے ڈالکر پہر کمند
لگا کہنے بیژن سے پہر نامور

کہ اب تک کوئی ہوا چارہ گر
ہوا پر غضب رستم نامجو
کہ ہون میں تو اک مرد بازرگان
منیژہ لگی رونے پھر زار زار
نہیں چاہئے سرد مہری تجھے
یہ آئین ایران سے ہے دور تر
پڑا تجھپہ یکبارگی کیا غضب
منیژہ لگی کہنے کر کے فغان
محبت سی بیژن کی ای نامور
کہون کیا میں احوال بیژن کا اب
بندہے اوسکے زنجیر میں دست و پا
دلا سا بہت دیکے وہ پیلتن
وہ طور اوس نے رستم سے ظاہر کیا
منیژہ نے جا کر دیا جب طعام
کیا قہقہہ دیکھہ انگشتری
وہ بولا رکہے راز کو گر نہان
دے اب تلک بھی تو ہی بدگمان
کیا منیژہ نے اوس سے بیان
یقین ہی کہ رستم ہی وہ کاروان
کہے تجھ سے جو کچھ تو وہ کیجیو
یہ کہکر بفرمان رستم وہان
لیے ہفت گردان جنگ آزما
پڑا سنگ جا کر سیہ دشت چین
گرفتار زنجیر پایا اوسے
کہ کھینچے بہت تو نے رنج و تعب

کسی نے نہ بیچارہ کی لی خبر
کہا روبرو سے مرے دور ہو
نہ سردار ہون میں نہ کچھ پہلوان
ہوئی دیدۂ زار سے اشکبار
نہ کر دور شاہ روبرو سے مجھے
کہ بیچارگان کی نہ پوچھیں خبر
ہوئی جو گرفتار رنج و تعب
کہ روئین حال اپنا میں اب کیا بیان
پڑی ہی افسر و تخت سے دور تر
پڑا نا گمان اوسکے سر پر غضب
فغان دل سے کھینچے ہی صبح و مسا
لگا کہنے اوس سے کہ ای گلبدن
یہ سنکر تہمتن نے اوس سے کہا
ہوا بیژن پہلوان شادکام
لگی کہنے وہ مین وہ رشک پری
تو آگے ترے میں کہون مہربان
بڑا حیف ہی تجھہ سے ای پہلوان
کہ آیا ہی ایران سے اک کاروان
رہائی کو میری اب آیا یہان
تغافل کو تو زرا مت دیجیو
رہی وہ پری پیکر دلستان
سر چاہ پر وہ دلاور گیا
ہلی اوسکے صدمہ سے توران زمین
نکلنے سے تنہا ہی لگایا اوسے
منیژہ کو تو لیکے جا یان سے اب

کرون ایک شبخون یہی دم صواب — بسوئے شبستان افراسیاب
کہ تا اُسکو معلوم ہو یہ سخن — کہ آکر یہاں رستم پیل تن

اسیری سے بیژن کو کرکے رہا — دلیرانہ ساتھ اپنے اب لیگیا
وگرنہ کہیں گے یہ تورانیاں — کہ نامرد تھا رستم پہلوان

جو مانند زندان یہاں آنکر — شبا شب ہوا خوف سے رہ سپر
لگا کہنے یوں بیژن نامدار — نجاؤں تجھے چھوڑ کر زینہار

چلوں ساتھ تیرے میں اے شیر مرد — کروں جل کے تورانیاں سے نبرد
کیا منع ہرچند رستم نے پر — گیا ساتھ رستم کے وہ نامور

غرض رستم و بیژن پہلوان — سوئے قلعہ با ہفت جنگ آوران
زرہ دی دلیری نشاں ہوئے — مقابل وہاں پاسباں ہوئے

کیا پاسبانوں کو یکسر ہلاک — گئے قلعہ میں پھر وہ بیخوف و باک
سپہ ساتھ اونکے بھی گرم کین — ولیکن ہوئی کشتہ یکسر وہیں

ہوا پھر روان رستم نامدار — سو خانہ شاہ توران دیار
یہ آواز دی جاکے دہلیز پر — کہ سن لے تو اے شاہ بیدادگر

کنوئیں میں جو بیژن گرفتار تھا — ہوا بند سے آج بارے رہا
ذرا سوچ دل میں کہ جو اسقدر — روا کون رکھتا ہے داماد پر

تلافی کو بیژن کی آیا میں یہاں — مرا نام ہے رستم پہلوان
یہ آواز سن کر بصد اضطراب — گریزاں ہوا شاہ افراسیاب

پہونچکر تہمتن نے از روئے کین — سر تخت اک گرز مارا وہیں
پھر اک تا زمین پڑ چہرہ کو — پھر اداں سے لیکر یل نامجو

ہر اک گرد اک اُن مہ جمال — شبستان سے لیکر گیا خوش کمال
سوا اسکے کتنی پہ پہرگان — گئیں آپ ہمراہ ایرانیان

یلان نے کیا جاکے آرام خواب — ولیکن دم صبح افراسیاب
سپہ لیکے آیا پے کارزار — ہوا سنکے رستم بھی دوں ہی سوار

ہزاروں سکے ہمراہ تھے پہلوان — نبرد آزمایان جنگ آوران
مبارز لگا کرنے رستم طلب — کہ ہو ہم نبرد آکے کوئی اب

مقابل نہ آیا کوئی زینہار — تہمتن نے کھینچا بہت انتظار
کہا پھر کہ اے شاہ افراسیاب — اگرچہ تری فوج ہے بیحساب

ولے ساتھ میرے نہیں تاب جنگ — مگر کچھ نہیں ہے تجھے عار ننگ
کئی بار دیکھا ہے تو نے مجھے — کری میں نے تنہا ہزیمت تجھے

دلیری و مردی و جرات مری — بہت آزمائی سپہ نے تری
زبوں سخت ہیں مجھ سے سب سروار — تو آیا عبث یاں پے کارزار

ہوا سنکے شرمندہ افراسیاب — سواروں سے بولا یہ کرکے عتاب
کہ اے نامداران توران زمین — یہ ہے رزمگہ جائے عشرت نہیں

دلیرانہ تم گرم پیکار ہو — کہ یہ بیژن و رستم جنگ جو
نہ جانبر ہوں میدان سے زینہار — نہ ایران کا زندہ رہے اک سوار

سنی جب سپاہ نے گفتار شاہ — ہوئے حملہ آور سوئے رزمگاہ
سواران توران ایرانیاں — ہوئے گرم پیکار آکر وہاں

تہمتن نے لیکر وہیں گرز و تیغ — کئے قتل ترکان بہت بیدریغ
ہوئے کشتہ تورانیاں بیشتر — رہے غالب ایرانیاں سر بسر

ہوا جب نہ میداں میں کچھ کامیاب — گیا سوئے چیں واں سے افراسیاب
گیا اُسکے دنبال رستم دواں — دو فرسنگ مانند شیر ژیاں

کئے کشتہ و خستہ صدہا ہزار — پھر آیا بفتح و ظفر نامدار
زر و مال و اسباب افراسیاب — گیا لیکے پھر سوئے ایران شتاب

سنا جبکہ یہ مژدہ دل نواز — ہوا شاد کیخسرو سرفراز
کئے پیشوا نامداران تمام — ہوئے دیکھکر اُسکو شاد کام

گیا جب کہ نزدیک درگاہ شاہ — تو آکر جہاندار گیتی پناہ
تہمتن کو با صد خوشی لیگئے — ثنا خوان ہوا رستم کردگار

دعا و ثنا کی تہمتن نے بھی — شہنشہ کی لایا بجا بندگی
منیژہ بھی اور بیژن پہلوان — گئے جب حضور شہ خسروان

ہوا شاد کیخسرو پاک دین
ہوئے گیو و گودرز بھی خوش وہیں
ہوا دور خاطر سے اندوہ و غم
لگے رہنے مسرور و خرم بہم

ہوئی ختم بیژن کی اب داستان
سنو قصۂ برزوئے پہلوان

## جنگ کردن برزو با رستم و رسیدن افراسیاب در ایران و رفتن کیخسرو بمقابله او با فوج گران و شکست خوردن افراسیاب و باز رفتن به طرف توران

جو ناکام ہوکر بصد اضطراب
سوئے چین گیا شاہ افراسیاب
تو آیا نظر راہ میں اک جوان
تنومند مانند پیل دمان

کہا اے بادشہ ہوں میں دہقان پسر
نہیں جانتا لیک نام پدر
سنا ہے یہ ماں سے کہ اک روز یاں
کہیں اک سوار آگیا ناگہاں

ہوا آن کے وہ طلبگار آب
پلایا اسے پانی اسنے شتاب
ہوئی اسکے دلمیں غالب ہوس
جوان نے کیا اسکو ہمخواب بس

روانہ ہوا یاں سے پھر وہ سوار
بحکم خدا یہ ہوئی بار دار
خدا جانے تھا کون وہ پہلوان
نہیں اسکا معلوم نام و نشان

جو پیدا ہوا میں تو شاہنشہا
مرا نام مادر نے برزو رکھا
جو دیکھا اوسے شاہ نے پیلتن
رواں ساتھ اسکے کیا یہ سخن

مرا ایک دشمن ہے رستم بنام
دلیری و مردی میں مشہور عام
مجھے تخت اسنے عاجز کیا
پراگندہ خاطر ہوں صبح و مسا

اگر یہ نہووے تو جرأت نہیں
کہ ہو گرم کیں فتح ایران زمین
الم آج ہے یہی مجھکو ہنگام جنگ
تہمتن ترے ہاتھ سے ہووے تنگ

سنا جب یہ برزو نے تب یوں کہا
کہ افسوس صد حیف شاہنشہا
تو اک گرد سے ہے زبوں اسقدر
ترے ہاتھ سے دلمیں ہے خوف و خطر

لگا کہنے سالار عالی وقار
وہ یکتن ہے مانند یکصد ہزار
توانائی اسکی بیاں کیا کروں
بجا ہے اگر کوہ آہن کہوں

نہ اوس پر ہو گرز دستاں کارگر
نہ ہرگز کرے تیغ و ناوک اثر
یہ سنکر ہوا خندہ زن وہ جوان
کیا شاہ سے اوسنے پھر یوں بیان

کہ میدان میں جب وہ ستیزہ کرے
تو صد کوہ آہن کو ریزہ کرے
سپہ تیری اور تو بھی نامرد ہے
کہ دل میں تہمتن سے پر درد ہے

نہیں ہو اگر رزم کی مجھکو تاب
رکھا نام کیوں شاہ افراسیاب
نہیں مجھکو شایاں ہے تاج شہی
نہیں مجھکو زیبا کلاہ مہی

یہ سنکر ہوا منفعل بادشاہ
ہوا اس سے خواہان امداد شاہ
کہا یوں کہ گر کشتہ ہوا جوان
ترے ہاتھ سے رستم پہلوان

تو دوں تجھکو میں خطۂ چین
کروں تجھکو سالار اقلیم چین
قسم کھا کے برزو نے پیش شاہ
کہا یوں کہ اے شاہ خورشید جاہ

شہ چین کو اور شاہ ایران کو
کروں بند میں تیغ کے پیکار جو
لگا کہیں اب آگ ایران میں
کروں خون و ویران زابلستان

ہوا شاد یہ سن کے افراسیاب
سو خانہ برزو کو لایا شتاب
سرا پردہ و فیل و اسپان زین
دو صد نازنینان با چین جبین

زر و افسر و گنج و لشکر دیا
سرافراز برزو کو شہ نے کیا
ہوا شاد برزو بھی گردن فراز
جہاں میں ہوا الغرض بے نیاز

دے اسکی ماں کو دی آبادی و باغ
کیا آکے برزو سے مادر نے بیان
کہ یہ دولت و جاہ ہے جیکا وبال
اوسے تھا جاہ و دولت کا بھی خیال

تہمتن سے عہدہ برائی نہیں
تجھے تاب جنگ آزمائی نہیں
وہ قاتل ہے دیوان خونخوار کا
نہ کر قصد تو اس سے پیکار کا

گئی بار دی شہ کو اُسنے شکست — کیا نامداران توران کو پست
وہ بولا کہ رستم سے ہون زورمند — مرے آگے ہے پست ہین بلند
تو ہے کودن محض اور بے ہنر — نہ کھو مفت جان عزیز اے پسر
نہ لیکن ذرا لایق کار تھے — موافق نہ برزو کے زنہار تھے
طلب کرکے مردان صاحب ہنر — یہ بولا کہ برزو کو اب زود تر
اٹھارہ جوانان زور آزما — لگے کرنے تعلیم صبح و مسا
بہ نیرد سے سرپنجۂ نامجو — زبون روز کرتا تھا اوستاد کو
جو اُستاد ہین میرے ہر دو یلان — کہے تو وہ نہیں باندہ لاؤن یہان
کہ ہے راستی کا کچھ اس مین فروغ — یہ گفتار ہے یا سراپا دروغ
درشت و تنومند چست و دلیر — حضور اُسکے اک پشہ ہے پیل و شیر
ہوا شاد یہ سن کے افراسیاب — دیا گنج برزو کو بے حساب
کہ ہون مین شتابی یہان سے روان — سوے خسرو و رستم پہلوان
ہوا شادمان شاہ توران دیار — طلب کرکے پھر تخت گوہر نگار
کہا نامدارون سے پھر یونکہ اب — کرو اسکی فرمانبری روز و شب
ہوا شہ سے رخصت یل شیر مرد — بہت لیکے سامان جنگ و نبرد
عقب تیرے مین بھی بصد فروشان — پہونچتا ہون لیکر سپاہ گران
گئے ہمرہ برزوے نامدار — سواران جنگی لیے دہ ہزار
گئی سوے ایران یہ جس دم خبر — تو بولا یہ کیخسرو نامور
تعجب کہ اب وہ بھی ایرانیان — برائے وغا سوے ایران روان
کیا شہ نے رخصت بصد فروشان — روانہ ہوئے سوے ہر دو نام آوران
عقب اُنکے شہ بھی بصد کر و فر — جہاندار کیخسرو نامور
ہوئی اک شب و روز جنگ کلان — کہ جسکا نہیں ہو سکے کچھ بیان
فریبرز اور طوس میدان مین — جو آئے مقابل تو اک آن مین
ہوا شادمان شاہ توران دیار — ہوا غم زدہ خسرو نامدار
ہوا پر غضب رستم پہلوان — لگا کہنے اے خسرو خسروان

تو اُن نامدارون کے ہمسر نہین — دلیری مین اُن سے فزون تر نہین
دیا پاسخ اُس نے کہ وہ شیرزاد — ہنر پہلوانی کے رکھتا ہے یاد
یہ سنکر گیا پیش افراسیاب — سلاح و سلب کے لایا شتاب
نے اور تیار انجام کار — مہیا کیے بعد ازان شہریار
ہنر پہلوانی سکھلاؤ سب — کرو کوشش و جہد ہر روز و شب
بعلم و ہنر وہ یگانہ ہوا — سر سروران زمانہ ہوا
غرض برزوی پہلوان ایک روز — لگا کہنے اے شاہ گیتی فروز
سنی شاہ توران نے یہ بات جب — لگا پوچھنے پہلوانون سے تب
وہ بولے شہا برزوے پیلتن — نہین آدمی ایک ہے اہرمن
شب و روز برزو کو ہی میل رزم — غرض رزم کو وہ سمجھتا ہے بزم
لگا کہنے برزو کہ اے بادشاہ — مرے ساتھ کیجے تعین سپاہ
نہ خسرو رہے اور نہ رستم بجا — کرون تجھکو ایران کا فرمانروا
یہ بولا کہ اے برزوے نیکبخت — تو با صد طرب بیٹھہ بالائے تخت
وہ بیٹھا جو بالائے زرین سریر — تو یکسر ہوئے گرد فرمان پذیر
یہ بولا سپہدار توران دیار — کہ رہتا شب و روز تو ہوشیار
وہ سردار جنگ آور و ذوالکرام — کہ ہومان تھا اور بارمان جسکا نام
شتابان ہوا آپ بھی بعد ازان — سپہدار با لشکر بیکران
کہ گردان ایران جو کرتے تھے عزم — نہوتی تھی ترکونکو پھر تاب رزم
فریبرز اور طوس کو پھر شتاب — پے جنگ گردان افراسیاب
سواران جنگی و مردان کار — گئے ساتھ اُنکے وہ دو دو ہزار
فریبرز اور طوس کی فوج جب — گئی سامنے فوج برزو کے تب
ہوئی فوج ایرانکو آخر شکست — سواران ایران ہوئے چیرہ دست
اوٹھا زین سے برزو و تیغ لیکیا — یہ بند گران اوسکو بستہ کیا
طلب رستم نامور کو کیا — یہ احوال خسرو نے اُس سے کہا
تو رکھہ جمع خاطر کہ جاؤن شتاب — سوے پہلوانان افراسیاب

فریبرز اور طوس کو کر رہا
گئی نصف شب تھی کہ پہنچا وہان
سر تخت زرین ہی افراسیاب
فریبرز اور طوس بھی پیش تخت
اسیرون کو پہرے کے مردمان
اوٹھا ایک کو اپنی پہر پشت پر

ترے پاس لاؤن بفضل خدا
اسیران بند بلا تھے جہان
خوشی سے پئے ہی پیالی شراب
کھڑے ہین بند ہو دست بازو ہی سخت
کہ منظور تھا جنکا رکھنا جہان
شتابان ہوا رستم نامور

یہ کہکر گیا رستم جنگجو
یہ سمجھا کہ برزو کی خرگاہ ہے
چپ و راست با خاطر شادمان
یہ کہتا ہی انکو وہ کمبخت شاہ
نگہبان جو غافل ہوا تب وہین
اوٹھا دوسرے کو وہ گستہم یل

دے لیگیا ساتھہ گستہم کو
جو دیکھا تو بیٹھا وہان شاہ ہے
نشستہ ہین پیران برزو وہان
کہ دن قتل مثل سیاوش بگاہ
تہمتن نے کھینچا نہ تیغ کین
سراپردہ سے وہ ہین آیا نکل



وہ بند گران زور سے سر بسر
شکستہ کئے یکطرف بیٹھ کر

سراپردہ مین شاہ توران کے
یہ چرچا ہوا کوئی گرد آن کے

کہ وہ گرگ ہوگا تہمتن مگر
اسیرون کو جو لے گیا آن کر

کہ لیکر سپہ جا سوئے رزمگاہ
وہیں آن کر برزو کینہ خواہ

سنا جبکہ خسرو نے شور و فغان
کہا تب کہ اے رستم پہلوان

نظر کرکے برزو کی ترکیب کے
قرین تجربہ ہوا جنگ جہ

ترے سر کو توڑون ابھی گرز سے
سمجھیو نہ کم مجھکو البرز سے

بجا ہے کہ سیکھو نہیں تجھسے ہنر
مرے ساتھ مت تند ہو اسقدر

یہ کہکر وہیں ہاتھ میں لی کمان
خدنگ ایک ڈالا سوئے پہلوان

پیاپے ہوئی بارش تیر پر
نہ اک تیر ہرگز ہوا کارگر

بہت دیر تک ضرب پر ضرب تھی
آئی قیامت تھی یا حرب تھی

کیا زور اتنا پکڑ کر کمر
کہ ٹوٹا وہ دال کمر سر بسر

تہمتن نے جانا بڑا ایک کوہ
ہوا ضرب سے گرز کی بس ستوہ

ولے از رہ عقل و فہم و ذکا
تہمتن نے کچھ طرح دا اپ کیا

تہمتن سے برزو یہ کہنے لگا
تعجب ہے اے گرد جنگ آزما

ترے دست و سر کو نہ کچھ کیا
یہ سنکر تہمتن نے اُس سے کہا

یہ برزو نے اندیشہ دل میں کیا
مبادا کہ یہ گرد زور آزما

پرانے مین آخر ہوا اور تب
لگا کہنے برزو سے رستم کو اب

بہم جب پذیرا ہوا یہ سخن
تو پھر برزو و رستم پیلتن

جو برزو گیا پیش افراسیاب
تو بولا کہ اے شاہ عالیجناب

مقابل ہوا مجھسے آج آن کر
کہ تھا سنگ فولاد سی سخت تر

نہیں دسکو بیکار سے خوف و بیم
مرادل ہے اس پہلوان سے دو نیم

یہ گفتار کرتا تھا برزو و ہر
کہ جسکا بیان اب ہوا سربسر

مرے ہاتھ کو آج ہوئی شکست
نہ ہر گرز رہا زور بازو درست

نہیں اور آتا نظر کوئی مرد
کہ ہو برزو گرد کا ہم نبرد

غرض با دل خرم و شادمان
گئے پیش خسرو وہ نام آوران

وہ بندی جو تھے یان ادھر نہیں لیگیا
سپہ دار سن کر یہ کہنے لگا

دم صبح کہا کر بہت پیچ و تاب
لگا کہنے برزو سے افراسیاب

[illegible]
[illegible] رستم جب سامنے میرے آ

تو برزو سے اب جاکے ہو گرم جنگ
یہ سنکر گیا پیش بیدرنگ

نعرہ زن جا کے مانند شیر
کہ جائے تہمتن مین آیا دلیر

لگا کہنے برزو کہ اے پہلوان
تو ہے پیر پیری مین ہون جوان

اگر تو ہے آتش تو مین بھی ہون آب
نہیں آب کے آگے آتش کو تاب

تہمتن نے ایک تیر مارا وہیں
ہوئے اسطرح دیر تک گرم کین

بہم پھر ہوئے لیکے گرز گران
نبرد آزما ہر دو جنگ آوران

ہوئے گرز پر خم مثال کمان
ہوا ایسا کشتی ادہر نہیں جدا ان

طرح شیر غرندہ کے کرکے شور
پھر اک گرز برزو نے مارا بزور

ہوا دست بے کار ٹوٹی سپر
ہوا پر الم رستم نامور

نہ برزو پہ ہرگز ہوا آشکار
کہ خستہ ہوا دست جنگی سوار

کہ لگتا مرا گرز کا کوہ پر
تو بس ریزہ کرتا اُسے سربسر

مجھے رنج کیا ہو ترے گرز سے
کہ ہون سخت تر کوہ البرز سے

رہا اب کرے زخم گرز گران
خطا ہے اگر بیٹھے غافل یہان

ہوئے اسپ عاجز ہوا وقت جنگ
رکھو روز فردا پہ موقوف جنگ

گئے رزمگہ سے سو خیمہ گاہ
ہوئی رات کے آسودہ یکسر سپاہ

تہمتن یہ زور برا سے تھا
وہ سے طرح اک گرد زور آزما

تن سخت پر اُسکے ہنگام جنگ
ہوا کارگر کچھ نہ زور خدنگ

نہیں مجھکو معلوم یہ زینہار
ملے خاک مین کون انجام کار

ادھر پیش خسرو جو رستم گیا
تو با چشم تر اُس سے کہنے لگا

مجھے سخت برزو نے عاجز کیا
نہیں مجھکو مقدور پیکار کا

فرامرز میرا دلاور پسر
یہان اے جہاندار ہوتا اگر

تو برزو سے لڑتا بہ تیغ وسنان
ولیکن وہ ہی سوی ہندوستان

روانہ کرون سوئے ہندوستان
بلاؤن فرامرز کو اب یہان

یہ سنکر نہ کچھ سنہ پاسخ دیا
تہمتن کو بس وہین رخصت کیا

جو تابان ہو خورشید وقت پگاہ
تو برزو سے مین جا کے ہون رزمخواہ

نہین مجھکو زنہار کچھ خوف جان
نہ میدان سے موڑونمین ہرگز عنان

ہمارے ہی قالب مین جبتک ہے جان
سوی جنگ کیون شاہ لاوے عنان

مقابل ہون با تیغ و گرز و خدنگ
کرون غرق خون مین اسے بیدرنگ

سوا اسکے جتنے ہین گردن فراز
دلیرانہ ساتھ اُسکے ہون رزم ساز

دگرگون ہو رنگ زمانہ اگر
تو جو دل مین آوے کرے نامور

وے رستم گرد جنگ آزما
سرا پردہ مین جبکہ اپنے گیا

عماری تو اسوقت تیار کر
کہ ہون صبحدم مین شتابان اُدہر

بلاؤن مین ان جا کے سیمرغ کو
شتابی ہون سیمرغ سے چارہ جو

دلیران ایران یہ سن کر خبر
دوان پیش رستم گئے سربسر

نہ ٹہرے یہان گر تو ای پہلوان
تو قائم رہے پھر نہ کوئی جوان

تہمتن نے پھر با دل دردمند
کہا یون کہ زیر سپہر بلند

مجھے صبح میدان مین آن کر
کرے جب طلب برزوے کینہ ور

ہوا زخم کاری سے بیکار مین
سو خانہ جاتا ہون ناچار مین

پہ رستے مین پہونچی خبر یہ وہان
کہ آیا فرامرز جنگی جوان

بغل مین لیا پیلتن نے وہین
دیئے بوسے بالائے چشم و جبین

تو پہونچی مجھے راہ مین یہ خبر
کہ برزو پہ لیکے آیا ادہر

فرامرز نے جب سنا یہ سخن
لگا کہنے تب رستم پیل تن

دم صبح پھر برزوے کینہ ور
پکارا سوئے رزمگہ آن کر

فرامرز سے رستم پیلتن
یہ بولا کہ اے مرد لشکر شکن

پھر برزو سے کہنا کہ ہو نہین وہ مرد
ہوا تھا جو کل تجھ سے گرم نبرد

جو دیکھا تو گرگین ہے وان گرم جنگ
ولے دور سے ڈالتا ہے خدنگ

وہ جیپال ہندی سے ہو گرم جنگ
یہ دل مین ہی اک گرد کو بیدرنگ

نہ پہونچے فرامرز یان جبتلک
بہم جنگ موقوف ہو تب تلک

گیا جبکہ رستم تو آشفتہ ہو
لگا کہنے یون خسرو نامجو

سنان سے کرون سفتہ اسکا جگر
ملاؤن تہ خاک خون سر بسر

کہا سنکے گودرز نے یہ سخن
کہ اے خسرو خسروان زمن

مبارک ہے شہ کو شب و روز بزم
کہ حاضر مین بندہ پے جنگ و رزم

کرے جنگ برزو سے گیو دلیر
ستیزندہ بیژن ہو مانند شیر

یقین ہے کہ گردان خواہان کین
کرین جا کے برزو بزیر زمین

کہا شہ نے گودرز سے اسطرح
کہ مین نے کیا اب بیان جسطرح

زوارہ سے بولا کہ آبھائی جان
ارادہ ہے میرا سوئے سیستان

پہونچکر وہان زال زر سے ملون
سر دوست کا اپنے درمان کرون

زوارہ نے سب سے کیا یون بیان
کہ ہے عزم رستم سوی سیستان

لگا کہنے ہر اک اے پیلتن
ترے ہی سبب سے ہی یہ انجمن

ذرا یان سے جنبش نہ کر زینہار
یہان رکھہ تو پائے ثبات استوار

بسر ہو گیا بس مرا وقت جنگ
فلک نے کیا مجھکو اب جان سے تنگ

کرون جنگ کیا دست بشکستہ سے
نہ ہے کام کیا زخمی و خستہ سے

یہ سنکر لگے رونے سب نامدار
تہمتن بھی اُسدم ہوا اشکبار

ہوا دور دل سے الم سربسر
ہوا شاد رستم ادسے دیکھ کر

فرامرز بولا کہ اے پہلوان
ہوا مین جو ہندوستان سے روان

یہ سنکر وہان سے ہوا مین دوان
غرض کرکے یلغار پہونچا وہان

تو آرام کر جا سوئے خیمہ گاہ
کہ تا دور ہو سربسر رنج راہ

کہ آئے مرے سامنے کوئی مرد
گیا سنکے گرگین برائے نبرد

فرا سربسر لیکے ساز و یراق
تو جا سوئے میدان بر اشتیاق

دیا اب نشان جنگ برزوہ کا
سوار الغرض رخش پر ہو گیا

فرامرز پھر پیش خسرو گیا
خوشی سے زمین بوس حاصل کیا

کہا شاہ نے یون فرامرز کو
شتابی تو برزو سے ہو جنگ جو

مبادا کہ گرگین ہو کشتہ وہان
یہ سنکر نشان ہوا پہلوان

روان کرکے توسن پل زورمند
یہ برزو سے بولا بآہنگ بلند

نہیں ہم نبرد اے جوان یہ سوار
تو اب آنکر مجھ سے کر کارزار

فرامرز تھا بسکہ چون فیل و شیر
درشت و تنومند چست و دلیر

ہوا سست برزو اُسے دیکھکر
ولیکن یہ بولا کہ اے کینہ ور

سو جنگ آیا تو با صد طرب
مگر سیر ہے جان سے اپنی تو اب

فرامرز بولا کہ اے کینہ خواہ
دلیرون کو ہے رزمگہ بزم گاہ

ترے ساتھ مین کرکے کل کارزار
گیا جب ہوا راز بادہ خوار

کیا تجھکو با عیش و عشرت سحر
مجھے اُس خوشی کا ہوا ابتک اثر

سنی اُسکی برزو نے آواز جب
لگا کہنے جی مین کہ ہے یہ غضب

کہ اسپ براق و لباس جوان
وہی ہے جو دیروز تھا بیگمان

ولیکن جو دیکھو نہین کرکے غور
تو پاتا ہون آواز و ترکیب اور

نہیں گرد دیروزہ ہے یہ مگر
تو بولا وہین برزو کینہ ور

ہوا کشتہ یا خستہ شاید وہ مرد
کہ دیروز تھا جو مرا ہم نبرد

وہ ہرگز نہیں تو وہی تیر ہے
مقرر اُسیکا ہو یہ سب لباس

فرامرز بولا کہ دیوانہ ہے
تمیز و خرد سے تو بیگانہ ہے

وہی ہون کہ تجھکو کیا تھا زبون
کرونگا غرض آج مین غرق خون

یہ کہکر دیے سب نشان نبرد
یہ سنکر ہوا غرق حیرت وہ مرد

لگا کہنے پہر یون فرامرز کو
ترا نام کیا ہے پل نام جو

وہ بولا کہ ہون رستم پہلوان
مقابل نہین میرے شیر ژیان

مرا کام فیل افگنی ہے مدام
بجز جنگ شیران نہین وردکام

سنا جسکا نام پل ارجمند
تو برزو ہوا سخت اندیشہ مند

فرامرز نے لیکے گرز گران
کیا سخت برزو کو تاجنگ وہان

پیاپے جو کی ضرب بالاے سر
تو ہرگز نہ فرصت ملی اسقدر

کہ برزو کو دے زخم او سپر رہا
حفاظت مین اپنی وہ مصروف تھا

ہوئی ریزہ ریزہ جو اُسکی سپر
پریشان ہوا زخم سے مغز سر

زمین پر گرا برزوے زورمند
فرامرز نے پہر رہا کی کمند

اُسے کشتہ کرنا نہ دشوار تھا
ولے یہ نہ منظور زنہار تھا

یہ چاہا کہ لیجائے کرکے اسیر
حضور خداوند تاج و سریر

ہوا اگرچہ برزو اسیر کمند
وے شاہ توران ہوا دردمند

سوارون سے بولا یہ افراسیاب
دلیرانہ ہو حملہ آور شتاب

ہوئے حملہ آور جو تورانیان
تو پہونچے اُدہر سے بھی ایرانیان

سنو زور دست پل ارجمند
کہ اک دست سے کہینچتا تھا کمند

بدست دگر گرز کوبان تہاون
چپ و راست چون سیل آہنگران

بہراتے مین پہونچے بجانب باد
سو رزمگہ رستم شیر زاد

تہمتن نے اندیشہ دل مین کیا
کہ برزو مبادا کہیں ہو رہا

رہا کر دہین دست چپ سے کمند
کیا اوس نے برزو کی گردن کو بند

سوارون نے جہد فراوان کیا
بہت زور جو زور نے بھی دان کیا

بہت سخت زور آزمائی ہوئی
نہ برزو کو لیکن رہائی ہوئی

کہ پیچے مین وہ شیر کے تھا اسیر
کہ دونون تھے پیل افگن و شیر گیر

زوارہ نے دو بین فرامرز کو
کہا یون کہ اے گرد پیکار جو

کمند اب مجھے دیکھے ہو گرم جنگ
تو کر قافیہ جا کی ترکون پہ تنگ

کمند اُسکو دیکر وہ مرد دلیر
ہوا گرم پیکار مانند شیر

ہوا دشت مین اسقدر کشت و خون
کہ دامان صحرا ہوا لالہ گون

غرض مہر تابان ہوا جب نہان
گئے تب سوئے خیمہ جنگ آوران

بہنگام شب نزد افراسیاب
کہا جاکے پیران نے شاہ با شتاب

تو اب یا نسیے ملکے توران کی راہ
یہ سنکر روانہ ہوئی سب سپاہ

ہوا شاد کیخسرو نامور
لگی تہنیت دینے فتح و ظفر

بے قتل برزو ہوا حکم شاہ
ہوئے پہلوان رستم نیک خواہ

ہوا پیش خسرو شفاعت کنان
سرخون سے گذرا وہ شاہ جہان
لگا کہنے رستم سے پھر شہریار
کہ برزو کو لیجا تو اے نامدار

سو خانہ رستم اُسے لیگیا
فرامرز سے پھر یہ کہنے لگا
کہ لیجا اسے سوی زابلستان
وہ برزو کو لیکر ہوا پس روان

رہا بند سے پھر نہ اکدم کیا
گرفتار زنجیر اُس کو رکھا

## خبر یافتن شہرو مادر برزو از گرفتاری برزو و آمدن در ایران برائے رہائی برزو و اظہار کردنش از رستم کہ برزو نبیرۂ تست

جو برزو کی ماں نے سنی یہ خبر
تو ایران میں آئی وہ خستہ جگر
اُس آشفتہ خاطر کا شہرو تھا نام
پسر کی جدائی سے غمگین مدام

نہ برزو کو پایا جو ایران میں
تو وان سے گئی زابلستان میں
زن مضطرب خانۂ پیلتن
رہی تھی وہاں اُس نے مکر و فن

ملی مادر برزو سے نامور
کیا اُسکو راضی بہت دیکے زر
ہوئی نسبت خواہری پھر بہم
دو فور اُس محبت کا تھا دمبدم

یہ شہرو نے اُس سے کہا ایکروز
کہ اے مہربان خواہر دلفروز
تو پہونچا سکے پیش برزو اگر
تو بھیجوں طعام آج تیار کر

وہ بولی کہ لا خواہر نیکنام
دیا اُسنے دو ہیں پکا کر طعام
رکھی اوس نے انگشتری تھی نہان
کہ معلوم برزو کو ہووے نشان

وہ جب لیگئی پیش برزو طعام
ہوا دیکھ انگشتری شادکام
لگا کہنے بھیجی ہے کسنے یہ چیز
وہ بولی کہ اے مرد صاحب تمیز

زن نیکبخت آئی اک چین سے
یہ سنکر لگا کہنے برزو اُسے
یہ ہی میری ماں ہو نہیں اُسکا پسر
تجھے دوست اپنا یقین جان کر

کیا جسنے یہ راز پنہان عیان
ولیکن تو سینے میں کیجو نہان
دوسرے دن طعام ایک سوہان تو لا
بریدہ کرون تاکہ زنجیر پا

تو پھر لا سکے رہوار تازی سمند
بہنگام شب زیر کاخ بلند
مرا کھینچ آن کر انتظار
کہ ہونگا روانہ میں ہوکر سوار

پھر آئی وہ زن وانسے با صد طرب
کہا آکے شہرو سے احوال سب
بہت مال شہرو نے لاکر دیا
بہت اُسکو ممنون احسان کیا

گئی لیکے سوہن وہ برزو کے پاس
نہ لائی ذرا دل میں بیم و ہراس
سہ شنبہ نیز بھی سکو لائی وہان
کہ برزو نے اُسکو کہا تھا جہان

جب آیا وہاں برزوے نامدار
تو اسپان رہوار پر ہو سوار
وہ شہرو وہ زن اور برزو وہین
شتابان ہوئے سوی توران زمین

سوی راہ بیرہ ہوئے رہسپر
کہ کم تھا اُدہر مردمان کا گذر
ملا راہ میں رستم نامور
پڑی جبکہ برزو پہ اُس کی نظر

لگے کرنے اُس دشت میں کارزار
ہم برزو و رستم نامدار
کئے زخم باہم رہا بیشتر
نہ لیکن ہوا ایک بھی کارگر

رکھی جنگ موقوف انجام کار
لگا کہنے برزو سے وہ نامدار
کہ کیونکر ہوا بند سے تو رہا
سب احوال برزو نے اُس سے کہا

زن مطربہ نے بہ پہلوان
وہ بولی گنہگار ہوں بیگمان
جو کچھ جی میں آوے سو دیجے سزا
کہ مجھ پہ ہے ہرگز نہ ایذا روا

پھر اُس وقت آکر رستم نیکنام
گرسنہ ہوں کچھ مجھکو دیجے طعام
پذیرا کیا گرد نے یہ سخن
گیا ایک گوشہ میں پھر پیلتن

کیا طلب اُس نے دستار خوان
یہ بولے تہمتن سے ہمراہیان
مبادا جو برزو روان ہو شتاب
تو خسرو کو کیا دیجیگا جواب

تہمتن یہ بولا کہ میں کیا کرون
نہیں مجھ سے ہوتا ہی برزو زبون
ملا کر دہین زہر بھیجا طعام
ہوئے پیش برزو جو پہونچا طعام

تو شہرو نے اُسکو نہ کھانے دیا
نہ زنہار اپنی زبان پہ رکھا
زن مطرب خوبرو بدسیر
ہوئی کھا کے ہمدم عدم رہ سپر

ہوا خشمگین برزوے نامدار | لگا کہنے اے رستم باوقار
ہوا تجھ سے جو کام سر زنہان | نہین ہے سزاوار نام آوران
سفید اب محاسن ہوئی تیری سب | نہین شرم لیکن تجھے ہی غضب
ہوا شرمگین رستم نامور | خجالت سی ہر گز اوٹھایا نہ سر
نہ ہر گز دیا کچھ جواب سخن | لگا کہنے برزو کہ ای پیلتن
اگر مرد تو ہے تو اوٹھ کر نبرد | یہ سنکر اوٹھا رستم شیر مرد
دلیرانہ دونون یل سرفراز | ہوئے لیکے گرز گران رزمساز
بپا ہے ہوئی گرز باہم روان | ہوئے سست بازوے جنگ آوران
بہت جہد گرچہ کیا وقت کار | نہ لیکن گرا زین سے کوئی سوار
ہوا میل کشتی او نہین پہلوان | فرود آئے گھوڑے سے وہ پہلوان
دوال لجام سمندان مین | کمر سے کیا بستہ از روے کین
لگے زور کرنے بجوش و خروش | بہنگام کشتی ہوئے سخت کوش
ہوئے پھر دو اسپان بہم رزمساز | شغال دلیران گردن فراز
تہمتن کے تو پہلے وقت ستیز | روان جب کیا زخم دندان تیز
تو برزو کا بہاگا وہین بادپا | وہ برزو کو بھی کھینچکر لے چلا
یہ تھی خواہش برزوے رزمساز | کہ چھوڑے ذرا رستم سرفراز
کردن تا کہ بام اسپ کو زود تر | ولیکن نہ رستم نے چھوڑی کمر
زمین پر گرا برزو انجام کار | شتابی سے پھر رستم نامدار
چڑھا اوسکے سینے پہ تا بیدریغ | کرے اوسکے سر کو جدا کھینچ تیغ
وہین مادر برزوی پہلوان | لگی کہنے رستم سے کرکے فغان
کہ سہراب کا یہ جوان ہے پسر | نبیرہ یہ تیرا ہے اے نامور
تو برزو کو مت قتل کر زینہار | ذرا دل مین کر خوف پروردگار
وہ بولا کہ باطل ہے تیرا سخن | یہ بولی کہ اے رستم پیلتن
گرا تھا یہ خاتم زرناب کی | نشانی ہین رکھتی ہون سہراب کی
یہ کہہ کر نکالی وہ انگشتری | نگین فروزندہ چون مشتری
ہوا دیکھکر شاد وہ نامجو | بغل مین لیا برزو گرد کو
گرایا اون پر از سر انکسار | بصد خوشی برزوی نامدار
پھر آئے بہم با دل شادمان | روان ہوکے دانسوے سیستان
کیا ایک بس پا تہمتن نے تخت | کہ بیٹھا دہان برزوے نیکبخت
ملایا او سے زال سے بعد ازان | ہوا دیکھکر زال بس شادمان
بصد شادمانی ہوا ہمکنار | کیا سر پہ اوسکے بہت زر نثار
مہیا کیا جشن عیش و طرب | نشاط و خوشی تھی وہان روز و شب

## رسیدن سوسن خنیا گر در ایران کہ بجادو گری طاق بود و بہر کمک آمدن افراسیاب و شکست یافتن

گیا شاہ ایران جو کہا کر شکست | دلیران ایران ہوئے چیرہ دست
ہوا تہا جو میدان مین برزو اسیر | تو اس غم سے افراسیاب دلیر
شب و روز چون غنچہ دلگیر تہا | تحیر مین تمثال تصویر تہا
زن گلبدن ایک سوسن بنام | کہ رامشگری مین تہی مشہور عام
یہ بولی کہ مین اے شہ نامجو | نہیں صرف رامشگر و نغمہ گو
مجھے علم جادو گری بھی ہے یاد | زمانے مین اس فن کی ہون استاد
تہمتن کے آگے کہون شیر مست | نہین پیش جانا اگر زود رست
تو دیکھ اب تماشا مرے سحر کا | کرون تن سے رستم کے اب سر جدا
ملاؤن فرامرز کو خاک مین | دلیرو کا لاؤن مین دم ناک مین
پذیرا نہ کرتا تہا افراسیاب | ولیکن زن ساحرہ نے شتاب
فسونسازی اپنی دکھائی اوسے | طرف اس ارادے کے لائی اوسے
زر و مال و اسباب جو کچھ کہا | سپہدار توران نے اس کو دیا
وہ ہو شہ سے رخصت شتابان چلی | روانہ سوئے ملک ایران ہوئی
یل جنگی اک اوسکے ہمراہ گیا | کہ تہا پیلسم نام اس گرد کا

وہ جب ملک مین پہونچے ایران کے
مسافر جو آتا تھا ہر صبح و شام
مہیا تھی میوہ و چنگ و رود
ذرا ماجرا سنئے اک روز کا
دلیران ایران وان تھے تمام
بہم طوس و گودرز مین تھا عناد
لیا طوس نے خنجر از روے کین
رہام دلاور پہ غصہ ہوا
کہا پھر یہ رستم نے گودرز کو
لگا کہنے گیو یل نام جو
مناسب ہے یہ مین بھی جاؤن وہان
تہمتن سے پھر گستہم نام جو
خطر پھر ہوا رستم گرد کو
تو ہوتے نہ دیکھو بہم کارزار
پسندیدہ ہے یہ کہ اب جاؤن مین
پھر آتا ہون اب سوے آغاز کار
یہ دیکھا کہ خیمہ ہے افراختہ
کہ خیمہ یہ کس کا ہے تب مرد وہان
گذرتا ہے جو کوئی اس راہ سے
او تراب سے با دل شادمان
لگا کہنے اُس سے کہ اے [illegible]
کہ تھا مرد سوداگر خوش سیر
جہان سے جوان لیگیا رخت جب
خطر سے مین اُسکے گریزان ہوا
جوان دلاور نے دل مین کہا

تو رستی مین سرحد زابلستان کے
سوسن کہلاتی تھی اُسکو طعام
شراب و کباب و رباب و سرود
کہ رستم کے گھر جشن شاہانہ تھا
مہیا سرود و مے و دور جام
لگے کرنے وان گفتگو و فساد
رہام دلاور نے اُٹھکر وہین
یہ پھر برزوے پہلوان سے کہا
کہ طوس دلاور کو لے تا جو
کہ گودرز اور طوس ہین تند خو
کہ دونون کو سمجھا کے لاؤن یہان
برادر تھا طوس دلاور کا جو
مبادا کہ ہون پہلوان کینہ جو
یہ سن کر گیا وہ یل نامدار
ملک زادہ کو ساتھ لے [illegible]
لکھون حال طوس یل نامدار
اور اک قلعہ محکم ہے تو خاستہ
لگے کہنے اُس سے کہ اے مرد مان
تو یہ اُسکو آئین دلخواہ سے
گیا وہین خرگاہ مین پہلوان
حقیقت تو اپنی ذرا کہہ بیان
رہون تھی مین آرام سے دو گھڑی
یہ چاہا سپہدار توران نے تب
سوے ملک ایران شتابان ہوئی
کہ خسرو کے لایق ہے یہ دلربا

بنائی سرا ایک اور قلعہ ایک
مراتب مسافر نوازی کے جب
مسافر نوازی نہ ہرگز تھی وان
وہان گرد گیو نزر جنگی سوار
تھی آراستہ محفل دلستان
زبان پر جو اُسوقت گفتار تھی
کف طوس سے کھینچ خنجر لیا
نہیں جانتا کیا تو رستم یلان
تو اب جا کے لے آشتائی یہان
مبادا کہ وان کھینچکر تیغ تیز
یہ لیکر گیا گیو زور آزما
روانہ ہوا لے اجازت اُدھر
فرامرز سے رستم پہلوان
لگا کہنے یون زال زر بعد ازان
سوار اسپ پر ہو کے مانند باد
روان ہوگئے پھر طوس بھی تا وہان
پکاتے ہین باورچیان وان طعام
زن ساحرہ آئی ہے توران سے ایک
کھلاتی ہے نقل و شراب و طعام
جو دیکھی تو بیٹھی ہے اک نازنین
وہ بولی کہ ہون مین زن نغمہ گو
بہت مال و زر اُس جوان نے دیا
کہ اپنی پرستار مجھکو کرے
ہے خسرو نام جو آتی یہان
اسے بھیجون پیش شاہ جہان

پسندیدہ خوب و دلچسپ و نیک
ادا کرتی تھی وہ زراہ طرب
کہ نیرنگسازی تھی وہ بیگمان
یل بیژن و طوس عالی تبار
قرین مسرت تھے پیر و جوان
سو نالایق و سخت دشوار تھی
وہان سے خفا ہو کے طوس اوٹھ گیا
کہ لازم ہے دلجوئی مہمان
ہوا اس کے گیو نزد فوراً روان
بہم ہو دین کینہ سے گرم ستیز
دلیے ہمرہ گیو بیژن گیا
کہ وان طوس تنہا ہی آئے نامور
یہ بولا کہ اب تو بھی جا اے جوان
کہ شہزادہ اپنا ہے طوس گران
روانہ ہوا زال فرخ نہاد
سرا تھی زن ساحرہ کی جہان
لگا پوچھنے وہ یل نیک نام
کہ رکھے ہے وہ خصلت خوب نیک
مہیا ہے یان بادہ و دور جام
صنوبر قد و گل رخ و مہ جبین
مرا ایک عاشق تھا مرد نکو
بہت مجھکو مسرور و شادان کیا
مرا مال نے خواہ مجھکو کرے
یہ ہون اُسکی خدمت مین تا جاودان
کہ حسن مجرا ہے میرا وہان

طلب کرکے خوان جبکہ آگے کہا
کہ اس جام سے سیر ہوتا نہین
ہوئے دام حیرت مین مرد دلیر
جو ہو بند پر راضی اے ہوشمند
مصاحب جو تیرے ہین اون سے ذرا
چلون مین ترے ساتھہ بے بند پا
وہ بولا کہ جسطرح کہتا ہے تو
بھلا کس لئے کام ایسا کرون
یہ سن کر لگا کہنے جنگی سوار
تری رزم سے کچھہ نہین خوف جان
سمجھہ دل مین اے فرخ اسفندیار
ترا دشمن جان ہے تاجور
نہو سکا رفرما جوانی کو تو
وہ بولا کہ دیتا ہے تو کیا فریب
پسر کو برادر کو اور باپ کو
لگا کہنے رستم کہ اب کیجے کیا
یہ کہکر سوئے خانہ رستم گیا
کہے زال سے پھر سخن یہ پسند
نہین صبر کی تاب اب زینہار
کئے کس لئے تو نے دیدے پر آب
جو کشتہ ہوا اسفندیار جوان
تو کر اپنی خاطر سے اندیشہ دور
لگا کہنے ہنسکر وہ مرد کہن
نہ بودن جبکہ آگے ہو فغفور چین
یہی عقل سے دور اے مرد گرد

تو رستم نے اکدم مین خالی کیا
رکھا لاکے تاس کلان پھر نہین
مرخص ہوا پھر وہ گرد دلیر
تو جا پھر تری کچھہ نہ آوے گزند
بہم مل کے اب تو بھی کر مشورا
حضور جہاندار کیوان لوا
پذیرا مین کرتا پرے نام جو
کہ اس دہر مین جس سے بدنام ہون
کہ دیوان خونخوار و مردان کار
ولیکن یہ اندیشہ ہے ہر زمان
کہ اب صلح بہتر ہے یا کارزار
تجھے کیلئے اُس نے بھیجا ادھر
نہ کر پہلوانی مرے روبرو
نظر مین ہے میری فراز و نشیب
تو آ ہے لیکے میدان مین اے کینہ جو
نہین چارہ گر آئی تیری قضا
حضور پدر یون گزارش کیا
لگا کہنے تب رستم ارجمند
کرون جنگ ساتھہ اوسکے نا اہل
دیا زال نے تب وسے یہ جواب
تو ہو نام بد پیش اہل جہان
کہ جیتا پکڑ لاؤن تیرے حضور
کہ ہر گز زبان پر نہ لا یہ سخن
جہان مین کوئی اوسکا ہمسر نہین

پلاتے تھے جسدم کہ جام شراب
کہ آتی تھی جسمین شراب یکمن
لگا کہنے یہ سرور نامجو
دگر نہ ہو آمادہ کارزار تو
پذیرا کرے مہمانی اگر
دگر نہ کرون صبحدم آکے جنگ
یہ فرمایگا شہ کہ بس ڈر گیا
نہین جنگ سے تیری مجھکو خطر
جو مین نے کئے کشتہ ہنگام کین
کہ ہو کشتہ گر وقت پیکار تو
ہوا اسکے رخ راب تو گشتاسپ شاہ
کہ تو کشتہ ہووے مرے ہاتھہ سے
گزند اپنی جان پر تو مت رکھہ لو
حضور پدر لے چلون باندھکر
کہ آنکھون سے دیکھین ترا حال زار
بوقت وغا آئے گا یہ نظر
کہ ہے بر سر کینہ اسفندیار
کہ نالایق و سخت اکمکر مجھے
یہ سنکر کہا جستم کہ اُس نے تر
کہ گر کشتہ ہو تو بہنگام جنگ
رکھین پھر کیان مجھسے کینہ سدا
کرون پیشکش اوسکو پھر گنج و زر
وہ اسفندیار جہان پہلوان
تو کہتا ہے میدان مین جاؤ نہین

## جنگ رستم و اسفندیار و کشتہ شدن اسفندیار

تو دیتا تہا رستم یہ اُسدم جواب
پیالے لگا پینے وہ پیل تن
کہ کر مصلحت زال سے جا کہ تو
دیا اُسنے پاسخ کہ اے نامدار
قدم رنجہ فرماؤ تو میرے گھر
نہ لاؤن تری جنگ مین کچھہ درنگ
نہ پابند رستم کو یہ کر سکا
کہ ہے باندہ لینا ترا اسہل تر
تو زنہار اوسکے برابر نہین
تو ہو پیش شاہان مرا زور رو
تو ہے وارث تخت تاج و کلاہ
نہین آگہی تجھکو اس بات سے
نہ بدنام کر مجھکو بہر خدا
کرون یا تجھے قتل وقت سحر
کرین غم سے ماتم وہ لیل و نہار
کہ ہون نوحہ گر تیرے پور و پدر
نہین اور چارہ بجز کارزار
کہا بچہ دیو اُس نے تجھے
لگا پوچھنے تب یل نامور
تو خانہ خرابی ہو پھر بے درنگ
تہمتن نے سنکر یہ پاسخ دیا
اطاعت سے پھیرون نہ زنہار سر
دلیر و جہانگیر و کشورستان
اوسے پشت زین سے اٹھا لاؤن مین
سمجھہ دل مین اپنے تو اے سال خوردہ

گیا صبحدم رستم پہلوان
زوارہ کو سالار لشکر کیا
شتابان ہوا جب کہ وہ پیلتن
زوارہ سے بولا یل نامور
یہ تشویش نے جانا او سے ٹھیک
سو شہ بصد گونہ لطف و عطا
کہا اوسنے تجھکو ہی عزم ستیز
ہوا اس سے بر درد دل مرد کا
مرے ساتھ گر تجھکو ہی عزم جنگ
مجھے بھی ہی لازم اب اے شیر مرد
وے دیکھنا جبکہ ہو وقت تنگ
دلیرانہ شبرنگ پہ ہو سوار
بہت ہیں سواران ایران دیار
کہ جوہر ہو ہر ایک کا آشکار
مدد کو نہ آوے کوئی زینہار
شکستہ ہوئے نیزے پھر بیدریغ
لیا پھر دلیرون نے گرز گران
پکڑ کر دوال کمر بعد ازان
پراگندہ مثل شیر مردان ہوئے
جدا ہو کے دونون نے پھر دم لیا
بسوے دلیران ایران گیا
یہ لشکر وہیں پور اسفندیار
کہ ہو جو کوئی مرد جنگی سوار
دلیرانہ اُس سے ہوا گرم جنگ
نہ ایوام ہرگز سمجھنا مجھے

پے جنگ اسفندیار جوان
زوارہ سے یون نامور نے کہا
لگا تب دعا کرنے مرد کہن
کہ تو ساتھ لشکر کے رہ زود تر
کہ آتا ہے بہر صلح نامور
تو لیجا تہمتن کو بے بند پا
مرا دل ستیزہ سے ہے ریز ریز
وے کچھ نہ زنہار پاسخ دیا
تو ہو کر سوار اب تو آجیو تنگ
کہ جاؤن مین تنہا برائے نبرد
کرون مین اشارہ تو پھر بیدرنگ
گیا جانب رستم اسفندیار
وے جا پہنچا ہو نہیں یون لکہا
یہ رستم سے بولا پھر اسفندیار
ہوا عہد و پیمان بہم استوار
لگے کرنے باہم وہ زخم تیغ
ہوئے رزمجو مثل پیل دمان
لگے زور کرنے وہ جنگ آوران
زبون سخت اسپان گردان ہوئے
نہ کچھ بودہ دان پیش ہرگز گیا
وہان جا کے کہنے لگا ناسزا
جوانمرد نوش آذر نامدار
وہ مجھ سے کرے آنکر کارزار
وے خاک خونین ملا بیدرنگ
کرون غرق خون ایکدم تیغ سے

تہمتن نے جس دم کہ پہنی زرہ
کہ بروقت تو یاوری کیجیو
کہ یا رب تو اس کا مددگار ہے
یہ کہکر اکیلا وہ جنگی سوار
لگا کہنے یون پیش اسفندیار
وہ بولا کہ لا جوشن اے نیکمرد
وہ مرد دلاور جو ہون رزمجو
تہمتن نے پھر اُس جوانمرد کو
یہ تسوین سے بولا وہ اسفندیار
تو استادہ ہو دور لشکر سپاہ
مدد میری تم کیجیو آن کر
تہمتن نے اُس سے کیا یہ بیان
کہ ایرانی اور سیستانی بہم
کہ ہون کشتہ کیون لشکر ہر دو سو
ہوئے گرم کین ہر دو شیر ژیان
شکستہ ہوئیں تیغ بھی سر بسر
گرے گرز بھی ہاتھ سے یکبار
کیا زور گرچہ رہ کین سے
زرہ پارہ اور رہا ک گستوان
زوارہ کو تھا جنگ مین کچھ صبر
کہا اے نامدار اگر مرد ہو
پے کینہ خواہی شتابان ہوا
نہیں گر دلا وام زور آزما
زوارہ پہ آئین آیا دوان
پھر ایک گرز مارا جو بالائے سر

تو پھر زال نے اُس کی باندہی گرہ
تغافل کو وان راہ مت دیجیو
سوا تیرے کون اسکا اب یار ہے
روانہ ہوا سوئے اسفندیار
کہ رستم سے کر صلح اے نامدار
کہ ہے ساتھ رستم کے عزم نبرد
خدا جانے پھر غرق خون کون ہو
یہ بھیجا پیام اسے یل نامجو
کہ تنہا ہے اب رستم نامدار
کہ رستم سے مین جا کے ہون رزمخواہ
یہ کہہ کر زرہ کر کے پھر زیب بر
کہ کمتر ہے میری سپہ اے جوان
کرین جنگ گردانہ بے رنج و غم
فقط ہو دین ہم تم بہم رزمجو
ہوا کارزار خنجر بہ تیغ و سنان
نہ اک زخم ہرگز ہوا کارگر
رہے کام سے دست مردان کار
ولیکن نہ کوئی ہلا زین سے
ہوئے سست گردان جنگ آوران
خروشان ہوا مثل غرندہ ابر
تو ہو فوج زابل سے یکبار جو
طرح شیر نر کے خروشان ہوا
کہ نوش آذر و تنہا رستم گرد کا
لگا کہنے پیدا نہیں کر کے فغان
ہوا کشتہ نوش آذر نامور



کشتہ شدن اسفندیار از تیر دو پیکان رستم کہ ہر دو چشمانش انداخت

جوانمرد مہر نوش پہلوان ۔ دگر پور اسفندیار جوان ۔ دوان کرکے شبدیز کو بہر جنگ ۔ نمایاں ہوا سوئے میدان جنگ

فرامرز اُس کے مقابل ہوا ۔ فرامرز نے قتل اُس کو کیا ۔ نہ کشتہ ہوئے صرف دو نامدار ۔ ہوئے قتل ایرانیان بے شمار

وہیں پیش اسفندیار جوان ۔ کیا جا کے بہمن نے یکسر بیاں ۔ کہ لشکر نے زابل کے بیخوف و باک ۔ کیا آکے ایرانیوں کو ہلاک

دو فرزند تیرے ہوئے کشتہ اب  سپہ دار لشکر ہوا پر غضب
ہنوز یک ظالم آوران زمن  سزاوار نفرین ہی پیمان شکن
کہ سوگند جان و سر شہریار  نہین ہے مجھے آگہی زینہار
کیا جس نے اب جنگ مین ارتکاب  کرون اسکو قتل اور اسیر خراب
اور نہیں شوق سے قتل کر تو یہان  کہ تیرے گنہگار ہین بیگمان
یہ کہکر ہوئے پھر وہ مشغول جنگ  دلیرانہ لیکر کمان و خدنگ
ولے تیر اسفندیار جوان  کہ آئے بپاپے سوئے پہلوان
لگے زخم کاری جو اس رخش پر  سوار دلاور تب آیا اوتر
زوارہ ہوا دیکھکر دردمند  گیا وہین پیش یل ارجمند
بسوئے بلندی گیا نامدار  لگا کہنے تب ہنسکے اسفندیار
جہان مین ترے زور کا تہا غلو  تری تیغ بران سی کانپے تہا دیو
ترا زور بازو گیا اب کہان  کہان ہے ترا اب گرز گران
پیادہ ہوا آپ مانند شیر  گیا پھر جنگ آزمائے دلیر
یہ چاہے تہا اسفندیار جوان  زوارہ سی ہوئے ستیزہ کنان
کہ رکہتا ہون پھر عزم پیکار مین  نہین تجھہ سے کچھہ دست بردار مین
کہ احوال معلوم ہے سب ترا  سراپا ہے زخمی بدن اب ترا
وہ بولا کہ جاری ہی گرتن سی خون  ولیکن نہیں تن ہوا کچھہ زبون
غرض بندگہ سے وہ جنگ آوران  ہوئے شام کو سوئے خانہ روان
گیا وہ کے تابوت کو پھر وہان  سوئے شاہ گشتاسپ کے ان نشان
ولیکن یہ تہا ماجرا آج کا  خدا جانے کل پیش کیا آئیگا

تہمتن سے بولا کہ اے بدنشان  نہیں ہے یہ آئین گردنکشان
ہوا سن کے غمگین شہزادہ سخت  لگا کہنے پھر رستم نیک بخت
پسے جنگ مین نے نہین کچھہ کہا  نہین پھر پرخاش میری رضا
برادر کو اور پور کو باندہ کر  حوالے کرون تیری اے نامور
وہ بولا بفرمان یزدان پاک  کرونگا عوض انکے تجکو ہلاک
خدنگ یل رستم نامدار  نہوتا تہا کچھہ کارگر زینہار
ہوا اُس سے مجروح ریش و نگار  تن رخش و جسم دلاور سوار
ہوا رخش پھر سوئے خانہ روان  پیادہ رہا رستم پہلوان
یہ دیکھا کہ بس خستہ ہی پہلوان  بدن سی تہمتن کے خون ہو روان
کہ افسوس اے گرد جنگ آزما  زبون ہوکے میدان سی تو ہٹ گیا
کہان ہے تری تیغ زہر آبدار  کہان ہے ترا تیر پہلو گزار
زوارہ نے گھوڑی پہ انجام کار  کیا رستم نامور کو سوار
کہا یون کہ اے گرد اسفندیار  ترے ساتھہ کرتا ہون مین کارزار
کہ اتنے مین رستم نے اس سے کہا  زوارہ سے مت ہو نبرد آزما
مجھے کیا تصور کیا تو نے اب  تہمتن سے بولا سپہدار تب
اگر اب بھی راضی ہو تو بندپر  تو بہتر ہے اے رستم نامور
ہوا روز آخر اب اے نامور  کرون جنگ پھر تجھہ سی وقت سحر
ہوا غم سے بیٹون کے اسفندیار  نہایت پریشان دل بیقرار
کہا یون کہ آخر تو پاکدین  ترے حکم سی مجکو چارہ نہیں
پشوتن سی کہنے لگا بدزبان  کہ آدم نہیں رستم پہلوان

سرشت اُسکی ہو آہن و سنگ سے / مجھے اُسکی اندیشہ ہے جنگ سے
بہت زخم شمشیر گرز گران / رہا میں نے اوسپر کئے پہلوان

ولیکن نہ کوئی ہوا کارگر / کسی سے نہ عاجز ہوا نامور
کیا تیر سے اُسکو آخر زبون / ہوا جوشن و کالبد غرق خون

یقین ہے کہ جانبر نہو وقت شب / مبادا رہے زندہ گر ہو غضب
ادھر تھا تو دو میں اسفندیار / اُدھر پہلوان رستم نامدار

گیا جبکہ ایوان میں نزدیک زال / اور اُس نے تہمتن کا دیکھا یہ حال
کہ مجروح و خستہ ہے سرتا بپا / جراحت پہ اُسکے تاسف کیا

کہا یہ کہ ہنگام پیری یہ غم / ہمارے نصیبوں میں تھا یہ ستم
برادر پدر مادر و پور و زن / لگے رونے سب مردم انجمن

کیا بستہ زخموں کو مرہم لگا / تہمتن نے پھر زال سے یوں کہا
کہ روئین تن اسفندیار دلیر / مقابل نہیں جسکے عفریت و شیر

قوی بازو و سخت ہو زور تن / تنومند مانند نخل بلند
مری تیغ بران تھی خارا شگاف / سنا تو ٹوٹی تھی دل کوہ قاف

مرا تیر سندان سے کرتا گذر / نہ ہرگز ہوا اوسپہ کچھ کارگر
نہ مغلوب آیا بد اندیش ہائے / نہ کچھ زور بازو گیا پیش ہائے

اگر زور کرتا میں کسار پہ / تو برکنہ کرتا اوسے اے پدر
پکڑ کر کمربند اسفندیار / کیا زور ہرچند پہ زینہار

نہ وہ جنگ جو بیستین سے ہلا / کہوں کیا میں اس قوت و زور کا
کوئی دیو اور کوئی جنگی سوار / کہیں میں نے دیکھا نہیں یہ نہار

ہوئی جنگ موقوف ہنگام شام / و گرنہ مرا کام کرتا تمام
بس اب تاب پیکار مجھکو نہیں / نکل جاؤں ناچار یاں سے کہیں

کہ پھر ہاتھ آوے نہ میرا نشان / کرے جستجو گرچہ نیکی جوان
کہا زال زر نے یہ سنکر سخن / اگر تو نکل جائے اے پیلتن

تو پھر آکے ایوان میں اسفندیار / کرے ہمکو یکسر گرفتار و خوار
کروں کیا کہ ہو اندنوں بیگور / ابن نامور برزوئے پیل زور

جو ہوتا یہاں آج وہ شیر مرد / تو بدخواہ کے ساتھ کرتا نبرد
نہیں اسقدر فرصت اپنے اب / کہ اُس پہلواں کو کروں یاں طلب

بلاؤں میں تا چارہ سیمرغ کو / ترے واسطے اُس سے ہو چارہ جو
کیا اُس نے وعدہ یہ مجھ سے کہ ہاں / جو پیش آوے مشکل کوئی ناگہاں

تو پر کو مرے تو جلانا ضرور / کری فی الفور پہنچونگا تیرے حضور
بلندی پہ کر آتش افروختہ / جو سیمرغ کا پر کیا سوختہ

تو سیمرغ حاضر ہوا آن کر / گذارش کیا یوں کہ اے زال زر
مجھے کس لیے اب کیا تو نے یاد / وہ بولا کہ اے مرغ فرخ نہاد

ستمگار کمبخت اسفندیار / ہوا آ کے پرخاش کا خواستگار
نیا راس سے ہمنے کیا بیشتر / نہ آیا سر رحم وہ کینہ ور

ہوئے گرم پیکار انجام کار / بہم رستم گرد و اسفندیار
ہوا رستم و رخش مجروح و ریش / بلا وقت پیری یہ آئی ہے پیش

یہ سیمرغ بولا کہ ہے کیا خطر / کروں چارہ اسکا میں آ زود تر
طلب رخش و رستم کو کرکے وہاں / جو دیکھا تو ہے خون [illegible]

پیا خون کچھ اور ملے اپنے پر | ہوئے زخم اچھے وہیں سربسر
ہوا رستم و رخش پھر تندرست | توانا و زور آور و چاق چست

لگا کہنے سیمرغ سے نام جو | کہ اے شاہ مرغان مددگار تو
یقین ہے اگر تو مرا ہووے یار | تو ہووے زبون گرد اسفندیار

وہ بولا کہ ہے وہ یل ارجمند | توانا و گردنکش و زورمند
مجھے اور تجھے ہے یہ قدرت کہان | کہ ہون ساتھ اُسکے ستیزہ کنان

سو ہفت خوان یہ جوان جب گیا | مرا جفت وان ایک سیمرغ تھا
مقابل جو ساتھ اُسکے آکر ہوا | تو سیمرغ ہرگز نہ جانبر ہوا

تو گر اُس جوان سے رہو دور تر | تو بہتر ہے اے رستم نامور
یہ سنکر ہوا زال زر گریہ کنان | کہا یون کہ گر رستم پہلوان

کہین دور جاوے تو اسفندیار | کریگا ہمیں باندھکر سخت خوار
بتا کوئی تدبیر بہر خدا | تو دام غم و رنج سے کر جدا

وہ بولا کہ اے رستم نامدار | مرے ساتھ چل رخش پر ہو سوار
گذر کرکے دریا سے بیرنج و غم | گئے اک نیستان مین دونون بہم

غرض نخل گز اک نیستان مین تھا | تہمتن سے سیمرغ نے یون کہا
کہ اک شاخ لیجا تو اب توڑکر | اسے راست کرکے تو لگا کے پر

بنا اسکا تو اک دوشاخہ خدنگ | سحر جاکے میدان مین ہو گرم جنگ
پھر اُس تیر کو اے یل نامدار | رہا کر سوئے چشم اسفندیار

کرے جو کوئی کشتہ اُس مرد کو | وہ رنج و بلا سے رہا پھر نہو
نہین خوب ہے قتل اسفندیار | خرابی ہے قاتل کی انجام کار

ولے کور کرنے سے اُسکے ضرر | نہ پہونچے ذرا شوق سے کور کر
یہ خاصیت اوس چوب کی ہے کہ ہان | تباہ ہو ناوک فگن کی جان

وہان تیر بیٹھے بحکم خدا | یہ سنکر ہوا خوش وہ زورآزما
پھر آئے وہ دونون بہ پیش زال | ہوا زال مسرور و شاد اُسکمال

وہ سیمرغ رخصت ہوا بعد ازان | گیا سیستان سوئے آشیان
جو اُٹھا تو رستم نے پھر بیدرنگ | مرتب کیا اک دوشاخہ خدنگ

لگا ہے دو پیکان زہر آبدار | ہوا فتح و نصرت کا امیدوار
نہ تابان ہوا تھا ہنوز آفتاب | حریف جفاکیش تھا گرم خواب

کہ میدان میں آیا سوار دلیر | یل نامور رستم شیرگیر
ہوا نعرہ زن مثل پیل دمان | کہ اے مرد اسفندیار جوان

ذرا خواب نوشین سے بیدار ہو | کہ آیا پھر اب رستم جنگجو
اُٹھا سن کے آواز اسفندیار | پشوتن سے بولا کہ اے نامدار

مرے دل مین تھا وقت شب یہ گمان | کہ جانبر نہوویگا یہ پہلوان
کہون کیا مین کاری تھا ہر زخم تیر | تعجب ہے ہو تنومند و دلیر

نداوی کہ احوال اسکا ہے کیا | مگر اُس نے زخمون کو بستہ کیا
وہی رخش ہے یا کہ رخش دگر | شتابی سے اب جلد لا یہ خبر

بسوئے تہمتن پشوتن گیا | تو رستم یہ بولا کہ دیکھے ہے کیا
رکھون مین ہون وہ داروئے جانستان | کہ ہر زخم کی پل مین چارہ رسان

سوا اسکے اک زخم کاری تھا | پشوتن نے آکر جوان سے کہا
کہ دیروز سے چاق ہے پہلوان | ہوا تھا تو کل خستہ اے ناتوان

دلیری سے اسکے مجھے ہی خطر ۔ مناسب ہے اب یوں کہ آتا مور
خفا ہو پشوتن یہ اسفندیار ۔ گیا در میں میدان نہیں ہو کر سوار
نہیں زخم کا اب اثر زینہار ۔ ترا باپ شاید کہ ہے سحرکار
تجھے آج خستہ کروں اسقدر ۔ کہ ہو نوحہ گر زال زر دیکھ کر
مرے جسم پر اے یل نامور ۔ نہ ہرگز کرے تیر تیرا اثر
کہ مت رزم جو ہو سر صلح آ ۔ تو بخش از سر لطف میری خطا
قسم ہے نہ پھر عذر ہرگز کروں ۔ ترے ساتھ پیش شہنشہ چلوں
وہ بولا کہ اب آشتی دور ہے ۔ اگر زندگی تجھکو منظور ہے
مرے قید کرنے سے اب گذر ۔ عوض اسکے لے مجھ سے تو گنج زر
تجھے پیشکش دوں زر و سیم نیاز ۔ تو کر رحم اے سرور سرفراز
خدا کے بھی فرمان سے ہی ظلم تناہ ۔ زیادہ ترا اے رستم کینہ خواہ
وہ بولا کہ اے گرد آفاق گیر ۔ نہ دے جان بامید تاج و سریر
تو ہو گرم پیکار اے پہلوان ۔ یہ کہکر وہیں لیکے تیر و کمان
تہمتن نے اُس دم یہ مانگی دعا ۔ کہ کرتا ہوں میں عاجزی یا خدا
پذیرا یہ کرتا نہیں زینہار ۔ کیا چاہتا ہے مجھے سخت خوار
عقوبت نہ کر پھر تو مجھ پر روا ۔ نکر مجھ پہ ثابت گناہ و خطا
رکھا مرد نے سر کو زمین پر کہ ہان ۔ رواں اُس کی آنکھوں سے ہوئے جو خون
ولیکن نہ ہرگز گرا پہلوان ۔ ہوا میں نہ زنہار نالہ کنان
یہ دیکھا تو تسویں بہمن دین ۔ ہوئے سخت غمناک اندوہگین
گیا چارہ چشم اسفندیار ۔ ہوا کچھ نہیں فائدہ زینہار
نہ تنہا ہوا زال زر شادکام ۔ ہوئے خرم و شادہ مردم تمام
کہ دنیا میں خونریز اسفندیار ۔ نہ زندہ رہے دیر تک زینہار
جہان آفرین ہر زمان یار ہو ۔ تب ورد و زبیرا مددگار ہو
برو زر دگر پیش اسفندیار ۔ گیا زال اور رستم نامدار
لکھا تھا یہی کلک تقدیر کا ۔ مٹے کیونکہ لوح جبین کا لکھا

تو پھر خاش کو دل سے کر اپنے دور ۔ تہمتن کیا تھا آشتی ہے ضرور
تہمتن سے بولا کہ ای پہلوان ۔ ہوا تھا تو کل خستہ اے ناتوان
کیا اوسنے جادو سے پھر تندرست ۔ کہ آیا تو میدان میں پھر چاق چست
وہ بولا کہ جی میں نہ رکھ یہ ہوس ۔ اوٹھا یہ خیال اپنے دل سے تو بس
کرونگا تجھے کشتہ انجام کار ۔ گذارش یہ کرتا ہوں میں بار بار
مرے گھر ذرا چل کے مہمان ہو ۔ کہ ایوان مرا رشک بستان ہو
کرے لطف یا قتل یا مجھکو بند ۔ جو چاہے کرے خسرو ارجمند
تو پابند ہو کر مرے پاس آ ۔ تہمتن نے اُسکو یہ پاسخ دیا
دُر بے بہا تاج گوہر نگار ۔ کنیزان مہ طلعت و گلعذار
کہا اُسنے بیہودہ گوئی نہ کر ۔ نہیں چاہیے مجھکو یہ گنج و زر
تجھے لے چلوں دست و پا باندھکر ۔ کہ بخشے مجھے تخت و افسر پدر
ہوا پُر غضب سرور کینہ جو ۔ کہا یوں نکر اور کچھ گفتگو
گیا سوئے رستم رواں ایک تیر ۔ بطرز پسندیدہ و دلپذیر
زر و گوہر و تاج و گنج و کنیز ۔ خوشی سے میں دیتا ہوں ہر ایک چیز
تو یاور رہو میرا کہ ہوں بیدرنگ ۔ مخالف کی آنکھیں نشان خدنگ
یہ کہکر کیا تیر گز کو رواں ۔ سوئے چشم اسفندیار جوان
پکارا تہمتن کہ ہنگام جنگ ۔ صد شصت کھا کے وہ خدنگ
تو اک تیر مارا کہ ہوا وہ دردمند ۔ رکھا زمین پر سر تو نے ای ارجمند
کیا اپنی آنکھوں کو غم سے پر آب ۔ اُسے لیگئے سوئے خیمہ شتاب
تہمتن گیا پھر حضور پدر ۔ یہ دی زال زر کو نوید ظفر
ہوے زال بولا کہ اے نامور ۔ یہ اختر شناسوں نے دی ہے خبر
تری جان کا ہی خطر اب مجھے ۔ ترے رنج سے ہے دردمند تجھے
وہ بولا کہ میری نہیں کچھ خطا ۔ کیا جو کچھ اُس کینہ جو نے کیا
ہوئے دونوں جا کر وہاں تختجا ۔ وہ بولا نہیں کچھ تمہارا گناہ
مرا پور ہے بہمن نوجوان ۔ اُسے اب تو اے رستم پہلوان

سکھا پہلوانی کے سارے ہنر ٭ بتا رستم دولت اُسی سر بسر
تہمتن نے دوہیں پذیرا کیا ٭ زروے نشاط و مسرت کہا
دکھوں سکے تا یک تاج و کلاہ ٭ کرون شہ اوسی بعد گشتاسپ شاہ
یہ تسوین سے بولا پھر اسفندیار ٭ کہ گور و کفن کا ہوں خواستگار
روانہ ہوا تو سوے گشتاسپ شاہ ٭ یہ کہہ جاکے آ خسرو دین پناہ
مجھے تو نے بھیجا ہے قتل یاں ٭ ہوئی تیری دولت سے برباد جاں
ہوئی بادے اب تیری حاصل مراد ٭ تو کر سلطنت شوق سے شاد شاد
ولیکن بروز جزا بیگماں ٭ کرے داوری داور داوراں
مری ماں سے کیونکر کہ ہووے صبور ٭ کرے دل سے اپنے غم و رنج دور
نہیں فایدہ گریہ سے زینہار ٭ قضا پر کسی کا نہیں اختیار
کہا پھر وہیں کھینچ سرد دم ٭ کہ گشتاسپ سے مجھ کو پہونچا ستم
کیا طایر جاں نے پرواز پھر ٭ ہوا نالہ و گریہ آغاز پھر
لگے رونے تسوین و بہمن وہاں ٭ ہوئے رستم و زال گرم فغاں
اُدھر لیکے تابوت اسفندیار ٭ وہ تسوین گیا سوے ایران دیار
اُدھر آئے بہمن کو وا اپنے گھر ٭ یل نامور رستم زال زر
زوارہ یہ بولا کہ اے نامدار ٭ یہ بہمن ہے فرزند اسفندیار
کیا باپ کو اسکے تو نے ہلاک ٭ دل اسکا نہو دیگا کینہ سے پاک
برادر بھی اسکے ہوے قتل مرد ٭ عجب کیا جو وہ تجھسے ہو ہم نبرد
مناسب نہ تھی تربیت اسکی یہاں ٭ کہ بدخواہ اپنا ہے یہ بیگماں
زوارہ کو رستم نے پاسخ دیا ٭ کہ لاویں وصیت نہ کیونکر بجا
جو تسوین حضور شہ نامدار ٭ گیا لیکے تابوت اسفندیار
ہوا شاہ گشتاسپ نالہ کناں ٭ لگیں کہنے رو رو کے یوں خواہراں
ز رستم نہ سیمرغ نے زال زر ٭ کُشندہ ہے تو بیٹے کا اے پدر
روا اسنے کی جان پسر پر ستم ٭ عبث ہے یہ پھر تجھکو اندوہ و غم
خجالت سے تھا بادشہ سر فرو ٭ کہ نفرین تھی ہر سمت سے شاہ کو
پشیمان ہوا شاہ عالی تبار ٭ کیا نعش کو دفن انجام کار
لکھا نامہ رستم نے پھر شاہ کو ٭ کہ ہوں بیخطا اے شہ نامجو
حضور سپہ دار اسفندیار ٭ کیا میں نے چون بندگان انکسار
بہت اسکو دیتا تھا میں گنج و زر ٭ یہ کہتا تھا ہر دم اے نامور
چلوں پیش سلطان کشورکشا ٭ نہ ہرگز جواں نے پذیرا کیا
نہیں چارہ تقدیر سے زینہار ٭ ہوا وہ جو ہونا تھا انجام کار
کیا تربیت پور کو اسکے اب ٭ ہنر اور آداب سکھلائی سب
جو کچھ حکم ہو اسکو لاؤں بجا ٭ کہ ہوں بندۂ شاہ کشورکشا
جو نامہ پڑھا بادشاہ نے سر بسر ٭ تو تسوین سے کہنے لگا تاجور
کہ یہ ماجرا اگر مفصل بیاں ٭ وہ بولا کہ اے بادشاہ جہاں
تہمتن ہے اس امر میں بیخطا ٭ درست و بجا ہے جو اسنے لکھا
اُسے ہند کی بیٹے بھی چند بار ٭ اثر کچھ نہ ہرگز ہوا زینہار
نہ آیا وہ ہرگز جہالت سے باز ٭ لگا کہنے پھر شاہ گردن فراز
اجل نے اُسے سخت جاہل کیا ٭ یہ کہکر تہمتن کو نامہ لکھا
کہ رکھ جمع خاطر تو اے نامدار ٭ نہیں تیری تقصیر کچھ زینہار
یہاں آئیو جب کروں میں طلب ٭ روان کر تو بہمن کو بالفعل اب
تہمتن نے بہمن کو با صد وقار ٭ روانہ کیا سوے ایران دیار
ہوا دیکھکر شاد فرمان روا ٭ ولیعہد بہمن کو شہ نے کیا
یہ قصہ تو اب کر چکا میں بیاں ٭ شغاد لعین کی لکھوں داستاں

## تولد شدن شغاد پسر زال از بطن کنیزک و کشتہ شدن رستم از دست او و خرابی خانمان

لکھے ہے یہ فردوسی بے نظیر ٭ کہ آزاد سرو ایک تھا مرد پیر
یہ کہتا تھا وہ پیر مرد سترگ ٭ کہ سام و نریمان تھے مرد بزرگ

اُسے قصۂ خسروان یاد تھا
کہا اوس نے مجھ سے یہی ماجرا
کہ رستم سے اسفندیار جوان
ہوا اسطرح سے ستیزہ کنان

کہی بعد ازان داستان شغاد
کہ تھی مرد آزاد کو خوب یاد
پھر اُس قصہ کو نظم مین نے کیا
غرض اس طرح سے ہے یہ ماجرا

کہ زال اک کنیزک پہ مایل ہوا
اور ایک اُس سے فرزند حاصل ہوا
رکھا زال نے نام اُسکا شغاد
نجومی یہ بولا کہ ای خوش نہاد

یہ طفل نگون بخت جب ہو جوان
کرے خانمان سب تبہ بیگمان
مناجات کی زال زر نے نہین
کیا یا کرہ گار جہان آفرین

بد ہی اسکی ہیئت سی ہو دور تر
بسوئے نکوئی تو ہو راہ بر
ہوا جبکہ القصہ جیدم جوان
گیا زال نے سوئے کابل روان

وہان کا جو تھا شاہ نیکو سیر
قرابت وہ رکھتا تھا با زال زر
ہوا جبکہ کابل مین داخل شغاد
تو اُس شاہ نے تب بحسب مراد

اُسے ایک دی دختر دلستان
کیا کتخدا اُسکو با عز و شان
حضور یل رستم کینہ خواہ
سدا باج بھیجے تھا کابل کا شاہ

سپہدار کابل سے بولا شغاد
کہ اے بادشاہ خجستہ نہاد
ہوا مین تہمتن سے ناشاد اب
نہ آئی اُسے شرم ہی یہ غضب

قرابت پہ میری نہ کی کچھ نظر
لحاظ اوسنے بس کم کیا سر بسر
یہی جی مین ہے رستم سے ہون کینہ خواہ
کرون قتل اُسکو بحال تباہ

یہ بولا کہ مجھ کو تو اب بتا
کہ ہو قتل کی اسکے تدبیر کیا
کہا اوسنے یون اے شہ نیکمرد
دل آزردہ ہون تجھ سے مین اے کرد

کرون جا کے رستم سے تیرا گلا
غضبناک ہو کر یہان آئیگا
تو یان ایک تیار کر صید گاہ
اور اُس راہ مین کندہ کر چند چاہ

وہان رکھہ کے تیغ و سنان و تبر
سر چاہ خس پوش کر سر بسر
نگون بخت نے جسطرح سے کہا
سپہدار نے اسطرح سے کیا

غرض شاہ کابل سے وہ شوم بخت
لگا کرنے ایک روز گفتار سخت
کہ مین ہون سپہدار عالی گہر
تری ذات مجھ سے نہین خوب تر

سپہدار کابل ہوا تند و گرم
وہ بولا کہ آتی نہین تجھکو شرم
نہین یاد کرتا تجھے زال زر
نہین پوچھتا گاہ تیری خبر

کہ ہے یہ ہی رستم شیرزاد
کہ میرا برادر نہین ہے شغاد
نہین نسل سے سام یل کی ہے تو
نہین کچھ تری زینہار آبرو

برادر جو تیرے ہیں دارا حشم
تجھے چاکرون سے سمجھتے ہیں کم
ہوا اس کے دلگیر یہ غم شغاد
حضور تہمتن گیا بد نہاد

کہا یون کہ نالایق و ناسزا
سپہدار کابل نے مجھ کو کہا
دیا اُس نے بوسہ سر و چشم پر
کہا اُس نے اندیشہ کو دور کر

چلو شہر کابل مین لے کر سپاہ
کرون قتل اُس کو بحال تباہ
کرون تجھکو کابل کا پھر شہریار
یہ کہکر وہین رستم نامدار

سو شہر کابل شتابان ہوا
سپہدار کابل ہراسان ہوا
ہوا آ کے حاضر زروئے نیاز
پیادہ حضور یل سرفراز

برہنہ سر و پا ہو گریہ کنان
یہ بولا کہ اے نامدار جہان
ہوئی مجھ سے مستی مین صادر خطا
تو کر عفو از راہ لطف و عطا

سر رہ آ یا یل نامدار
کیا شاہ کابل کا افزون وقار
اور اسے شاہ کابل نے مہمان کیا
بجا بندگی لا کے شادان کیا

شغاد نگون بخت نے بعد ازان
کہا یون کہ ہین چاہ کندہ جہان
وہان سے چلو رستم گرد کو
غرض ایک دن وہ شہ کینہ جو

لگا کرنے تعریف نخچیر گاہ
کہا ہیکے ای گرد با عز و جاہ
کہ مشغول صید افگنی چل کے ہو
یہ سنکر وہین رستم نامجو

زوارہ کو ساتھ اپنے لیکر گیا
شغاد سپہدار بھی ساتھ تھا
ہوئے حیلہ سازی سے لیکر روان
سوئے راست دونون نقارہ زنان

سو جب گیا رستم نامور
کہ خس پوش تھے چاہ کندہ جدھر
غرض شاہ کے پاس جیدم گیا
تو پھر رخش نے وان توقف کیا

نئی خاک کی واں جو کچہ پائی بو
ہوا گرم پہر رخش جون تیر ست
دوبارہ کہ آیا جو پہر با دپا
وے رخش نے جست کی وان سے بہی
ہوا پارہ پارہ سراپا بدن
ہوئے دشمن جان زرروی جفا
ترے کام کی خاطر آیا یہاں

ہوا شبہہ رخش صبا گام کو
ولیکن گرا چاہ میں کر کے جست
تو پہر دوسرے چاہ میں جا پڑا
نہ آیا نظر پہر بہی روئے بہی
ہوا سخت درماندہ وہ پیلتن
دغا سے یہاں قتل مجہکو کیا
کہ ہووے فزون تیری توقیر یاں

ہوا رستم پہلوان خشم گین
ہوا خستہ ورلیش رخش سوار
وہاں بہی لگے زخم تیغ و تبر
کنوئیں سات اسطرح سے تہے وہاں
یہ سمجہا تہمتن کہ بے اشتباہ
لگا کہنے منہ کر کے سوئے شغاد
مرے ساتہ کیوں تونے کی یہ دغا

جڑا رخش پر تازیانہ وہیں
کہ تہے چاہ میں خنجر آب دار
ہوا چاک خستہ بدن سر بسر
گیا گر وہ آخر ہوا ناتوان
شغاد اور کابل کا شاہ
کر تہا بہائی تیرا ہیں اسے بہ نہاد
مجہے کس لیے ہائے فنا یہ کیا



وہ بولا کہ تیری سزا نہی یہی | بہت تو نے خونریزی خلق کی
سپہدار کابل نے پھر یوں کہا | کہ اب نوشزاد دتجے ووں بلا
ستمتن۔ بولا کہ اے حیلہ گر | کہ بیک نوشزاد کو تو اپنے سر
سپہدار کو ن قایم ہے زیر فلک | جہانیں ہو جنیں بہلا کب تلک
کہ کاؤس دیکھو رو کیقباد | گئے بادشاہان فرخ نہاد
دلیران و گردنکشان نامجو | گئے اس جہاں سے مرے روبرو
جو پوچھو تو ہیں یاں بہت دن رہا | بس اب یاں سے جاتا ہوں ملک بقا
فرامرز جنگی و لاور جوان | مرا کینہ لے تجھ سے آکر یہاں
شغاد وجگون بخت سے پھر کہا | ہوا وہ کہ چاہی تھی جو کچھ قضا
ویسے تاب جنبش نہیں جب مجھے | درندوں نے چھوڑا یہاں کب مجھے
تو پھر خدا دے خدنگ کمان | کہ ایمن ہو تجھے نہیں درندوں سے یاں
دیا اس نے ہنس کر کمان و خدنگ | وہیں اوس نے مارا ادسی بیدرنگ
پس پشت اک چپ چپا بد نہاد | ہوا سفتہ لیکن درخت شغاد
گیا وہ وہیں رستم نے شکر خدا | کہ بدخواہ سے اپنا کینہ لیا
ستمتن سے پھر جان رخصت ہوئی | توقف کی اک دم نہ فرصت ہوئی
زوارہ بہی اور سارے ہمراہیاں | ہوئے چاہ میں کشتہ خرد و کلان
ولیکن سوار ایک باقی رہا | سو وہ سیستاں میں شتابی گیا
کہا اوس نے یہ ماجرا سر بسر | یہ سن کر ہوا زال زر نوحہ گر
لگی دونے رستم کی ماں زار زار | یہ بولی کہ دنیا سے انجام کار
ہزار وصد سیزدہ سالہ مرد | گیا اور باقی رہا رنج و درد
فرامرز نے تخت ماتم کیا | غرض اس نے اوس سے پھر یوں کہا
کہ جاسوس کابل تو لیکر سپاہ | سپہدار کابل سے ہو کینہ خواہ
فرامرز جنگی ہوا پھر رواں | سو شہر کابل لفوج گراں
وے شاہ کابل ہراساں ہوا | سو کوہ وہیں گریزاں ہوا
فرامرز کو جب ہوئی آگہی | کہ ہے شاہ سے شہر کابل تہی
گیا لاجرم جانب صید گاہ | جہاں پہلواناں ہوتے تباہ
بیاں کیجے کیا صورت کشتگاں | تہا نا کم گوشت مجز استخواں
وہ دو دام کہاتے تھے ہر صبح و شام | بیاباں میں گوشت اونکا تمام
زوارہ کے اور رستم گرد کے | وہ لیکر گیا استخواں گوشت سے
کئے دفن زابل میں جاکر وہیں | پھر آیا وہ کابل میں از رو کین
ہوا گرم پیکار کابل کا شاہ | ہوئی فوج کابل سراسر تباہ
گرفتار پھر شاہ کابل ہوا | مظفر سپہ دار زابل ہوا
فرامرز نے اسکو از روئے کین | کیا ہاتھ سے قتل اپنے وہیں
سو شاہ گشتاسپ آیا ہوں پھر | خبر شاہ ایران کی تا تا ہوں پھر

## رحلت شاہ گشتاسپ بملک جاودانی و جلوس بہمن پسر اسفندیار بر تخت سلطنت ایران و لشکر کشیدن طرف سیستان و بعد جنگ بسیار فرامرز را قتل نمودن

کہا شاہ گشتاسپ نے ایک روز | کہ یہ نامور بہمن نیک روز
کلاہ شہی کے سزا وار ہے | ہوا اسکے شاہی کا حق دار ہے
ہوا کشتہ اسکا پدر بے گناہ | او سے چاہیے تخت و تاج و کلاہ
یہ کہکر بٹھایا اوسے تخت پر | رکھا سر پہ بہمن کے دیہیم زر
کیا پھر پشوتن کو اسکا وزیر | کہ تہا دانش و فہم میں بے نظیر
ہوا پھر رواں سوئے ملک عدم | شہنشاہ گشتاسپ کیواں علم
جہانیں وہ شاہ ہمایوں خصال | رہا حکمراں یکصد و بست سال
جہاندار بہمن شہ نامور | ہوا تخت شاہی پہ جب جلوہ گر
لگا کرنے داد و دہش صبح و شام | ہوئی خرم و شادماں خاص و عام
ارادہ کیا پھر زروئے غضب | کہ زال و فرامرز پہ چلیے اب

لیا چاہیے کین اسفندیار
یہ پیغام بھیجا سوی زال زر
فرستادہ نے جا کے جب پیش زال
ہوا اب جو رونق فزا تاجور
یہ کہکر بہت مال اُسکو دیا
کہ جز طاعت خسرو نامدار
ہوا جانب شہر بہمن روان
یہ پوچھا فرامرز ہی اب کہان
کیا پھر وہین زال زر کو اسیر
نہیں زندہ اب رستم نامدار
کہ ہین آج جو کمترین بندگان
ہوا بہمن اب بات سے خشمگین
تو فاران ایران و زابلستان
بروز چہارم چلی باد سخت
دلیران ایران تھے فیروز شاد
ولیکن فرامرز جنگ آزما
اوٹھایا نگاہ در سوے خیلگاہ
پیاپے لبوئے سوار دلیر
دلیرانہ پھر کھینچکر تیغ کین
رہا ہوش اُس کو نہ کچھ زینہار
کیا حکم پھر یون زروئے غضب
نہیں مردم سیستان کی خطا
بجا لائیے شکر پروردگار
بدستور پھر اُسکو باعز و شان
شبستان مین اکدن رات کو

سواران غرض لیکے یکصد ہزار
کہ آیا ہون مین بہر کین پدر
کہا یہ تو سن کر ہوا پُر ملال
کرون پیشکش اُسکے گنج و گہر
فرستادہ پھر ہو کے رخصت گیا
نہیں کچھ ارادہ اوسے زینہار
وہین پیشوا زال آیا دوان
وہ بولا کہ اے بادشاہ جہان
لگا عاجزی کرنے وہ مرد پیر
کہ تو جس سے لے کین اسفندیار
پیادہ ہوا تیرے آگے دوان
رکہا زال کو بند از روئے کین
ہوئے از سر کین ستیزہ کنان
ہوئے تیرہ گردان ایل کے بخت
کہ اونکے پس پشت تہی تند باد
دلیرانہ میدان مین قائم رہا
کہ تا شاہ بہمن سے ہو کینہ خواہ
دلیران ایران نے برسائے تیر
کیے قتل گردان ایران وہین
ہوا پھر گرفتار انجام کار
کرو مردم شہر کو قتل اب
روادار کہہ نہ زنہار اونپر جفا
کہ حاصل ہوئی فتح اے شہریار
کیا شاہ نے حاکم سیستان

ہوا عازم سیستان بادشاہ
بیابان میں اب لیکے تیغ و سنان
کہا زال نے پھر عبث ہی یہ کین
مرا قتل منظور ہے اب اگر
ہوا پیش بہمن ثنا خوان زال
ہوئی آتش قہر شاہی فرو
گیا زال کے گہر شہ نامدار
گیا ہی فرامرز بہر شکار
کہ اے شاہ میری ہے تقصیر کیا
برائے خدا مجھپہ اب رحم کر
روادار کہہ نہ بیداد انصاف کر
یہ سنکر فرامرز جنگی سوار
رہا تین دن گرم بازار جنگ
ہوئی چشم تیرہ پڑی منہ پہ خاک
ہوئے حملہ آور جو ایرانیان
ہوا شیر جنگی نزدہ بہ مزاج
وے پہلوان کے نہ تہی بخت یار
ہوا خستہ توسن فرامرز کا
فرامرز خستہ ہوا بعد ازان
سر دار کھینچا اوسے پھر وہین
وہ تسویہ ہین کہ دستور تہا شاہ کا
رہا زال کو بھی تو کر بند سے
یہ گفتار سنکر زروے عطا
بفتح و ظفر خسرو دین پناہ

جو نزدیک دریا کے پہونچی سپاہ
کرون بحر خون از سر کین روان
کہ رستم کی تقصیر مطلق نہیں
تو حاضر ہون پھیرون نہ تنہا سر
مفصل کیا شاہ سے عرض حال
کہ سرکش بنایا دنا زال کو
زر و گنج وا نسے لیا بے شمار
ہوا پُر غضب سنکے شہریار
اگر ہے تو رستم کی کچھ ہے خطا
مری عاجزی پر ذرا کر نظر
کہ رستم نے مجھکو سکھائے ہنر
سپہ لیکے آیا پئے کارزار
بشمشیر گرز و سنان و خدنگ
ہوئے پہلوانان جنگی ہلاک
گریزان ہوئی فوج زابلستان
یہ سمجھا کہ بس روز آخر ہے آج
دلیری نہ کام آئی کچھ زینہار
پیادہ ہوا وہ نبرد آزما
یہان تک ہوا خون بدن سے روان
شہنشاہ بہمن نے از روی کین
شہ نامور سے یہ کہنے لگا
کہ کینہ تہا رستم کے فرزند سے
رہا بند سے زال زر کو کیا
گیا سیستان سے سوے تخت گاہ
گیا تہا سو بہمن تمام جو

## رحلت بہمن از جہان فانی بملک جاودانی

پڑا تھا کہین راہ مین اژدہا / تھمنشہ کو ناگاہ اُس نے ڈسا
فسون نے نہ ہرگز کیا کچھ اثر / نہ زنہار چارہ ہوا کارگر
یہ سمجھا وہین بہمن نامدار / کہ اپنا اب آخر ہوا روزگار
ہما اُسکی دخت خردمند تھی / دیا اُسکو اورنگ تاج شہی
وہ تھی حسن مین رشک شمس و قمر / تصرف مین لایا تھا اُسکو پدر
مگر رسم آتش پرستی یہ تھی / کہ مجوا کیے تے تھے دختر کو بھی
غرض اوس پہ پھرہ کو عمل تھا / جہاندار بہمن نے اُس کو کہا
کہ جب اُس سے پیدا ہو کوئی پسر / کلاہ شہی اُسکے ہو زیب سر
وصیت یہ کرکے تبھی عادم / شتابان ہوا شاہ انجم حشم
جہان مین بصد عز و جاہ و جلال / شہی شاہ بہمن نے کی ہفت سال

## برتخت نشستن ہما دخت شاہ بہمن

ہما دخت بہمن بجاے پدر / سریر شہی پہ ہوئی جلوہ گر
کیا اوسنے آغاز جود و سخا / فقیرون کو یکسر تونگر کیا
سپہ کو دیا گنج و زر بے شمار / کیا خلق مین عدل لیل و نہار
ہوا بعد نہ ماہ پیدا پسر / حوالہ کیا دایہ کو زود تر
کہا یون کہ بیجا کہین اسکو دور / تو کر پرورش با نشاط و سرور
وے پیش مردم یہ ظاہر کیا / کہ ہوتے ہی پیدا پسر مرگیا
ہوا الغرض ہفت ماہہ وہ جب / کیا پھر اوسے اوسنے اکدن طلب
یہ سوچی ہما نے دل مین کہ گر / رہے شہر مین یہ ہمایون پسر
مبادا کہ واقف ہوئین مردمان / خلل میری شاہی مین ہو بیگمان
اوسے ایک صندوق مین بند کر / کئی رکھکے یاقوت و لعل و گہر
کہا محرمان سے یہ ہنگام شب / بہا دو اسے جاکے دریا مین اب
بجا مردمان لائے حکم ہما / دیا جاکے صندوق کو پھر بہا
وہ صندوق دریا مین وقت سحر / کہین ایک گاذر کو آیا نظر
نکال اُسکو گاذر وہین لے گیا / کنارے پہ لاکے اوسے وا کیا
وہ مال اور وہ طفل فرخ نہاد / جو دیکھا تو گاذر ہوا شاد شاد
خوشی سی اوسے پیش زن لیگیا / کیا اوسکو تشکر ایزد بجا
ہوا فوت دیروز تیرا پسر / عوض اوسکے یہ طفل رشک قمر
دیا غیب سے ہمکو ایزد نے آج / تو ہویاں بہت وا ابتہاج
یہ دولت جو اُسکو میسر ہوئی / تو پھر زوجہ مسرور و خوشتر ہوئی
رکھا طفل کا اوسنے داراب نام / کیا دل مین اندیشہ خاص و عام
کہ واقف ہوا بات سے کوئی گر / مبادا کہ کچھ مجھکو پہونچے ضرر
تو اس شہر سے جائے دیگر گیا / زن و کودک و مال لیکر گیا
وہ داراب جب شہر میں خوش شکل تھا / دلیر و جوانمرد و زور آزما
زبون تھے تمام اُس سے خرد و کلان / نہ تھا اوسکے ہمسر کوئی نوجوان
ذرا گاذری کا نکرتا تھا کام / گریزندہ اُس کام سے تھا مدام
نچھوتا تھا اک دم وہ ہاتھہ سے / وہ گاذر تھا دلگیر اس بات سے
کہے تھا کہ مجکو خدا نے دیا / عجب طفل نالایق و ناسزا
کہ پیدا نہین کرتا ہے ایکدام / پھرے ہے یہ بازی کنان صبح و شام
ولے تھی اوسے یہ خبر کچھ نہین / کہ ہوویگا یہ شاہ روے زمین
بٹھایا جو مکتب مین داراب کو / کہ تا سیکھہ کر علم شایستہ ہو
اوسے فہم و ادراک تھا اسقدر / کہ اوستاد حیران رہا دیکھکر
جو کچھ علم تھا یاد اُستاد کو / شتابی سے سیکھا وہ خندہ خو
بصد جا خوشی آن کر ایکروز / لگا کہنے گاذر سے وہ نیکروز
خدا نے کیا علم مین مجکو طاق / ولے اب ہے مطلوب ساز و براق
وہ بولا کہ ہون مفلس و مستمند / کہان ہے مین لاؤن براق و سمند
ہوا اُسکے دلگیر وہ ذو الکرام / نہ پھر اوسنے دو روز کہایا طعام
زن گاذر اُسدم ہوئی بیقرار / دیا ایک یاقوت انجام کار
اوسے بیچکر ایک گھوڑا لیا / جو کچھ چاہئے تھا مہیا کیا

شفقت لگا کرنے وہ صبح و شام
ہنر پہلوانی کے سیکھے تمام

نہ ٹہرے تہا گہر مین وہ نوجوان
بیابان مین پہر تہا صید افگنان

زن گازر اک روز بیٹھی تہی شاد
وہان آکے داراب فرخ نہاد

یہ بولا مرا ماجرا کر بیان
کیا اوسنے راز نہفتہ عیان

حقیقت وہ صندوق اور مال کی
سنی جب ہوئی اوسکے دلکو خوشی

یہ سمجہا جوانمرد فرخ نہاد
کہ ہون مین پسر مرد عالی نژاد

زر و لعل جو کچھہ تہا اوسنے لیا
تصرف مین سب مال اپنے کیا

مصمم کیا دل مین عزم سفر
کہ حاصل ہو جمعیت کر و فر

کہین قیصر روم از روے کین
شتابان ہوا سوے ایران زمین

حضور ہماے خجستہ نہاد
سپہدار نامی تہا اک رشنواد

ہما نے کیا حکم اوسکو کے ہان
فراہم کرو لشکر بیکران

یہ بہیجا پیام اوسنے پہر جا بجا
کہ مردان جنگی و جنگ آزما

ارادہ جہتین جا رہی کا ہو یان
تو حاضر شتابی سے ہون بیگمان

ہوا نکلے داراب مسرور شاد
روانہ ہوا پہر سوے رشنواد

وہان جبکہ داراب فرخ گیا
تو وہ لے گیا اوس کو پیش ہما

کہ رکہتی تہی جا کر ہما دیکہکر
پڑی جبکہ اوس پر ہما کی نظر

تو کہنے لگی دل مین اپنے ہما
کہ ہے یہ عجب شوکت و شان کا

عیان اوسکے رخ سے ہے فر کیان
نژاد کیان سے ہے یہ نوجوان

لکہا یون کہ اوس کو مقرر رکہو
مواجب بہی اس کا زیادہ کرو

ہوا جبکہ لشکر فراہم وہان
تو پہر رشنواد دلاور جوان

شتابان پے جنگ قیصر ہوا
فرود اک بیابان مین لشکر ہوا

ہوا نازل اوس پر وہ باران وہان
گیا پہر کوئی خیمے کے درمیان

جو داراب کے پاس خیمہ نہ تہا
تو وہ زیر طاق شکستہ گیا

گیا خواب مین جبکہ داراب وان
تو آئی ندا غیب سے ناگہان

کہا اے طاق ہو تو خبردار ہوشیار
کہ خفتہ ہے یان شاہ ایران دیار

نگہدار اس کا تو رہیو یہان
کہ بہمن کا فرزند ہے یہ جوان

سہ بار آئی آواز یان سے یہی
سنی رشنواد دلاور نے بہی

یہ مردم سے بولا کہ لاؤ خبر
گئے مردمان بس وہین دوڑ کر

کہا آکے پہر یون کہ اے نامدار
تلے طاق کے خفتہ ہے اک سوار

کہ وہ طاق شکستہ ہے سر بسر
جبکے دیکہکر دل مین گذری خطر

نہ زنہار تہی مردمان کی صدا
یقین ہے کہ تہی غیب سے یہ ندا

وہ بولا کہ لاؤ جوان کو یہان
اوسے آکے تب لیگئے مردمان

جو داراب اوٹھہ کر وہان سے گیا
تو وہ طاق ٹوٹا ہوا گر پڑا

حقیقت لگا پوچہنے رشنواد
لگا کہنے داراب فرخ نہاد

کہ دریا مین گازر کے ہاتھہ لگی روز
لگا ایک صندوق اے نیکروز

جو کہولا تو اوسمین سے پایا مجہے
خوشی سے وہ گہر اپنے لایا مجہے

نہ صندوق مین صرف کچھہ بن ہی تہا
کئی لعل و یاقوت تہے بے بہا

کیا ماجرا سب مفصل بیان
سپہدار سن کر ہوا مہربان

اوسے خلعت و اسپ و خیمہ دیا
کیا اوسپہ مصروف لطف و عطا

کہا پہر کہ گازر کو لاؤ یہان
اوسے جاکے لے آئے پہر مردمان

سپہدار نے قصہ داراب کا
جو پوچہا تو اوسے مفصل کہا

رکہے پہر وہ یاقوت پیش نظر
سپہدار نے اوسکو پہچان کر

کہا اپنے دل مین کہ ہے یہ گمان
پسر شاہ بہمن کا یہ نوجوان

فزونتر کیا رتبہ داراب کا
وہ رتبہ کہ شایان داراب تہا

جو روز دگر قیصر کینہ خواہ
سپہ لیکے آیا سوے رزمگاہ

تو بولا یہ داراب سے رشنواد
کہ لیکر سپہ لے خجستہ نہاد

تو قیصر سے لب جا کے گرم جنگ
یہ سنکر گیا وہ جوان بے درنگ

ہوا رومیون سے ہنر آزما
بہت فوج کو قتل اوسنے کیا

سر شام میدان سے وہ نامجو
سوے خیمہ آیا بفتح و ظفر

دلیری یہ داراب کی رشنواد
ہوا دیکہکر دل مین مسرور شاد

بہت آفرین کی جوانمرد پر
ہوا جلوہ گر جب کہ روز دگر
تو لیکر سپاہ گران پھر گیا
سوار نگہ مرد جنگ آزما
ہوا پھر بہم گرم بازار کین
گلستان ہوا خون سے روئے زمین
جوانمرد داراب پھر چارسو
طرح شیر نر کے ہوا رزم جو
گیا نیزہ لیکر جوان جیطرف
بسان مژہ او ٹھگئی صف کی صف
سر شام تک وان رہی کارزار
گئے پھر سوئے خیمہ انجام کار
ہراسان ہوئے سر بسر رومیان
لگے کہنے باہم یہ پیر و جوان
عجب نوجوان آج تھا ہم نبرد
مقابل نہیں جسکے یان کوئی مرد
جدہر حملہ آور ہوا کینہ جو
پریشان کیا لشکر روم کو
وہ ہی بچہ فیل یا شیر نر
کہا پھر یہ قیصر سے اے تاجور
سوئے روم پھر چلئے ناچار اب
کہ ہرگز نہیں تاب پیکار اب
لگا کہنے قیصر کہ بیدل نہو
سحر حملہ یکبارگی تم کرو
بفضل خدا فتح پاوینگے ہم
تصرف مین یہ ملک لاوینگے ہم
ہوا جب سحر مہر جلوہ کنان
تو پھر رومیان اور ایرانیان
ہوئے آکے میدانمین گرم ستیز
ہوئی ایک برپا وان رستخیز
جہانگیر داراب مرد دلیر
ستیزندہ میدان تھا مثل شیر
ہزاروں دلیران کے غرق خون
ہوا لشکر روم آخر زبون
تھکا رومیون کا نہ زنہار گام
یہ ناچار قیصر نے بھیجا پیام
گریبان آن کے مین پیمان ہوا
پریشان ہوا بخت حیران ہوا
جو کچھ چاہیے مجھ سے اب لیجئے
نہ پرخاش پھر خدا کیجئے
غرض صلح کرکے وہین پھر گیا
سوئے روم فرمانروا روم کا
مظفر ہو داراب فرخ نہاد
جب آیا تو شادان ہوا رشنواد
ہما کو لکھا قصہ داراب کا
وہ یاقوت بھیجا حضور ہما
ہمانے یہ سمجھا کہ ہان بیگمان
مرا نور دیدہ ہے یہ نوجوان
کیا پھر طلب اوسنے داراب کو
حضور اسکے آیا جو وہ نامجو
تو وہیں ہمانے بصد ابتہاج
حوالے کیا تخت زرین و تاج

## جلوس داراب پسر بہمن بر تخت ایران

جہانمین بعد جاہ وحشمت ہما
رہی ہی دو سال فرمانروا
ہوا بعد ازان جلوہ گر تخت پر
جہاندار داراب فرخ سیر
بہت خلق پر لطف و احسان کیا
سپاہ و رعیت کو شادان کیا
طلب کرکے گاذر کو پھر زود تر
عنایت کیا خلعت و اسپ و زر
کہا پھر یہ اوسنے بلطف و طرب
تو کر پیشہ گاذری ترک اب
یکایک سپاہ گران پھر کہین
شتابان ہوئے سوئے ایران زمین
شعیب دلاور سپہدار تھا
سپاہ عرب کا وہ سالار تھا
سواران تازی تھے یکصد ہزار
یہ لشکر جہاندار گردون وقار
ہوا وہ وہین لیکر سپاہ گران
شتابان سو لشکر سیستان
ستیزندہ پھر ہر دو لشکر ہوئے
تنادوم تیغ و خنجر ہوئے
رہی جنگ قایم سہ روز و شب
بروز چہارم شعیب عرب
ہوا کشتہ میدانمین وقت وغا
سب اسباب لشکر کا غارت کیا
ہوا لشکر تازیان سب خراب
دلیران ایران ہوئے فتحیاب
شہنشاہ داراب نے بعد ازان
کیا جانب روم لشکر روان
سپہ لیکے آیا شہ فیلقوس
خروشان ہوئے ہر دو سو بوق و کوس
بہم ہر دو لشکر ہوئے کینہ خواہ
ہوئی بحر خون ایک قلم رزمگاہ
دلیران ایران ہوئے سخت کوش
گئے رومیون کے پراگندہ ہوش
شہ فیلقوس اور یکسر سپاہ
گریزان ہوئی بے قبا و کلاہ
نہ تنہا ہوئے کشتہ تیغ و تیر
زن و بچہ بھی اونکے آئے اسیر
ہوا فیلقوس آنکے قلعہ بند
کہ میدانمین تھا اسکو بیم گزند
پذیرا کیا اوسنے دنیا خراج
کہ قایم رہے ملک و اورنگ تاج
دیا شاہ داراب کو بے شمار
درو گنج و در از رہ انکسار

کسی نے کہا اے شہ ذوالکرام
شہ روم کی دخت ناہید نام

پری چہرہ اور غیرت ماہ ہے
سزاوار ہم بزمی شاہ ہے

گیا وہین پیغام شاہ جہان
کہ دیجے مجھے دختر دلستان

شہ روم نے با دل پر صفا
کیا دخت کو شاہ سے کتخدا

جہاندار گیتی ستان بعد ازان
ہوا روم سے سوے ایران روان

## آزردہ شدن داراب شاہ از بوی دہن ناہید دختر والی روم و فرستادن بخانہ پدرش و پیدا شدن اسکندر

ہوا شہ جو ناہید سے ہمکنار
تو آئی نہ بوئے دہن خوشگوار

ہوے چارہ گر سب کے دانشوران
ہوئی دور لیکن نہ بوئے دہان

ہوا اوس سے ناشاد داراب شاہ
ہوا پھر نہ زنہار ہمخواب شاہ

شبستان مین اپنی نہ ہرگز رکہا
سو فیلقوس اُسکو رخصت کیا

غرض حاملہ تہی وہ رشک قمر
ولیکن نہ داراب کو تہی خبر

شہ روم فرزند رکہتا نہ تہا
عیان حمل اُس کا ہرگز کیا

ہوا جبکہ دختر سے پیدا پسر
کیا اُسکو قیصر نے اپنا پسر

سپاسِ خداوند لایا بجا
سکندر رکہا نام اُس طفل کا

سکندر تہا مانند رستم دلیر
جوانمرد زور آور آفاق گیر

حکیموں کا وہ تربیت کردہ تہا
کوئی علم باقی نہ اُس سے رہا

ہنر اُسکو از بسکہ تہے خوب یاد
وہ علم و ہنر مین ہوا اُوستاد

ارسطوئے دانائے فرخ سیر
القوما جس نامور کا پسر

کہ تہا عقل و دانش مین مشہور عام
سکندر کا ہمدرس تہا صبح و شام

یہ قصہ یہان کا یہان چہوڑیے
سمند قلم کی عنان موڑیے

بس اب آیئے یان ہی بار دگر
شہنشاہ داراب فرخ سیر

## رحلت داراب شاہ ازینجہان و جلوس دارا بر تخت سلطنت

کیا شاہ نے جبکہ ناہید کو
مرخص سوے قیصر نامجو

تو اک اور چاہی زن گلعذار
ہوئی وہ جہاندار سے باردار

غرض نو مہینے گئے جب گذر
ہوا بطن سے اُسکے پیدا پسر

ہوا شاد دل شاہ داراب کا
ملکزادہ کا نام دارا رکہا

دلیر و خردمند دارا ہوا
دلے جب وہ بارہ برس کا ہوا

تو پہر شاہ داراب کشور کشا
روانہ ہوا سوئے دار البقا

رہا چار دہ سال اور چار ماہ
نگہبان عالم شہ دین پناہ

رکہا سر پہ دارا نے پہر تاج زر
سر تخت بیٹہا بجائے پدر

فزون جاہ تہا مہر اور ماہ سے
بدستور داراب پہر شاہ سے

لیا خسرو نامور نے خراج
دیا اُسکو پہر تاجور نے خراج

سو شاہا سکندر سے تا ہو زمین
اوسی تخت پر اب بٹہاتا ہون مین

## نشستن اسکندر بر تخت روم بجای فیلقوس و لشکر کشیدن سوی ایران بجنگ دارا

گیا فیلقوس اس جہان سے گذر
سکندر نے سر پر رکہا تاج زر

فقط روم مین کچہہ نہ تہا حکمران
سکندر ہوا بادشاہ جہان

ارسطو سا دانشور بے نظیر
ہوا شاہ کشورستان کا وزیر

ارسطو فلاطون کا شاگرد تہا
خردمند دانا و صاحب ذکا

بیا فزونی لشکر و ملک و مال
سکندر جہانگیر تہا فرخندہ حال

فرستادہ دارائے ایران گیا
یہ پیغام لایا کہ باعث ہے کیا

جواب تک نہیں تو نے بہیجا خراج — مناسب ہے یہ جلد پہونچا خراج
سکندر نے سنکر یہ پاسخ دیا — شہ فیلقوس اب جہان سے گیا
خدا نے دیا مجکو جاہ و حشم — سر چرخ پہونچاؤن گا میں علم
مجہے عزم یہ ہے کہ اپنا مجو — مسخر کرون ہفت اقلیم کو
خبردار کرتا ہون تجہہ کو خبر — سپہ لیکے آیا بقصد کر و فر
چلا لیکے اقصائے ایران کی سمت — چلے شیر جیسے نیستان کی سمت
سکندر جہاندار گیتی ستان — پہنکر لباس فرستادگان
سکندر نے بہیجا یہ تجکو پیام — کہ تجکو نہیں ملک سے تیرے کام
تو آیا ہی کیون کر کو سامان رزم — نہیں ہون مین کچہہ تجہسے جویائے رزم
اگر خواہ ناخواہ ہی عزم جنگ — تو یان بہی ہی موجود تیغ و خدنگ
لگا کہنے دارائے فرخ نہاد — ترا نام کیا اور کیا ہے نژاد
مگر ہے تو اسکندر نامور — کہ آیا ہی یان لیکے پیغام بر
سکندر نہیں ہے خرد اسقدر — کہ اسطرح آوے مخالف کے گہر
پیا اسنے صہبائے گلفام کو — وہیں پاس اپنے رکہا جام کو
وہ بولا کہ اے خسرو نیکنام — یہ ہے ملک میں اپنے آئین مدام
لگا کہنے ہنسکر شہ نامجو — کہ ایک جام تم لاکے اب رکہو
رکہا لاکے خوان جب ہوا وقت شام — سکندر بہی کہانے لگا وان طعام
ولے دو ہین اسکندر نامدار — یہ سمجہا کہ راز اب ہوا آشکار
عقب اسکے دارا نے بہیجے سوار — دلیران پرخاش جو یکہزار
سکندر نے چارون وہ جام طلا — ندیمون کو دکہلائے اور یون کہا
کیا میں نے معلوم یہ جاکے وان — کہ دارا کے ہے پاس فوج گران
کہ میرا جہان آفرین یار ہے — شب و روز میرا مددگار ہے

نہ ہے ہاتہہ سے راہ و رسم پدر — ہماری اطاعت سے مت پہیر سر
جو دیتا تہا ہر سال تجکو خراج — ولے مجہہ سے مت ہو تو خواہان باج
مرے پاس ہے لشکر بیکران — زر و زور شمشیر گیتی ستان
یہ لازم ہے تجکو تو بہیجے خراج — رہے ورنہ تیرا نہ اورنگ تاج
چلا ایلچی لیکے نامہ روان — سکندر ادہر سے سپاہ گران
یہ دارا کو جسوقت پہونچی خبر — چلا وہ بہی سب فوج کو جمع کر
گیا پیش دارائے فرخ تبار — کہا جاکے دارا سے اے شہریار
ارادہ یہ ہے سیر دنیا کرون — مہ و مہر سان گرد عالم پہرون
ذرا ملک سے دیکے تو مجکو راہ — کہ گذرون شتابی سے لیکر سپاہ
جو شوخی سے پیغام اوسنے کہا — تو حیرت میں دارائے ایران گیا
یہ چہرہ یہ قامت یہ شوکت یہ شان — جہانمین ایسے کون ہے جز کیان
وہ بولا کہ میرا دہان کیا شمار — بہت مجہہ سے ہین چاکر شہریار
طلب شہ نے پہر جام مینا کیا — فرستادہ کو بہر کے ساغر دیا
یہ دارا نے پوچہا کہ باعث ہے کیا — تہی کر کے ساغر جو تو نے رکہا
کہ پہر باز لیں اسکو کرتے نہیں — فرستادہ کو دیکے پہر ساتگین
غرض وسنے وانسے لئے جام چار — ہر اک جام زر تہا جواہر نگار
کہ لینے سکندر کو پہچان کر — جہکایا طرف گوش دارا کے سر
شتابی سے اوٹہکر ہوا پس روان — طرف اپنے لشکر کے آیا دوان
شب تیرہ تہی راہ گم کر گئے — وہ ناکام ناچار پہر کر گئے
کہ حق مین ہے میرے مبارک یہ فال — یقین ہے کہ دارا سے لون ملک و مال
ولے ساتہہ میرے نہیں تاب جنگ — میسر مجہے فتح ہو بیدرنگ
غرض جنگ و پیکار پائی قرار — نہ ٹہری بہم آشتی زینہار

## جنگ کردن دارا با سکندر سہ مرتبہ و شکست خوردن ہر سہ بار و ظفر یافتن سکندر

ہوا مہر رخشان جو دو زرد گر — دو لشکر مقابل ہوئے آہن کمر
ادہر تو سکندر صف آرا ہوا — ادہر گرم پیکار دارا ہوا

خروشان ہوئی تاترکی وہان
گیا بوق کا آسمان پر فغان

ہوئے رزم جو کینہ خواہان ہم
لئے تیغ برندہ نے سر قلم

ہوئے سینے وقف خدنگ و کمان
ہوئے غرق خون ہر دو جنگ آوران

رہا سات دن گرم بازار کین
گئی موج خون تا بچرخ برین

ہوا آٹھوین روز دارا تباہ
پریشان ہوئی اُسکی یکسر سپاہ

گریزان ہوئے دارا فرخ صفات
گیا تا لب رودبار فرات

گئے رومیان بہی تعاقب کنان
ہزارون ہوئے کشتہ ایرانیان

میسر جو یہ فتح و نصرت ہوئی
تو حاصل سکندر کو فرحت ہوئی

دگر بار کر کے فراہم سپاہ
سکندر سے دارا ہوا کینہ خواہ

سپہ لیکے آیا سوم بار پہر
ہوا آن کے گرم پیکار پہر

ولیکن نہ اقبال یاور ہوا
تباہ و پراگندہ لشکر ہوا

ہوا آگے پہر بار دارا خراب
سکندر تو آخر ہوا فتح یاب

## رواج دادن سکندر سکہ خود در ایران و رسیدن دارا مرتبہ چہارم برائے جنگ و باز تباہ شدن

ہوا جب مظفر بہ فضل خدا
سکندر جہاندار کشور کشا

ہوا مالک تخت و تاج کیان
کیا سکہ ایران مین اپنا روان

کیا شہ نے ایرانیون کو تمام
بصد گونہ لطف و کرم شادکام

مگر تہا دارا یہ لطف و عطا
سکندر سا تہا اُنکی جو جو کیا

سکندر یہ کہتا تہا ہر ایک سے
کہ بیگانہ تم مت سمجہنا مجہے

تمہارا ہون شہزادہ اے مردمان
کہ ہون پشت دارا سے بے گمان

نہیں غیر مین وارث تخت ہون
جوانمرد ہون اور جوان بخت ہون

رہو شاد تم جمع خاطر رکہو
اطاعت مری جان و دل سے کرو

تمہین لطف و شفقت سے شادان کرون
شب و روز مرہون احسان کرون

یہ سنکر حضور جہانگیر شاہ
ہوئے آکے حاضر سران سپاہ

جو دارائے ایران نے دیکہا وہان
لگے جانے ہر روز ایرانیان

یہ بولا کہ اے مردمان بیشتر
نہ یون تمسے تہے رومیان سربسر

اور اب یون ہوئے ہاے یکسر دلیر
نہیں گردش چرخ سے کچہ گزیر

تہی مکر سے یہ نہیں گفتگو
جو کہتا ہے اسکندر کینہ خو

فریب اُسکے مت کہائیو تم نہار
وگرنہ کریگا تمہیں تخت خوار

زن و بچہ ہونگے گرفتار بند
بہت تمکو پہونچیگا اُس سے گزند

وہ مردم موافق جو دارا سے تہے
یہ دارا سے اُسوقت کہنے لگے

کہ ہم سب دو میون ہون ہر رزم خواہ
کرین جہد اے شاہ گیتی پناہ

جہاندار دارا پہر آیا ادہر
پے جنگ اسکندر نامور

سکندر بہی آیا بہ فوج گران
ہوئے گرم پیکار جنگ آوران

ہوئی تیغ ران وہان اسقدر
کہ صحرا ہوا بحر خون سربسر

بشمشیر و خنجر سروکار تہا
قیامت کا وان گرم بازار تہا

سواران ایران نے وقت وغا
دلیرانہ جہد فراوان کیا

ولیکن تہے دارا کے برگشتہ بخت
ہوا وہ پراگندہ و خوار سخت

نصیب اُسکے پہر بہی ہزیمت ہوئی
قرین فوج ایران کی ندامت ہوئی

گریزندہ ہو کر بحال خراب
گیا سوئے اسطخر دارا شتاب

سکندر جو دنبال اُسکے گیا
تو وان بہی نہ ٹہرا وہ دارا رہا

زن و بچہ و طفل ایرانیان
ہوئے قید سب خنجر رومیان

جو آتا تہا پیش شہ داد رس
زن و بچہ ملتے تہے پہر اُسکو بس

سکندر نے بڑہکر یہ پاسخ دیا
کہ گر تو مرے پاس آوے شہا

تو دون ملک ایران پہر تجہے
مبارک ترا تخت و افسر تجہے

یہان سے مین جاؤن قرین ظفر
کرون ملک گیری بسوے دگر

بزرگان و گردان ایران دیار
یہ دارا سے بولے کہ اے شہریار

سکندر سے جاکر ملاقات کر
کہ پہر ملک قایم رہے سربسر

وہ بولی نہیں لایق سمتر یہی
کروں جو سکندر کی فرمانبری

غم جان نہیں مجکو زنہار ہے
ولے طاعت رومیان عار ہے

لکھا فور ہندی کو یون بعد ازان
کہ ہوں میں ستم دیدۂ آسمان

کوئی یار میرا جہان میں نہیں
تو پھر خدا ہو ممد و معین

یہ دارا کو اوسنے لکہا پھر جواب
کہ پہونچا یہان آپ کو تو شتاب

جو پہونچی خبر پیش شاہ جہان
کہ دارا کو ہی عزم ہندوستان

## کشتہ شدن دارا از دست وزیران ونکاح دخت دارا با سکندر

کئے بند ہر چار سو رہگذر
سواران جنگ آزما بہیج کر

سپہدار دارا کے تہے دو وزیر
ستم پرور و بدنہاد و شریر

کہ نام ایک ظالم کا تہا ماہیار
اور اُس دوسرے کا تہا جانوسپار

لگے کہنے باہم کہ اقبال شاہ
گیا اور لشکر ہوا سب تباہ

کوئی دن کو ہوگا گرفتار بند
کہ اب پھر گیا اس سے چرخ بلند

یہی مصلحت ہی کہ بن بیدریغ
شہنشاہ کو تب کیجے زیر تیغ

کہ ہو شاد اسکندر نامدار
فزونتر ہمارا ہو عز و وقار

رکہا الغرض ظالمون نے روا
خداوند نعمت پہ جور و جفا

کہیں راہ میں رات کو ایکبار
جدا اپنے لشکر سے تہا شہریار

نہ تہا پاس دارا کے کوئی سوار
فقط تہے وہی دو لعین نابکار

یہ ہنگام فرصت جو آیا نظر
تو پھر ایک نے شاہ کے سینے پر

رواں تیز خنجر کیا بیدریغ
رہا دوسرے نے کیا زخم تیغ

لگے زخم کاری تو پھر تاجور
گرا پشت زین سے وہیں خاک پر

خبر کی سکندر کو یہ بعد ازان
کہ دارا کو ہمنے کیا قتل یان

گیا پھر شہنشاہ عالیجناب
سو مقتل شاہ دارا شتاب

ہنوز اُسکے قالب مین تہی جان
کہ پہونچا جہاندار گیتی ستان



سکندر نے گھوڑے لیے وہیں اوتر / رکھا اپنے زانو پہ دارا کا سر
کئے چشم سے اپنے آنسو رواں / برادر سے اوسکے نالہ کنان

سکندر کو دیکھا جو بالین پر / تو سینے سے کی آہ دارا نے سر
سکندر یہ بولا کہ اے تاجدار / نہ تھی یہ تمنا مجھے زینہار

کہ دیکھوں تجھے اسطرح سرنگون / تن خستہ سر تا بپا غرق خون
یہان سے میں لیجاؤں اب اپنے گھر / تجھے مہد زریں میں کر جلوہ گر

کروں چارہ سازی تری زخم کی / جو حاصل شفا ہو تو با صد خوشی
بٹھا تجکو ایران کے پھر تخت پر / تماشا اب یہان ہے یون ہوئے دگر

سنا ہے ان سے کہ یعنی بہم / پسر اک پدر کے ہین تم اور ہم
مجھے اس لئے درد و غم ہے بڑا / کہ تو ہے حقیقی برادر مرا

کشندہ کو تیرے کرونمیں ہلاک / ملاؤں ہر اک کو تہ خون و خاک
یہ کہکر لگا رونے پھر زار زار / ہوا درد و غم سے بہت بیقرار

سکندر سے دارا یہ کہنے لگا / کہ زاری و گریہ سے کیا فائدہ
گذر اب گیا چارہ سازی کا کام / مرا کام یعنی ہوا بس تمام

خدا نے کیا تجھ کو شاہ جہان / تو کر بادشاہی بصد فر و شان
شہا تیری گفتار شیرین ہے اب / غم و درد دل سے ہوا دور اب

بآرام جاتا ہوں سوئے عدم / تو رہ اس جہاں میں بجاہ و حشم
وصیت کروں میں تجھے کچھ اگر / پذیرندہ ہووے تو اے تاجور

سکندر یہ بولا ز روے صفا / کہ لاؤں ترا حکم یکسر بجا
لگا کہنے دارا کہ اے بادشاہ / مرا ننگ و ناموس رکھنا نگاہ

مری دختر اک روشنک نام ہے / پریچہرہ مہوش گل اندام ہے
اوسے عقد میں اپنے لانا ضرور / اگر بطن سے اوسکے پیدا ہو پور

تو اسفندیار اسکا رکھیو تو نام / مری روح کو کیجیو شاد کام
نہ برہم کوئی رسم ہو زینہار / یہ ملحوظ رکھنا تو لیل و نہار

کہ قایم رہے دین لہراسپ شاہ / رہ و رسم و آئین گشتاسپ شاہ
سکندر سے دارا نے جو کچھ کہا / سکندر نے یکسر پذیرا کیا

رکھہ اپنے دہن پر سکندر کا ہاتھ / لگا کہنے دارا کہ فرخ صفات
کہ رخصت ہوئی تنسے جان حزین / [illegible] ہو جان آفرین

ہوئی چشم دارا کی جو وقت بند / لگا رونے اسکندر ارجمند
کیا چاک جامہ ہوا نوحہ گر / اوسے مہد زریں میں پھر ڈالکر

پیادہ ہوا پیش تابوت شاہ / کیا لاکے مدفون سو دفن گاہ
سر دار کھینچا پھر از روے کین / کشندوں کو دارا کے شہ نے وہین

بزرگان ایران ثنا خوان ہوئے / دل و جان سے محکوم سلطان ہوئے
سکندر نے مرہون احسان کیا / بلطف و کرم سبکو شادان کیا

سو مادر روشنک بعد ازان / کیا نامہ بر دے کے نامہ روان
لکھا روشنک کو یہاں بھیجدو / کہ جون شمع روشن کرے بزم کو

روان اسنے اس ماہوش کو کیا / حضور جہاندار کشور کشا
پرستار ساتھہ اوسکے تئیں گلعذار / زر و گوہر و لعل تھے بے شمار

جہاندار بر طبق آئین و دین / ہوا کتخدا ساتھہ اوسکے وہین
رہا شہر ایران میں یکچند شاہ / سوے ہند پھر وانسے کھینچی سپاہ

## رفتن اسکندر طرف ہندوستان و حاضر شدن کید ہندی

شہ ہند تھا کید اک نامور / اوسے خواب پر ہول آیا نظر
حکیموں سے پوچھی جو تعبیر خواب / کسی سے نہ کچھ بھی ملا اسکا جواب

کہا مرزبان نے کہ درویش ایک / خرد مند و صاحب دل و مرد نیک
بیابان میں رہتا ہے مہران ہے نام / کہیگا وہ تعبیر شہ با تمام

حضور اوسکے پھر کید مندی شتاب
گیا اور کہا اپنا یکدست خواب

کہا یون کہ اے پیر فرخ سیر
شب اول آیا یہ مجکو نظر

کہ ایوان بلند اور در ہی کلان
اور اک خرد سوراخ ہی ہو وہان

اور اک پیل مست آکر اُس کاخ مین
گیا پھر نکل ہوکے سوراخ مین

دوم شب یہ دیکھا کہ ہے جلوہ گر
کوئی نوجوان جیسے اورنگ پر

سوم شب مجھے خواب آیا نظر
کہ کرباس ہی اے خجستہ سیر

اوسے کھینچتے ہین ہم مرد چار
ولے پارہ ہوتا نہین زینہار

شب چارم اک شخص تشنہ لب
وہ آیا کنارے پہ دریا کے جب

تو پھر ایک ماہی ہوئی جلوہ گر
گریزان ہوا اُسکو وہ دیکھ کر

عقب اُس گریزندہ کی پھر شتاب
روانہ ہوئی وانسے ماہی سوے آب

شب پنجم اک شہر آیا نظر
کہ ہین کوردان مردمان سربسر

بسان بصیران ہین مصروف کار
نہین غم ہی کوری سی کچھ زینہار

ششم روز سویا جو ہنگام شب
نظر ایک آیا مجھے شہر تب

کہ رنجور ہین یک قلم ساکنان
و را چھے بھلے ہین جو بعضے کسان

سو آزردہ جان ہین علیل و نزار
شب و روز ہین غم مین رنجور و زار

او نہین دیکھکر کسلمندان اولس
خبر لینے آتے ہین ہر یک کے پاس

شب ہفتم اسے پیر مرد کہن
نظر اسپ آیا کہ ہین دو دہن

وہ کھاتا ہے دونون سی آب و گیاہ
ولیکن نہین اُسکے سرگین کی راہ

سہ خم ہشتمین شب کو آے نظر
دو پر آب ہین اک تہی سربسر

تہی کو وہ بھرتے ہین ہر چند پر
نہین ہوتے اُسکے کنارے ہی تر

نہ کم آب ہوتا ہے ان کا ذرا
نہم شب نظر مجکو پھر یہ پڑا

کہ اک گاو مادہ ہے گوسالہ زار
کہ گوسالہ کا شیر لیل و نہار

وہ کھاتی ہے تسپر بھی لاغر ہی تن
ولے فربہ گوسالہ کا ہے بدن

دہم شب کو اک چشمہ آیا نظر
کہ لب دسکے ہین خشک و اطراف تر

بیان کیجئے مجھسے تعبیر خواب
کرو لیسے مرے دور ہو اضطراب

وہ بولا کہ اسکندر نامدار
ترے ملک مین آئیگا ایکبار

تو زنہار مت ہو جو گرم جنگ
غرض آشتی کیجیو بیدرنگ

وہ دخت پریچہرہ اور اک وزیر
کہ اختر شناسی مین ہی بے نظیر

خردمند دانا و عاقل طبیب
قدح ایک تحفہ عجیب و غریب

کہ گر اُسکو کرکے لبالب پیو
تو زنہار آب قدح کم نہو

نہ دی گرمی آتش آفتاب
رہے سرد ہرگز نہو گرم آب

غرض یہ ترے پاس ہر چار چیز
کہ ہین طرفہ اے شاہ والا تمیز

تو دینا سکندر کو وہ ہر چہار
تجھے ملک بخشیگا وہ تاجدار

کہا کید ہندی نے یہ بعد ازان
کہ تعبیر ہر خواب تجھے عیان

دیا مرد درویش نے یہ جواب
کہ ہے پہلے دن کی تعبیر خواب

کہ وہ خانہ دنیا ہے اے نامور
اور اُسمین وہ سوراخ ہی تیرا گھر

وہ ہاتھی ہے اسکندر نامدار
ترے شہر سے جو کریگا گذار

یہ پھر تو نے دیکھا جو روز دگر
کہ اک مرد بیگانہ ہے تخت پر

یہان سفلہ اک بادشہ آئیگا
خرابی ترے ملک مین لائیگا

سوم شب جو کرباس آیا نظر
سمجھ تو خدا اُسکو اے نامور

اوسے کھینچتے ہین جو وہ مرد چار
اگر دین اُسکی تعبیر مین آشکار

کہ دہقان آتش پرست آئیگا
رواج اُسکا دین پہلی یان پائیگا

جہود ایک آئیگا یان بعد ازان
کریگا وہ آئین موسی روان

پھر اُس ملک مین آویگا مرد نیک
حکیم خردمند یونانی ایک

حکیمون کا مذہب کرے آشکار
اگر دین اُسکا آئین سب اختیار

پھر اُس ملک مین اہل دین آئیگا
رہ حق پرستی وہ پھیلائیگا

وہ ماہی جو آیا نظر پھر تجھے
گریزندہ ماہی سی اور آب سے

رسول خدا ایک آئیگا یہان
کرے گا ہدایت بلب تشنگان

گریزندہ خلق اُس سے یان ہوویگی
یہ خواب چہارم کی تعبیر تھی

شب پنجم آئے جو کوران نظر
کہ محفوظ کوری سے ہین سربسر

